بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ﴾ [سورة القمر ١٧]

"اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنادیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

1

الٓمٓ ①

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر






بیت القرآن
لاھور - پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ [سورة القمر ١٧]

"اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

## ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن



پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر




بیت القرآن
لاہور - پاکستان

نام کتاب ............ مصباح القرآن ﴿الٓمٓ ①﴾

مرتب ............ پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر

نظر ثانی ............ عطیہ انعام الٰہی

کمپوزنگ وڈیزائننگ ............ محمد اکرم محمدی، حافظ سعید عمران

ایڈیشن دوم ............ دسمبر 2006

پبلشر ............ "بیت القرآن" پاکستان

ہدیہ ............ 45 روپے


## برائے رابطہ


بَیْتُ القُرآن پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115 فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111

ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org ای میل info@bait-ul-quran.org




## پبلشر نوٹ

① ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بیت القرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب پرنٹ شدہ ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

② "بیت القرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات وخواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

③ ہم نے قرآنی آیات کی طباعت کے وقت ہر صفحہ بغور پڑھا ہے، ہمیں یقین ہے کہ ان کے الفاظ اور اعراب دونوں بالکل صحیح ہیں، پھر بھی اگر آپ کو کہیں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ یقیناً سہوا ہوئی ہے، آپ فوراً ہمیں اطلاع دیں، ہم اسے درست کر دیں گے۔ اور اگر غلطی سے بائنڈر کچھ صفحات آگے یا پیچھے لگا دے یا صفحات کم وبیش ہوں تو ادارہ ایسی غلطی کو بھی درست کرنے کا ذمہ دار ہے، آپ ایسا نسخہ واپس کر کے صحیح نسخہ حاصل کر سکتے ہیں۔ شکریہ



# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوح محفوظ سے جبریل امینؑ کے ذریعے محمد رسولُ اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحب تقویٰ لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، طمانیتِ قلب اور تطہیر دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تاکہ اس میں غور و فکر آسان ہو اور راہ عمل ہر ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسولُ اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم و تدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم و فنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان و عمل کے گل و گلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب و سنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ و دو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیش نظر یہاں ترجمہ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ "بیت القرآن" بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے، ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں: ایک "مفتاح القرآن" کی شکل میں جب کہ دوسرا "مصباح القرآن" کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمہ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور و فکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

پروفیسر صاحب موصوف نے اپنے مفتاح والے منصوبے میں ان الفاظ کو بالترتیب مختلف رنگوں میں پیش کر کے ان کو سمجھنے میں آسانی کی راہ پیدا کی ہے۔

"مصباح القرآن" ترجمہ قرآن میں یقیناً ایک نئے اور مفید اسلوب سے آراستہ ہے یہ کوشش قرآنی مطالب کو عام کرنے اور ایک طالبِ قرآن کو اس کے معانی و مفہوم سے آشنا کرنے کی کامیاب کوشش ہے۔ مصباح میں ترجمہ قرآن کا جو اسلوب اختیار کیا گیا ہے، اس میں روز مرّہ زندگی میں اردو زبان میں استعمال ہونے والے 65 فیصد الفاظ کو سیاہ رنگ میں پیش کیا گیا ہے، تکرار کے ساتھ استعمال ہونے والے 20 فیصد الفاظ کو نیلا اور 15 فیصد دوسرے اہم الفاظ کو سرخ رنگ میں پیش کر کے ان کے فہم کے الگ الگ دائرے متعیّن کر دیئے ہیں تاکہ ایک استاد یا طالبِ قرآن اِن کی مدد سے ان کا خصوصی فہم حاصل کر لے، یوں اس صفحے کے مقابل صفحہ پر پھر انہی تین رنگوں میں تقسیم الفاظ قرآن کے معانی کو بھی "مفتاح" کے اصولوں کے مطابق انہی رنگوں میں قواعد کی تقسیم اور جوڑ توڑ کے پیرائے میں یوں درج کیا گیا ہے کہ کسی آیت شریفہ کا کوئی لفظ یا اِن لفظوں کے مزید کسی گرامر میں منقسم حصے کی تعیین، تشریح اور تفہیم بہت واضح، آسان، عام فہم اور دلچسپ ہوگئی ہے۔ میرے نزدیک انسانی ذہن کو گرامر کی گراں بار اصطلاحات میں الجھانے اور ان کی تعلیم کے ادق اور پیچیدہ اسلوب کی بجائے یہ ایک آسان اور سلیس طریق ہے جسے انسانی نفسیات کے مطلوبہ اسلوب کے مطابق پیش کر دیا گیا ہے۔

میں برادر عزیز پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر صاحب کی اس قرآنی کاوش کو ایک مفید اور انقلابی کوشش سمجھتا ہوں مجھے یقین ہے کہ "مصباح القرآن" کے اس نظام اور پروگرام کے ذریعے اردو خواں دنیا میں فہمِ قرآن کی ایک ایسی تحریک پیدا ہوگی جو عامۃ المسلمین میں عمل و تقویٰ اور صلاح و فلاح کا ایک نیا زاویہ فکر پیدا کرے گی۔ اہل خیر سے توقع ہے کہ وہ اس علمی اور قرآنی اسلوب کی سرپرستی اور تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دین و دنیا کے حسنات کو حاصل کریں گے، اللہ تعالیٰ اس کاوش کی حفاظت فرمائے اور اس کی قبولیت اور افادیت کی راہیں ہموار فرمائے۔ آمین!

**پروفیسر عبدالجبار شاکر**

ڈائریکٹر: بیت الحکمت، لاہور، پاکستان

ڈپٹی ڈائریکٹر: الدعوۃ اکیڈمی، بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی، اسلام آباد



# عرض مؤلف

جنوری 1998ء کی بات ہے کہ "قرآن انسٹی ٹیوٹ سوسائٹی" کے زیر اہتمام گلبرگ لاہور میں مجھے قرآن فہمی کی کلاسز لینے کا موقع ملا اور وہاں عربی گرامر پڑھانے کی ذمہ داری تفویض کی گئی، پڑھنے والوں میں ڈاکٹرز، انجینئرز، وکلاء، سرکاری محکموں کے آفیسرز، مختلف دفاتر میں کام کرنے والے اور طلبہ شامل تھے، ان میں عمر رسیدہ اصحاب بھی تھے اور نوجوان بھی، میری کوشش ہوتی کہ گرامر کو اس کی پیچیدگیوں سے دور کر کے آسان اور دلچسپ بنا کر پیش کیا جائے، اس کے باوجود لوگ کچھ عرصہ تو باقاعدگی سے حاضر رہتے۔ لیکن جب مشکل قواعد کا سلسلہ شروع ہوجاتا تو ایک ایک کر کے کم ہونے لگتے، ادھر میری خواہش یہ ہوتی کہ جو شخص قرآن فہمی کیلئے میری کلاس میں آیا ہے وہ کورس مکمل کر کے ہی جائے۔ اس احساس نے مجھے مسلسل غور و فکر کرنے پر مجبور کئے رکھا کہ قرآن فہمی کا ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ لوگ آخر تک کلاس میں دلچسپی سے شریک رہیں۔

آخر کار اللہ کے فضل و کرم سے مئی 1999ء میں میں نے گرامر کے ساتھ ساتھ علامتوں کی مدد سے ترجمۂ قرآن پڑھانے کا ایک سلسلہ شروع کیا، میں وائٹ بورڈ پر قرآنی آیت تحریر کر کے اس کے الفاظ میں موجود گرامر کی علامتوں کی وضاحت کرتا اور الفاظ کو جوڑ توڑ کے ذریعے خوب واضح کر دیتا کہ قرآن کے الفاظ تین اقسام پر مشتمل ہیں۔ اکثر الفاظ ہم روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہیں، اور کچھ الفاظ بار بار استعمال ہونے کی وجہ سے یاد ہوجاتے ہیں اور بہت کم الفاظ ہیں جو نئے ہیں اور انہیں یاد کرنے کی ضرورت ہے اور اس کے بعد ان تینوں قسموں کے الفاظ کی شناخت کراتا، الحمد للہ اس طریقۂ تدریس میں طلبہ نے خوب دلچسپی کا اظہار کیا۔

2001ء کے وسط میں انہی طلبہ میں سے ایک صاحب خیر طالب علم نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ آپ جس طریقے سے ہمیں ترجمۂ قرآن پڑھاتے ہیں اسے کتابی شکل میں پیش کیا جائے، تاکہ وہ عام لوگ بھی اس سے مستفید ہوسکیں جو آپ کی کلاس میں حاضر نہیں ہوسکتے، یا دوسرے شہروں میں رہتے ہیں۔ انہوں نے اظہار

کیا کہ اس مقصد کیلئے میں ہر قسم کے تعاون کیلئے تیار ہوں، چنانچہ میرے اظہار آمادگی پر انہوں نے فوراً ایک کمپیوٹر اور ایک پرنٹر مہیا کر دیا، اس کیلئے ایک کمپوزر کی خدمات بھی حاصل کر لیں اور اپنے آفس میں ایک کمرہ اس کام کیلئے مخصوص کر دیا، اسی دوران قرآن حکیم کی اشاعت اور خدمت کی غرض سے "بیت القرآن" کی داغ بیل ڈال دی گئی۔

میں نے کام کا باقاعدہ آغاز کر دیا، اس سلسلے میں سب سے پہلے گرامر کی علامتوں کے گروپ بنا کر 36 اسباق پر مشتمل ایک کتاب ترتیب دی جو "مفتاح القرآن" کے نام سے چھپ کر منظرِ عام پر آ چکی ہے، اس کے علاوہ "مصباح القرآن" کے نام سے ایک ایسا ترجمۂ قرآن ترتیب دینا بھی شروع کیا جس میں اِن علامات کا عملی انطباق موجود ہو۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اس سلسلے کا یہ پہلا پارہ ہے جو آپکی خدمت میں پیش ہے، اس پارہ کی پروف ریڈنگ کے تقریباً آٹھ مراحل طے کیے گئے ہیں، ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ رہنے پائے، تاہم انسان غلطیوں سے مبرا ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ کوتاہیوں سے مبرا ذات تو اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

آئندہ صفحہ پر اس ترجمۂ قرآن "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ بتا دیا گیا ہے، اگر اس طریقہ کو پیش نظر رکھ کر استفادہ کیا جائے تو ان شاء اللہ نتائج حوصلہ افزا نکلیں گے۔

آخر میں استفادہ کرنے والے تمام احباب سے درخواست ہے کہ وہ میرے، میرے والدین، میرے اساتذہ، اہل خانہ اور اس کار خیر میں معاونت کرنے والے تمام لوگوں کیلئے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ سب کو اجر ومغفرت سے نوازے۔ آمین یارب العالمین۔

عبدالرحمٰن طاہر

فاضل اسلامیہ یونیورسٹی مدینہ منورہ

مبعوث: وزارة الشئون الإسلامية والأوقاف والدّعوة والإرشاد، السعودية

استاد: انسٹیٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ پنجاب یونیورسٹی قائداعظم کیمپس لاہور، پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم وبیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کر دی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کر دی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جا سکتی ہے۔

اٰیَاتُهَا 7 | 1 سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ 5 | رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ | سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں۔ |
| رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ ﴿1﴾ | جو تمام جہانوں کا رب ہے۔ ﴿1﴾ |
| الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ ﴿2﴾ | نہایت رحم کرنے والا ہے، بڑا مہربان۔ ﴿2﴾ |
| مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ ﴿3﴾ | روزِ جزا کا مالک ہے۔ ﴿3﴾ |
| اِیَّاكَ نَعْبُدُ | صرف تیری ہی ہم عبادت کرتے ہیں |
| وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ ﴿4﴾ | اور صرف تجھ سے ہی ہم مدد مانگتے ہیں۔ ﴿4﴾ |
| اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ ﴿5﴾ | ہمیں ہدایت دے سیدھے راستے کی۔ ﴿5﴾ |
| صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ ﴿6﴾ | ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا |
| غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ | نہ غضب کیا گیا ان پر |
| وَ لَا الضَّآلِّیْنَ ؑ ﴿7﴾ | اور نہ وہ گمراہ ہوئے۔ ؑ ﴿7﴾ |

ع 1 7 00

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِلّٰهِ (لِ) | : لہٰذا، الحمد للہ۔ | اِهْدِنَا | : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| اَلْعٰلَمِیْنَ | : عالم اسلام، عالم برزخ، عالم کفر۔ | اَلصِّرَاطَ | : پل صراط۔ |
| مَالِكِ | : مالک، ملکیت، املاک۔ | اَلْمُسْتَقِیْمَ | : خط مستقیم، استقامت۔ |
| یَوْمِ | : یوم، ایام، یومِ آخرت، یومِ آزادی۔ | اَنْعَمْتَ | : انعام، نعمت، منعم۔ |
| نَعْبُدُ | : عبادت، عابد، معبود۔ | عَلَیْهِمْ | : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ |
| وَ | : شان وشوکت، خوشی ومسرت، عفو ودرگزر۔ | اَلْمَغْضُوْبِ | : غضب، غضب ناک۔ |
| نَسْتَعِیْنُ | : اِستعانت، تعاون، معاون، معاونت۔ | اَلضَّآلِّیْنَ | : ضلالت (گمراہی)۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

## اٰیَاتُھَا 7 | 1 سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ 5 | رُكُوْعُھَا 1

| بِسْمِ اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|
| اللہ کے نام سے (شروع کرتا ہوں) | جو نہایت مہربان | بہت رحم کرنے والا ہے |

| اَلْحَمْدُ | لِلّٰهِ | رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ﴿1﴾ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۙ﴿2﴾ |
|---|---|---|---|---|
| ہر قسم کی تعریف | اللہ کے لیے | (جو) تمام جہانوں کا رب ہے | نہایت مہربان | بہت رحم کرنیوالا ہے |

| مٰلِكِ | يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ﴿3﴾ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَ | اِيَّاكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مالک ہے | بدلے کے دن کا | صرف تیری ہی | ہم عبادت کرتے ہیں | اور | صرف تجھ سے ہی |

| نَسْتَعِيْنُ ؕ﴿4﴾ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ﴿5﴾ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|
| ہم مدد مانگتے ہیں | ہمیں ہدایت دے | سیدھے راستے کی | راستہ ان لوگوں کا جو |

| اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ ۙ﴿6﴾ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ ❶ | عَلَيْهِمْ | وَ لَا | الضَّآلِّيْنَ ❷ ۧ﴿7﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو نے انعام کیا | ان پر | نہ | غضب کیا گیا | ان پر | اور نہ | (وہ) سب گمراہ ہوئے |

ع 1/7 00

### ضروری وضاحت

❶ اس کا ایک ترجمہ یہ بھی کیا گیا ہے کہ: "ان لوگوں کا راستہ نہیں جن پر غضب کیا گیا اور نہ ہی گمراہوں کا راستہ"، لیکن جو ترجمہ اوپر کیا گیا ہے وہ زیادہ موزوں ہے۔ ❷ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب امام "وَلَا الضَّآلِّيْنَ" کہے تو تم "آمین" کہو، جس کا "آمین" کہنا فرشتوں کے "آمین" کہنے کے موافق ہو گیا، اسکے پہلے گناہ معاف کر دیے جائیں گے (بخاری)۔

اٰیَاتُھَا 286 — 2 سُوْرَۃُ الْبَقَرَۃِ مَدَنِیَّۃٌ 87 — رُکُوْعَاتُھَا 40

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| الٓمّٓ ﴿1﴾ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَیْبَ ۛ | الٓمّٓ ﴿1﴾ (یہ) وہ کتاب ہے کوئی شک نہیں |
| فِیْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِیْنَ ۙ ﴿2﴾ | اس میں، پرہیز گاروں کے لیے ہدایت ہے ﴿2﴾ |
| الَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ | وہ لوگ جو غیب پر ایمان لاتے ہیں۔ |
| وَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ مِمَّا | اور وہ نماز قائم کرتے ہیں اور اس سے جو |
| رَزَقْنٰهُمْ یُنْفِقُوْنَ ۙ ﴿3﴾ | ہم نے انہیں رزق دیا ہے وہ خرچ کرتے ہیں ﴿3﴾ |
| وَ الَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ | اور وہ جو لوگ ایمان لاتے ہیں |
| بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ | اس پر جو نازل کیا گیا آپ کی طرف |
| وَ مَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ | اور جو نازل کیا گیا آپ سے پہلے |
| وَ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْنَ ؕ ﴿4﴾ | اور آخرت پر وہ یقین رکھتے ہیں۔ ﴿4﴾ |
| اُولٰٓىِٕكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ | وہی لوگ ہدایت پر ہیں اپنے رب کی طرف سے |

معانقۃ: 1

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | مِمَّا (مَا) | منجانب، من وعن، ماتحت، ماحول، ماجرا |
| رَیْبَ | کتاب لاریب، خدائے لاریب۔ | رَزَقْنٰهُمْ | رزق، رازق، رزاق۔ |
| فِیْهِ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | یُنْفِقُوْنَ | نان نفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| هُدًى | ہدایت، ہادئ برحق۔ | اُنْزِلَ | نازل، انزال، شان نزول۔ |
| لِّلْمُتَّقِیْنَ | تقویٰ، متقی۔ | اِلَیْكَ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| یُؤْمِنُوْنَ | ایمان، مومن، امن۔ | قَبْلِكَ | نماز سے قبل، قبل از طعام، قبل الکلام۔ |
| یُقِیْمُوْنَ | قائم کرنا، قیام کرنا، مقیم، قیامت۔ | یُوْقِنُوْنَ | یقین، یقین محکم۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

رُكُوۡعَاتُهَا 40 — 2 سُوۡرَةُ الۡبَقَرَةِ مَدَنِيَّةٌ 87 — اٰيَاتُهَا 286

معانقة:1

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓ ﴿1﴾ | ذٰلِكَ ❶ | الۡكِتٰبُ | لَا رَيۡبَ | فِيۡهِ | هُدًى | لِّلۡمُتَّقِيۡنَ ﴿2﴾ |
| الٓمّٓ | وہ | کتاب (کہ) | نہیں کوئی شک | اس میں | ہدایت ہے | پرہیزگاروں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيۡنَ | يُؤۡمِنُوۡنَ | بِالۡغَيۡبِ | وَ | يُقِيۡمُوۡنَ ❷ | الصَّلٰوةَ |
| وہ لوگ جو | وہ سب ایمان لاتے ہیں | غیب پر | اور | وہ سب قائم کرتے ہیں | نماز |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مِمَّا ❸ | رَزَقۡنٰهُمۡ | يُنۡفِقُوۡنَ ﴿3﴾ | وَ الَّذِيۡنَ |
| اور | (اس) سے جو | ہم نے انہیں رزق دیا | وہ سب خرچ کرتے ہیں | اور وہ لوگ جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُؤۡمِنُوۡنَ | بِمَآ | اُنۡزِلَ | اِلَيۡكَ | وَ مَآ اُنۡزِلَ | مِنۡ قَبۡلِكَ |
| وہ سب ایمان رکھتے ہیں | (اس) پر جو | نازل کیا گیا | آپ کی طرف | اور جو نازل کیا گیا | آپ سے پہلے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ بِالۡاٰخِرَةِ | هُمۡ يُوۡقِنُوۡنَ ❹ ﴿4﴾ | اُولٰٓئِكَ | عَلٰى هُدًى | مِّنۡ رَّبِّهِمۡ |
| اور آخرت پر | وہ سب یقین رکھتے ہیں | وہی لوگ | ہدایت پر ہیں | اپنے رب سے |

**ضروری وضاحت**

❶ اس علامت کا اصل ترجمہ "وہ" ہے، عربی زبان میں کسی بات کو اہمیت کے ساتھ بیان کرنا ہو تو اشارہ بعید استعمال کیا جاتا ہے۔
❷ نماز قائم کرنے میں: وقت پر پڑھنا، خشوع خضوع کے ساتھ پڑھنا، سنت کے مطابق پڑھنا، جماعت کے ساتھ پڑھنا، دوسروں کو پڑھنے کی تلقین کرنا۔ ❸ "مِمَّا" یہ "مِنۡ" + "مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❹ یہاں "هُمۡ" اور "یـ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿5﴾ | اور وہی لوگ ہی فلاح پانے والے ہیں۔ ﴿5﴾ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | بے شک وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ | برابر ہے ان پر خواہ آپ ڈرائیں اُنہیں |
| اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿6﴾ | یا آپ اُنہیں نہ ڈرائیں وہ ایمان نہیں لائیں گے۔ ﴿6﴾ |
| خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | مہر لگادی ہے اللہ نے ان کے دلوں پر |
| وَ عَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ | اور ان کے کانوں پر (بھی) |
| وَ عَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۫ | اور ان کی آنکھوں پر پردہ ہے |
| وَّ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ع ﴿7﴾ | اور ان کے لیے بڑا عذاب ہے۔ ع ﴿7﴾ |
| وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ | اور لوگوں میں سے (کچھ ایسے ہیں) جو کہتے ہیں |
| اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | ہم ایمان لائے اللہ پر اور آخرت کے دن پر |
| وَ مَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۘ ﴿8﴾ | حالانکہ وہ نہیں ہیں (دل سے) مومن۔ ﴿8﴾ |
| يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ | وہ دھوکہ بازی کرتے ہیں اللہ سے |

ع 1 7 1

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَلْمُفْلِحُوْنَ : فلاح و بہبود، فلاحی ادارے۔
كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔
سَوَآءٌ : مساوی، مساوات۔
يُؤْمِنُوْنَ : ایمان، مومن، امن۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
خَتَمَ : ختم نبوت، ختم الرسل۔
قُلُوْبِهِمْ : امراض قلب، قلبی تعلق۔

سَمْعِهِمْ : محفل سماع، آلہ سماعت، سمع و بصر۔
اَبْصَارِهِمْ : بصارت، نور بصیرت۔
غِشَاوَةٌ : غشی طاری ہونا (پردہ)۔
اَلنَّاسِ : عوام الناس، بعض الناس۔
يَقُوْلُ : قول، اقوال، قائل، اقوال زریں۔
بِالْيَوْمِ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔
الْاٰخِرِ : آخری، فکر آخرت، آخرکار۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ❶ (5) | اِنَّ الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| اور | وہ لوگ | ہی سب کامیاب ہونے والے ہیں | بیشک جن | سب نے کفر کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَوَآءٌ | عَلَيْهِمْ | ءَ ❷ | اَنْذَرْتَهُمْ | اَمْ لَمْ | تُنْذِرْهُمْ | لَا |
| برابر ہے | ان پر | خواہ | آپ انہیں ڈرائیں | یا نہ | آپ اُنہیں ڈرائیں | نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُؤْمِنُوْنَ (6) | خَتَمَ اللّٰهُ | عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | وَ عَلٰى سَمْعِهِمْ ط |
| وہ سب ایمان لائیں گے | اللہ نے مہر لگادی ہے | ان کے دلوں پر | اور ان کے کانوں پر |

ع 1/7/1

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ عَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ | غِشَاوَةٌ ❸ ز | وَّ لَهُمْ | عَذَابٌ | عَظِيْمٌ ع (7) | وَ |
| اور ان کی آنکھوں پر | پردہ ہے | اور ان کے لیے | عذاب ہے | بڑا | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ النَّاسِ | مَنْ | يَّقُوْلُ ❹ | اٰمَنَّا | بِاللّٰهِ | وَ |
| لوگوں میں سے (بعض ایسے ہیں) | جو | کہتے ہیں | ہم ایمان لائے | اللہ پر | اور |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | وَ | مَا هُمْ | بِمُؤْمِنِيْنَ ❺ م (8) | يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ |
| آخرت کے دن پر | حالانکہ | نہیں وہ | سب ایمان لانے والے | وہ سب دھوکہ دیتے ہیں اللہ کو |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں "هُمُ" کے بعد "اَلْ" تاکید کے لیے آیا ہے، اسکا ترجمہ "ہی" کیا جاتا ہے۔ ❷ "ءَ" کا اصل ترجمہ "کیا" ہے اسکے بعد اگر اسی جملے میں "اَمْ" ہو تو ترجمہ کبھی "خواہ" بھی کردیا جاتا ہے۔ ❸ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
❹ یہاں علامت "یـ" کے ترجمہ کی ضرورت نہیں۔ ❺ علامت "مَا" کے بعد "بِـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ | اور ان لوگوں سے جو ایمان لائے |
| وَ مَا يَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ | اور (دراصل) وہ نہیں دھوکہ دیتے مگر اپنے آپکو |
| وَ مَا يَشْعُرُوْنَ ؕ 9 | اور وہ نہیں سمجھتے۔ 9 |
| فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ | ان کے دلوں میں (نفاق کی) بیماری ہے |
| فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ | پس اللہ نے (اور) بڑھا دیا انہیں بیماری میں |
| وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ۬ | اور ان کے لیے درد ناک عذاب ہے |
| بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ 10 | اس وجہ سے جو وہ جھوٹ بولتے تھے۔ 10 |
| وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ | اور جب کہا جائے ان سے (کہ) |
| لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا | تم زمین میں فساد برپا مت کرو، کہتے ہیں: |
| اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ 11 | بیشک ہم (تو) اصلاح کرنے والے ہیں۔ 11 |
| اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ | خبردار یقیناً وہ (لوگ) ہی فساد کرنے والے ہیں |
| وَلٰكِنْ لَّا يَشْعُرُوْنَ 12 | اور لیکن وہ نہیں سمجھتے۔ 12 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اِلَّآ : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔

اَنْفُسَهُمْ : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفس۔

يَشْعُرُوْنَ : ذی شعور، شعوری طور پر، لاشعور۔

قُلُوْبِهِمْ : قلبی تعلق، امراضِ قلب، قلبِ اطہر۔

مَّرَضٌ : مرض، امراض۔

فَزَادَهُمْ : زیادہ، زائد، مزید

اَلِيْمٌ : رنج والم، المناک۔

بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔

يَكْذِبُوْنَ : کاذب، کذاب، تکذیب۔

تُفْسِدُوْا : فساد، فسادی، فسادات، فاسد، مفسد۔

الْاَرْضِ : ارض وسما، اراضی، کرہ ارض۔

مُصْلِحُوْنَ : اصلاح، صلح، مصلح، اصلاحات۔

قَالُوْٓا : قول، قائل، مقولہ، اقوالِ زریں۔

لٰكِنْ : لیکن۔

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا ج | وَ مَا | يَخْدَعُوْنَ | اِلَّآ | اَنْفُسَهُمْ |
| اور ان کو جو | سب ایمان لائے | اور نہیں | وہ سب دھوکہ دیتے | مگر | اپنے آپ کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | يَشْعُرُوْنَ ط (9) | فِيْ قُلُوْبِهِمْ | مَّرَضٌ لا | فَزَادَهُمُ اللّٰهُ |
| اور نہیں | وہ سب شعور رکھتے | ان کے دلوں میں | بیماری ہے | پس بڑھادیا انہیں اللہ نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَرَضًا ج | وَ لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ ۙ | بِمَا | كَانُوْا |
| بیماری میں | اور ان کیلئے | عذاب ہے | دردناک | (اس) وجہ سے جو | تھے سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَكْذِبُوْنَ (10) | وَ اِذَا قِيْلَ | لَهُمْ ❶ | لَا | تُفْسِدُوْا |
| وہ سب جھوٹ بولتے | اور جب کہا جائے | ان سب سے | مت | تم سب فساد برپا کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ لا | قَالُوْٓا | اِنَّمَا ❷ | نَحْنُ | مُصْلِحُوْنَ (11) | اَلَآ |
| زمین میں | وہ سب کہتے ہیں | بیشک | ہم | سب اصلاح کرنے والے ہیں | خبردار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ ❸ | وَ لٰكِنْ | لَّا | يَشْعُرُوْنَ (12) |
| یقیناً وہ | سب لوگ ہی فساد کرنے والے ہیں | اور لیکن | نہیں | وہ سب شعور رکھتے |

**ضروری وضاحت**

❶ "لَهُمْ" میں "لَ" دراصل "لِ" تھا، جس کا ترجمہ "کے لیے" ہوتا ہے، مگر "قَالَ، قِيْلَ، قُلْ" وغیرہ کے بعد اس کا ترجمہ "سے" کیا جاتا ہے۔ ❷ "اِنَّمَا" کا ترجمہ کبھی "صرف" اور کبھی "سوائے اس کے نہیں" بھی کیا جاتا ہے۔ ❸ یہاں "هُمْ" اور اس کے بعد "اَلْ" تاکید کے لیے آیا ہے، اس کا ترجمہ اردو میں "ہی" کردیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا | اور جب کہا جائے ان سے ایمان لاؤ |
| كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوْٓا | جیسے (اور) لوگ ایمان لائے کہتے ہیں |
| اَنُؤْمِنُ كَمَآ اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ | کیا ہم (ایسے) ایمان لائیں جیسے بیوقوف ایمان لائے |
| اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ السُّفَهَآءُ | خبردار بے شک وہ (خود) ہی بے وقوف ہیں |
| وَ لٰكِنْ لَّا يَعْلَمُوْنَ ﴿13﴾ | اور لیکن وہ جانتے نہیں۔ ﴿13﴾ |
| وَ اِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اور جب ملتے ہیں (ان لوگوں سے) جو ایمان لائے |
| قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ | کہتے ہیں: ہم (بھی) ایمان لائے ہیں |
| وَ اِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ | اور جب اکیلے ہوتے ہیں اپنے شیطانوں کے پاس |
| قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ ۙ | (تو) کہتے ہیں: بے شک ہم تمھارے ساتھ ہیں |
| اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ﴿14﴾ | بے شک ہم مذاق کرتے ہیں۔ ﴿14﴾ |
| اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ | اللہ تعالیٰ مذاق اُڑاتا ہے ان (منافقوں) کا |
| وَ يَمُدُّهُمْ | اور وہ ڈھیل دیے جارہا ہے اُنہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قِيْلَ | قول، اقوال، قائل، مقولہ۔ | لَقُوا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| اٰمِنُوْا | ایمان، مومن، امن۔ | خَلَوْا | خلا، خلوت نشینی، خلائی شٹل، بیت الخلا۔ |
| كَمَآ | کما حقہ۔ | اِلٰى | مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| اَلنَّاسُ | عوام الناس، بعض الناس۔ | مَعَكُمْ | مع اہل وعیال، معیت۔ |
| لٰكِنْ | لیکن۔ | مُسْتَهْزِءُوْنَ | اِستہزا۔ |
| لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | يَمُدُّهُمْ | مد، الف مد "آ" (لمبا کرنا)۔ |
| يَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ | | |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِذَا | قِيۡلَ لَهُمۡ | اٰمِنُوۡا | كَمَاۤ | اٰمَنَ النَّاسُ | قَالُوۡۤا |
| اور جب | ان سب کو کہا جائے | تم سب ایمان لاؤ | جیسے | لوگ ایمان لائے | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنُؤۡمِنُ | كَمَاۤ | اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ | اَلَاۤ | اِنَّهُمۡ هُمُ السُّفَهَآءُ ❶ |
| کیا ہم ایمان لائیں | جیسے | ایمان لائے بیوقوف | خبردار | بیشک وہ سب (خود) ہی بیوقوف ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لٰكِنۡ لَّا | يَعۡلَمُوۡنَ (13) | وَ اِذَا | لَقُوا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا |
| اور لیکن نہیں | وہ سب جانتے | اور جب | وہ سب ملتے ہیں | ان لوگوں سے جو | سب ایمان لائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوۡۤا | اٰمَنَّا ۖۚ | وَ اِذَا | خَلَوۡا | اِلٰى شَيٰطِيۡنِهِمۡ ۙ |
| وہ سب کہتے ہیں | ہم ایمان لائے | اور جب | (یہ) سب اکیلے ہوتے ہیں | اپنے شیطانوں کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوۡۤا | اِنَّا ❷ | مَعَكُمۡ ۙ | اِنَّمَا | نَحۡنُ مُسۡتَهۡزِءُوۡنَ (14) |
| (تو) وہ سب کہتے ہیں | بیشک ہم | تمھارے ساتھ ہیں | بیشک | ہم سب مذاق کرنے والے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | يَسۡتَهۡزِئُ ❸ | بِهِمۡ | وَ | يَمُدُّهُمۡ |
| اللہ تعالیٰ | مذاق اڑاتا ہے | ان سب کا | اور | وہ انہیں ڈھیل دیے جا رہا ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں دو مرتبہ ”هُمۡ“ اور اس کے بعد ”اَلۡ“ تاکید کے لیے آئے ہیں، ان کا ترجمہ ”وہ سب ہی“ ہے۔ ❷ ”اِنَّا“ اصل میں ”اِنَّنَا“ تھا، آسانی کے لیے ایک ”نون“ گرا دیا گیا ہے۔ ❸ یہاں ”يَسۡتَهۡزِئُ“ کے اردو ترجمہ میں علامت ”يَـ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اس کا تعلق لفظ ”اللّٰه“ ہے اور وہ ”يَسۡتَهۡزِئُ“ سے قبل لفظاً موجود ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فِیْ طُغْیَانِهِمْ یَعْمَهُوْنَ ﴿15﴾ | اپنی سرکشی میں وہ اندھوں کی طرح بھٹک رہے۔ ﴿15﴾ |
| اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ اشْتَرَوُا | یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے خریدا |
| الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰی ۠ | گمراہی کو ہدایت کے بدلے میں |
| فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ | پس نہ کوئی فائدہ پہنچایا ان کی تجارت نے (انہیں) |
| وَ مَا كَانُوْا مُهْتَدِیْنَ ﴿16﴾ | اور نہ ہی وہ بنے ہدایت پانے والے۔ ﴿16﴾ |
| مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِی | انکی مثال (اس شخص) کی مثال کی طرح ہے جو |
| اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ | آگ جلائے، پس جب آگ نے روشن کر دیا |
| مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ | اس کے ماحول کو (تو) لے گیا اللہ ان کی روشنی کو |
| وَ تَرَكَهُمْ فِیْ ظُلُمٰتٍ | اور انہیں چھوڑ دیا اندھیروں میں (کہ) |
| لَّا یُبْصِرُوْنَ ﴿17﴾ | وہ (کچھ) نہیں دیکھ پاتے۔ ﴿17﴾ |
| صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ | وہ بہرے ہیں، گونگے ہیں، اندھے ہیں |
| فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ۙ﴿18﴾ | پس وہ (حق کی طرف) نہیں لوٹتے۔ ﴿18﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِیْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اَضَآءَتْ | : ضوء، ضیاء (روشنی)۔ |
| طُغْیَانِهِمْ | : طغیانی، طاغوتی طاقتیں۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| اِشْتَرَوُا | : بیع وشرا، مشتری۔ | تَرَكَهُمْ | : ترک کرنا، معاصی ترک کرنا۔ |
| اَلضَّلٰلَةَ | : ضلالت، گمراہی۔ | ظُلُمٰتٍ | : ظلم، ظلمت، مظالم۔ |
| بِالْهُدٰی | : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| مَثَلُهُمْ | : مثل، مثال، مثالیں، امثلہ۔ | یُبْصِرُوْنَ | : بصارت، بصیرت، نورِ بصر۔ |
| نَارًا | : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری | یَرْجِعُوْنَ | : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْ طُغْيَانِهِمْ | يَعْمَهُوْنَ (15) | اُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ |
| اپنی سرکشی میں | وہ سب اندھے ہوکر بھٹک رہے ہیں | یہ وہ لوگ ہیں | جنہوں نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اشْتَرَوُا[1] | الضَّلٰلَةَ | بِالْهُدٰی ص | فَمَا | رَبِحَتْ[2] |
| سب نے خریدلیا | گمراہی کو | ہدایت کے بدلے میں | پس نہ | (کوئی) فائدہ پہنچایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تِّجَارَتُهُمْ | وَ مَا | كَانُوْا | مُهْتَدِيْنَ (16) | مَثَلُهُمْ |
| ان کی تجارت نے | اور نہ | وہ سب تھے | سب ہدایت پانے والے | انکی مثال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَمَثَلِ الَّذِی | اسْتَوْقَدَ نَارًا ج | فَلَمَّآ | اَضَآءَتْ[2] | مَا حَوْلَهٗ |
| (اس شخص کی) مثال کی طرح ہے جو | جلائے آگ | پس جب | روشن کردیا | اس کا اردگرد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ[3] | وَ تَرَكَهُمْ | فِيْ ظُلُمٰتٍ[4] | لَّا | يُبْصِرُوْنَ (17) |
| (تو) لے گیا اللہ ان کی روشنی کو | اور انہیں چھوڑدیا | اندھیروں میں | نہیں | وہ سب دیکھ پاتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صُمٌّ ۢ | بُكْمٌ | عُمْیٌ | فَهُمْ | لَا | يَرْجِعُوْنَ (18) لا |
| (وہ) بہرے ہیں | گونگے ہیں | اندھے ہیں | پس وہ سب | نہیں | وہ سب لوٹتے |

## ضروری وضاحت

❶ یہ لفظ اصل میں ''اِشْتَرَوْا'' تھا، اگلے لفظ سے ملانے کے لیے ''و'' پر پیش دی گئی ہے۔ ❷ علامت ''تْ'' فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے ❸ ''ذَهَبَ'' کا ترجمہ ''گیا'' ہوتا ہے لیکن اگر اس کے بعد اسم کے شروع میں ''بِ'' ہو تو اس کا ترجمہ ''لے گیا'' کیا جاتا ہے۔ ❹ ''ات'' جمع مؤنث کی علامت ہے، ترجمہ ممکن نہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ | یا (ان کی مثال) آسمان سے بارش کی طرح ہے |
| فِيْهِ ظُلُمٰتٌ وَّ رَعْدٌ وَّ بَرْقٌ ۚ | اس میں اندھیرے ہوں اور گرج ہو، اور بجلی ہو |
| يَجْعَلُوْنَ اَصَابِعَهُمْ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ | وہ ڈال لیتے ہیں اپنی انگلیوں کو اپنے کانوں میں |
| مِّنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ؕ | کڑکوں (کی وجہ) سے موت کے ڈر سے |
| وَ اللّٰهُ مُحِيْطٌۢ بِالْكٰفِرِيْنَ ﴿19﴾ | اور اللہ کافروں کو گھیرے ہوئے ہے۔ ﴿19﴾ |
| يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ ؕ | قریب ہے کہ بجلی اچک لے ان کی بصارت کو |
| كُلَّمَآ اَضَآءَ لَهُمْ | جب (بجلی) ان کیلئے روشنی کرتی ہے |
| مَّشَوْا فِيْهِ ۙ وَ اِذَآ | (تو) وہ چل پڑتے ہیں اس میں اور جب |
| اَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوْا ؕ | اندھیرا چھا جاتا ہے ان پر تو کھڑے ہو جاتے ہیں |
| وَ لَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَذَهَبَ | اور اگر اللہ چاہے (تو) البتہ لے جائے |
| بِسَمْعِهِمْ وَ اَبْصَارِهِمْ ؕ | ان کی سماعت کو اور ان کی بصارت کو |
| اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿20﴾ ع | بے شک اللہ تعالی ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿20﴾ |

ع 2/13/2

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| كَصَيِّبٍ : کالعدم، کماحقہ۔ | شَآءَ : مشیّت الٰہی، ماشاءاللہ، ان شاءاللہ۔ |
| السَّمَآءِ : ارض وسما، کتب ساویہ۔ | بِسَمْعِهِمْ : سماعت، سمعی بصری معاونات۔ |
| بَرْقٌ : برق رفتار، برقی رو، برقیات۔ | اَبْصَارِ : بصارت، بصیرت، نور بصر۔ |
| مُحِيْطٌ : احاطہ، محیط۔ | عَلٰى : علیٰ ھذاالقیاس، علیٰ الاعلان۔ |
| اَضَآءَ : ضوء، ضیا۔ | كُلِّ : کلی طور پر، کل جہاں۔ |
| اَظْلَمَ : ظلم، ظلمت، ظلمات، مظالم۔ | شَيْءٍ : شے، اشیا۔ |
| قَامُوْا : قیام، قائم مقام، مقیم۔ | قَدِيْرٌ : قادر، قدرت، مقدر۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَوْ كَصَيِّبٍ | مِّنَ السَّمَآءِ | فِيْهِ ظُلُمٰتٌ |
| یا (ان کی مثال) بارش کی طرح ہے | (جو) آسمان سے (نازل ہو) | اس میں اندھیرے ہوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّرَعْدٌ | وَّ بَرْقٌ ج | يَجْعَلُوْنَ | اَصَابِعَهُمْ | فِيْٓ اٰذَانِهِمْ | مِّنَ الصَّوَاعِقِ |
| اور گرج | اور بجلی ہو | وہ سب ڈال لیتے ہیں | اپنی انگلیوں کو | اپنے کانوں میں | کڑکوں (کی وجہ) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَذَرَ الْمَوْتِ ط | وَ اللّٰهُ مُحِيْطٌ | بِالْكٰفِرِيْنَ (19) | يَكَادُ ❶ | الْبَرْقُ | يَخْطَفُ ❶ |
| موت کے ڈر سے | اور اللہ گھیرنے والا ہے | سب کافروں کو | قریب ہے | بجلی | اچک لے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَبْصَارَهُمْ ط | كُلَّمَآ | اَضَآءَ | لَهُمْ | مَّشَوْا | فِيْهِ لا |
| ان کی آنکھوں کو | جب | روشن کردیا | ان سب کیلئے | وہ سب چل پڑتے ہیں | اس میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِذَآ | اَظْلَمَ | عَلَيْهِمْ | قَامُوْا ط | وَ لَوْ | شَآءَ اللّٰهُ |
| اور جب | اندھیرا چھا جاتا ہے | ان پر | وہ سب کھڑے ہوجاتے ہیں | اور اگر | اللہ چاہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَذَهَبَ ❷ | بِسَمْعِهِمْ | وَ اَبْصَارِهِمْ ط | اِنَّ اللّٰهَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ (20) ع |
| البتہ لے جائے | ان کی سماعت کو | اور ان کی بصارت کو | بیشک اللہ | ہر چیز پر | قادر ہے |

ع 2/13/2

**ضروری وضاحت**

❶ "يَكَادُ" اور "يَخْطَفُ" میں علامت "یَـ" کے ترجمہ کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ ان دونوں کا تعلق "اَلْبَرْقُ" (بجلی) سے ہے اور وہ ان دونوں کے درمیان لفظاً موجود ہے۔ ❷ "ذَهَبَ" کا ترجمہ "گیا" ہوتا ہے لیکن اگر اس کے بعد اسم کے شروع میں "بِـ" ہو تو اس کا ترجمہ "لے جائے" یا "لے گیا" کیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ | اے لوگو! اپنے رب کی عبادت کرو |
| الَّذِىْ خَلَقَكُمْ وَ الَّذِيْنَ | جس نے پیدا کیا تمھیں اور ان لوگوں کو جو |
| مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۙ﴿21﴾ | تم سے پہلے تھے تاکہ تم (عذاب سے) بچ جاؤ۔ ﴿21﴾ |
| الَّذِىْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا | جس نے بنا دیا تمھارے لیے زمین کو بچھونا |
| وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً ۖ وَّ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً | اور آسمان کو چھت اور اُتارا آسمان سے پانی |
| فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ | پھر نکال دیا اس سے تمھارے لیے پھلوں کا رزق |
| فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا | پس تم نہ بناؤ (دوسروں کو) اللہ کے شریک |
| وَّ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿22﴾ | حالانکہ تم جانتے ہو۔ ﴿22﴾ |
| وَ اِنْ كُنْتُمْ فِىْ رَيْبٍ مِّمَّا | اور اگر تم ہو شک میں اس سے جو |
| نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا | ہم نے اُتارا ہے اپنے بندے پر |
| فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ ۖ | تو تم (بھی بنا) لاؤ کوئی سورت اس جیسی |
| وَ ادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ | اور بلا لو اللہ کے علاوہ اپنے سب حمایتیوں کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلنَّاسُ : عوام النّاس، بعض النّاس۔ | فَاَخْرَجَ : خروج، خارج، اخراج، مخرج۔ |
| اُعْبُدُوْا : عبادت، عابد، معبود۔ | مِنَ : من جانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| خَلَقَكُمْ : خالقِ کائنات، مخلوق، خلقت۔ | اَلثَّمَرٰتِ : ثمر، ثمرات، ثمرہ۔ |
| قَبْلِكُمْ : چندروز قبل، قبل ازغذا۔ | تَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم۔ |
| تَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔ | عَلٰى : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ |
| فِرَاشًا : صاحبِ فراش، فرش۔ | اُدْعُوْا : دعوت، دعا، داعی۔ |
| اَنْزَلَ : نازل، انزال، شانِ نزول۔ | شُهَدَآءَ : شاہد، شہادت، شواہد، عینی شاہد۔ |

• کالارنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلارنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَاَيُّهَاالنَّاسُ | اعْبُدُوْا | رَبَّكُمُ | الَّذِىْ خَلَقَكُمْ | وَ الَّذِيْنَ |
| اے لوگو | تم سب عبادت کرو | اپنے رب کی | جس نے تمہیں پیدا کیا | اور (انہیں بھی) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلِكُمْ | لَعَلَّكُمْ | تَتَّقُوْنَ ۙ﴿21﴾ | الَّذِىْ جَعَلَ | لَكُمُ الْاَرْضَ |
| تم سے پہلے تھے | تاکہ تم | تم سب (عذاب سے) بچ جاؤ | جس نے بنادیا | تمہارے لئے زمین کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِرَاشًا | وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً ۪ | وَّ اَنْزَلَ ❶ | مِنَ السَّمَآءِ | مَآءً | فَاَخْرَجَ ❶ | بِهٖ |
| بچھونا | اور آسمان کو چھت | اور اتارا | آسمان سے | پانی | پس نکالا | اسکے ذریعے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ الثَّمَرٰتِ | رِزْقًا لَّكُمْ ۚ | فَلَا | تَجْعَلُوْا | لِلّٰهِ اَنْدَادًا | وَّ |
| پھلوں سے | تمہارے لئے رزق | پس مت | تم سب بناؤ | اللہ کیلئے کوئی شریک | حالانکہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ❷﴿22﴾ | وَ اِنْ | كُنْتُمْ | فِيْ رَيْبٍ | مِّمَّا | نَزَّلْنَا | عَلٰى عَبْدِنَا |
| تم سب جانتے ہو | اور اگر | تم ہو | شک میں | (اس) سے جو | ہم نے اُتارا | اپنے بندے پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ ❸ | مِّنْ مِّثْلِهٖ ۠ ❹ | وَ ادْعُوْا | شُهَدَآءَكُمْ | مِّنْ دُوْنِ ❹ اللّٰهِ |
| پس تم سب بنالاؤ کوئی سورت | اس جیسی | اور تم سب بلالو | اپنے حمایتیوں کو | اللہ کے علاوہ |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں ''اَ'' ''فعل کے معنی میں تبدیلی لانے'' کے لیے آیا ہے۔ ❷ ''اَنْتُمْ'' اور ''تَـ'' دونوں علامتوں کا ترجمہ ''تم'' ہے، ''اَنْتُمْ'' کلام میں تاکید اور زور دینے کے لیے لایا گیا ہے۔ ❸ ''فَاْتُوْا'' کا اصل ترجمہ ''آؤ'' ہے اگر اسکے بعد اسم کے شروع میں ''بِـ'' ہو تو ترجمہ ''لے آؤ'' یا ''لاؤ'' کیا جاتا ہے ۔ ❹ یہاں ''مِنْ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿23﴾ | اگر تم ہو سچے۔ ﴿23﴾ |
| فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَ لَنْ تَفْعَلُوْا | پس اگر تم (ایسا) نہ کر سکو اور ہرگز نہ کر سکو گے |
| فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا | تو (پھر) ڈرو (اس) آگ سے جو ایندھن ہیں اس کا |
| النَّاسُ وَ الْحِجَارَةُ ۚۖ | لوگ اور پتھر |
| اُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ ﴿24﴾ | وہ (آگ) تیار کی گئی ہے کافروں کے لیے۔ ﴿24﴾ |
| وَ بَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اور خوشخبری دے دیجیے ان لوگوں کو جو ایمان لائے |
| وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ | اور نیک اعمال کیے کہ بیشک ان کے لیے (ایسے) |
| جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ؕ | باغات ہیں (کہ) بہتی ہیں ان کے نیچے سے نہریں |
| كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ | جب بھی انہیں دیا جائے گا ان سے کسی پھل کا رزق |
| قَالُوْا هٰذَا الَّذِيْ | (تو) وہ کہیں گے یہ (تو وہی ہے) جو |
| رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ ۙ | ہمیں رزق دیا گیا اس سے پہلے (دنیا میں) |
| وَ اُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ؕ | اور وہ دیے جائیں گے اس سے بالکل ملتا جلتا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| صٰدِقِيْنَ : صدق، صادق، صداقت۔ | تَحْتِهَا : ماتحت، تحت الشعور۔ |
| تَفْعَلُوْا : فعل، فاعل، مفعول۔ | اَلْاَنْهٰرُ : نہر، انہار، نہریں۔ |
| فَاتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔ | رُزِقُوْا : رزق، رزّاق، رازِق۔ |
| اَلْحِجَارَةُ : حجر و شجر، حجر اسود۔ | ثَمَرَةٍ : ثمر، ثمرہ۔ |
| بَشِّرِ : بشارت، بشیر، مبشر۔ | قَالُوْا : قول، اقوال، قائل، مقولہ۔ |
| اَلصّٰلِحٰتِ : صلح، اصلاح، صالح، اعمال صالحہ۔ | قَبْلُ : قبل از طعام، چند دن قبل۔ |
| تَجْرِيْ : جاری، اجرا۔ | مُتَشَابِهًا : مشابہ، متشابہ۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ (23) | فَاِنْ | لَّمْ | تَفْعَلُوْا | وَ لَنْ | تَفْعَلُوْا | فَاتَّقُوا |
| اگر تم ہو | سب سچے | پھر اگر | نہ | تم سب کر سکو | اور ہرگز نہ | تم سب کر سکو گے | تو تم سب ڈرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| النَّارَ الَّتِيْ | وَقُوْدُهَا | النَّاسُ وَ الْحِجَارَةُ ❶ | اُعِدَّتْ ❷ | لِلْكٰفِرِيْنَ (24) |
| (اس) آگ سے جو | اس کا ایندھن | لوگ اور پتھر ہیں | تیار کی گئی ہے | کافروں کیلئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ بَشِّرِ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ❶❸ |
| اور خوشخبری دے دو | ان لوگوں کو جو | سب ایمان لائے | اور ان سب نے عمل کیے | نیک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنَّ | لَهُمْ جَنّٰتٍ ❶ | تَجْرِيْ ❹ | مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ؕ | كُلَّمَا رُزِقُوْا |
| کہ بیشک | ان کیلئے باغات | بہتی ہیں | انکے نیچے سے نہریں | جب بھی ان سب کو دیا جائے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْهَا | مِنْ ثَمَرَةٍ ❶ | رِّزْقًا ۙ | قَالُوْا | هٰذَا الَّذِيْ | رُزِقْنَا |
| ان سے | کسی پھل سے | رزق | وہ سب کہیں گے | یہ (تو وہی ہے) جو | ہم رزق دیے گئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلُ ۙ | وَ | اُتُوْا | بِهٖ | مُتَشَابِهًا ؕ |
| اس سے پہلے (دنیا میں) | اور | وہ سب دیے جائیں گے | اس سے | (بالکل) ملتا جلتا |

**ضروری وضاحت**

❶ ”ة“ اور ”ات“ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ علامت ”تْ“ واحد مؤنث کی علامت ہے، اردو میں اس کا الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں ہے۔ ❸ نیک عمل سے مراد وہ عمل ہے جو سنت رسول ﷺ کے عین مطابق ہو اور رضائے الٰہی کی نیت سے کیا جائے۔ ❹ علامت ”تَ“ واحد مؤنث کی علامت ہے اور یہاں اسکا الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ لَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۙ | اور ان کیلئے ان (باغات) میں پاکیزہ بیویاں ہوں گی |
| وَّ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿25﴾ | اور وہ ان میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿25﴾ |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ | بے شک اللہ تعالیٰ نہیں شرماتا |
| اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً | کہ وہ مثال بیان کرے کوئی سی مچھر کی ہو |
| فَمَا فَوْقَهَا ؕ | (یا) پھر اس سے بڑھ کر (کسی حقیر چیز کی ہو) |
| فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ | پس رہے (وہ لوگ) جو ایمان لائے تو وہ جانتے ہیں |
| اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ | کہ بیشک وہ حق ہے ان کے رب کی طرف سے |
| وَ اَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | اور رہے (وہ لوگ) جنھوں نے کفر کیا |
| فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ | تو وہ کہتے ہیں: اللہ کیا چاہتا ہے |
| بِهٰذَا مَثَلًا ۘ | اس (حقیرسی) مثال کو بیان کر کے (دراصل) |
| يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا ۙ | وہ گمراہ رہنے دیتا ہے اس سے اکثر کو |
| وَّ يَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا ؕ | اور ہدایت دے دیتا ہے اس سے اکثر کو |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَزْوَاجٌ | زوج، زوجہ، زوجیت، ازواج۔ | فَوْقَهَا | فوقیت، مافوق الفطرت، فائق۔ |
| مُّطَهَّرَةٌ | طہر، طہارت، طاہر، مطہر۔ | فَيَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار۔ |
| خٰلِدُوْنَ | خُلد بریں، خالد۔ | فَيَقُوْلُوْنَ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اَرَادَ | ارادہ، مراد، مرید۔ |
| يَسْتَحْيٖ | شرم وحیا، حیادار، بے حیا۔ | بِهٰذَا | لہٰذا، علیٰ ہذا القیاس، ہذا من فضل ربی۔ |
| يَّضْرِبَ | ضرب المثل۔ | يُضِلُّ | ضلالت (گمراہی)۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهُمْ | فِيْهَآ | اَزْوَاجٌ | مُّطَهَّرَةٌ ❶ | وَّ هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ ﴿25﴾ |
| اور | ان کیلئے | اس میں | بیویاں | پاکیزہ | اور وہ | اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | لَا | يَسْتَحْيٖٓ ❷ | اَنْ يَّضْرِبَ ❸ | مَثَلًا | مَّا | بَعُوْضَةً ❶ | فَمَا |
| بیشک اللہ | نہیں | شرماتا | یہ کہ وہ بیان کرے | مثال | کوئی سی | مچھر کی ہو | پھر جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَوْقَهَا ط | فَاَمَّا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | فَيَعْلَمُوْنَ |
| اس سے بڑھ کر ہو | پس رہے | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | پس وہ سب جانتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنَّهُ الْحَقُّ | مِنْ رَّبِّهِمْ ج | وَ اَمَّا | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| کہ بیشک وہ ہی حق ہے | ان کے رب (کی طرف) سے | اور رہے | وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَيَقُوْلُوْنَ | مَاذَآ | اَرَادَ اللّٰهُ | بِهٰذَا مَثَلًا م | يُضِلُّ |
| پس وہ سب کہتے ہیں | کیا | ارادہ کیا اللہ نے | اس مثال سے | وہ گمراہ کرتا ہے |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | كَثِيْرًا لا | وَّ | يَهْدِيْ | بِهٖ | كَثِيْرًا ط |
| اس سے | اکثر کو | اور | وہ ہدایت دیتا ہے | اس سے | اکثر کو |

## ضروری وضاحت

❶ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، یہاں اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "يَسْتَحْيٖ" میں علامت "يَـ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اس کا تعلق لفظ "اَللّٰهَ" سے ہے اور وہ لفظاً اس سے قبل موجود ہے۔ ❸ "ضَرْبٌ" کا معنی عموماً "مارنا" ہوتا ہے لیکن اگر اس کے بعد "مَثَلًا" یا "اَلْاَمْثَالُ" وغیرہ ہو تو پھر اس کا ترجمہ "مثال بیان کرنا" ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ مَا يُضِلُّ بِهٖۤ | اور نہیں وہ گمراہ کرتا اس سے |
| اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ۙ﴿26﴾ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ | مگر فاسقوں کو۔ ﴿26﴾ جو توڑتے ہیں |
| عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۪ | اللہ کے عہد کو اسے مضبوط کرنے کے بعد |
| وَ يَقْطَعُوْنَ | اور وہ قطع کرتے ہیں (ان رشتوں کو) |
| مَاۤ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖۤ اَنْ يُّوْصَلَ | جو اللہ نے حکم دیا ہے اس کا کہ وہ جوڑے جائیں |
| وَ يُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ ؕ | اور وہ فساد پھیلاتے ہیں زمین میں |
| اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿27﴾ | وہی لوگ ہی نقصان اٹھانے والے ہیں۔ ﴿27﴾ |
| كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَ كُنْتُمْ اَمْوَاتًا | کیسے تم انکار کرتے ہو اللہ کا حالانکہ تم تھے مردہ |
| فَاَحْيَاكُمْ ۚ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ | تو اس نے تمھیں زندہ کیا پھر وہی تمھیں موت دے گا |
| ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ | پھر وہی تمھیں (دوبارہ) زندہ کرے گا |
| ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿28﴾ | پھر اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔ ﴿28﴾ |
| هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا | وہی ہے جس نے پیدا کیا تمھارے لیے جو کچھ ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُضِلُّ | ضلالت (گمراہی)۔ | كَيْفَ | کیفیت ، بہرکیف۔ |
| اَلْفٰسِقِيْنَ | فسق وفجور، فاسق۔ | يُفْسِدُوْنَ | فساد، فسادات، مفسد۔ |
| يَنْقُضُوْنَ | نقض عہد، نقیض۔ | اَمْوَاتًا | موت، اموات، میت۔ |
| عَهْدَ | عہدنامہ، عہدوپیمان۔ | فَاَحْيَا | حیات، احیاءدین۔ |
| مِيْثَاقِهٖ | میثاق مدینہ، ثقہ راوی، وثوق۔ | يُمِيْتُكُمْ | موت، اموات، میت۔ |
| يَقْطَعُوْنَ | قطع تعلق، قطع نظر، قطع کلامی۔ | تُرْجَعُوْنَ | رجوع، طلاق رجعی، رجعت پسندی۔ |
| يُّوْصَلَ | وصول، واصل، موصول، ایصالِ ثواب۔ | اِلَيْهِ | مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | يُضِلُّ | بِهٖٓ | اِلَّا | الْفٰسِقِيْنَ ۙ (26) | الَّذِيْنَ | يَنْقُضُوْنَ |
| اور نہیں | وہ گمراہ رکھتا | اس سے | مگر | نافرمانوں کو | وہ لوگ جو | وہ سب توڑتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَهْدَ اللّٰهِ | مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ۠ ❶ | وَ | يَقْطَعُوْنَ | مَآ | اَمَرَ اللّٰهُ |
| اللہ کے عہد کو | اس کی مضبوطی کے بعد | اور | وہ سب کاٹتے ہیں | جس کا | حکم دیا اللہ نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖٓ | اَنْ يُّوْصَلَ | وَ | يُفْسِدُوْنَ | فِي الْاَرْضِ ؕ | اُولٰٓئِكَ |
| اس کے ساتھ | کہ وہ جوڑا جائے | اور | وہ سب فساد پھیلاتے ہیں | زمین میں | وہی لوگ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ❷ (27) | كَيْفَ | تَكْفُرُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ كُنْتُمْ |
| ہی سب نقصان اٹھانے والے ہیں | کیسے | تم سب انکار کرتے ہو | اللہ کا | حالانکہ تم تھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْوَاتًا | فَاَحْيَاكُمْ ۚ | ثُمَّ | يُمِيْتُكُمْ | ثُمَّ | يُحْيِيْكُمْ |
| مردہ | پس اس نے زندہ کیا تمھیں | پھر | وہ تمھیں موت دے گا | پھر | وہ تمھیں زندہ کرے گا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ (28) | هُوَ الَّذِيْ | خَلَقَ | لَكُمْ ❸ | مَّا |
| پھر | اسی کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے | وہ جس نے | پیدا کیا | تمھارے لئے | جو |

## ضروری وضاحت

❶ "مِنْ" کے بعد اگر لفظ "بَعْدِ" ہو تو "مِنْ" کا اردو میں ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❷ یہاں "هُمْ" کے بعد "اَلْ" تاکید کے لیے آیا ہے، ان دونوں کا ترجمہ اردو میں "ہی" کیا جاتا ہے۔ ❸ "لَكُمْ" میں "لَ"، اصل میں "لِ" تھا، جس کا ترجمہ "کے لیے" ہے، پڑھنے میں آسانی پیدا کرنے کے لیے "لَ" کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۚ ثُمَّ اسْتَوٰۤى | زمین میں سارے کا سارا پھر قصد کیا |
| اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ؕ | آسمان کی طرف تو بنا دیا اُنہیں سات آسمان |
| وَ هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿29﴾ ع | اور وہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿29﴾ ع |
| وَ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ | اور جب تیرے رب نے فرشتوں سے کہا: |
| اِنِّيْ جَاعِلٌ فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً ؕ | بیشک میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں |
| قَالُوْۤا اَتَجْعَلُ فِيْهَا | (تو) انہوں نے کہا: کیا تو بنائے گا اس میں (اسے) |
| مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا وَ يَسْفِكُ الدِّمَآءَ ۚ | جو فساد برپا کرے گا اس میں اور خون بہائے گا |
| وَ نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ | اور ہم تسبیح بیان کرتے ہیں تیری تعریف کیساتھ |
| وَ نُقَدِّسُ لَكَ ؕ | اور ہم پاکی بیان کرتے ہیں تیری |
| قَالَ اِنِّيْۤ اَعْلَمُ | (تو اللہ نے) فرمایا: بیشک میں (وہ کچھ) جانتا ہوں |
| مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿30﴾ | جو تم نہیں جانتے۔ ﴿30﴾ |
| وَ عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا | اور اس نے آدم کو سکھا دیے وہ سب نام (جو چاہے) |

ع 3 9 3

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْاَرْضِ | کرۂ ارض، ارض وسما، اراضی۔ | فِيْهَا | فی الحال، فی الحقیقت، فی الفور۔ |
| جَمِيْعًا | جمع، جماعت، جمیع، مجموعی۔ | يَسْفِكُ | سفاک قاتل، سفاک ترین دشمن۔ |
| فَسَوّٰىهُنَّ | مساوی، مساوات۔ | نُسَبِّحُ | تسبیح۔ |
| السَّمَآءِ | ارض وسما، کتب سماویہ۔ | بِحَمْدِكَ | حمد وثنا، حامد، محمود۔ |
| عَلِيْمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلم۔ | نُقَدِّسُ | قدس، مقدس، تقدس، تقدیس۔ |
| قَالَ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | لَا | لاتعداد، لاجواب، لاعلاج، لامحالہ۔ |
| لِلْمَلٰٓئِكَةِ | ملک، ملک الموت، ملائکہ۔ | تَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | يَلْعَنُهُمُ❶ اللّٰهُ | وَ يَلْعَنُهُمُ❶ | اللّٰعِنُوْنَ ۙ﴿159﴾ |
| وہی لوگ ہیں (کہ) | لعنت کرتا ہے ان پر اللہ | اور لعنت کرتے ہیں ان پر | سب لعنت کرنیوالے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَّا | الَّذِيْنَ تَابُوْا | وَ اَصْلَحُوْا | وَ بَيَّنُوْا |
| مگر | وہ لوگ جن سب نے توبہ کرلی | اور سب نے اصلاح کرلی | اور بیان کردیا سب نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | اَتُوْبُ❷ | عَلَيْهِمْ ۚ | وَ | اَنَا التَّوَّابُ |
| تو یہی لوگ ہیں کہ | میں رجوع کرتا ہوں | ان پر | اور | میں ہی رجوع کرنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الرَّحِيْمُ ﴿160﴾ | اِنَّ | الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | وَ مَاتُوْا | وَ |
| نہایت مہربان ہوں | بیشک | وہ لوگ جن سب نے کفر کیا | اور وہ سب مرے | اس حال میں کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُمْ كُفَّارٌ | اُولٰٓئِكَ | عَلَيْهِمْ | لَعْنَةُ❸ اللّٰهِ | وَ الْمَلٰٓئِكَةِ | وَ |
| وہ سب کافر تھے | یہی لوگ ہیں کہ | ان پر | اللہ کی لعنت ہے | اور فرشتوں کی | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| النَّاسِ اَجْمَعِيْنَ❹ ۙ﴿161﴾ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا ۚ | لَا يُخَفَّفُ❶ | عَنْهُمُ الْعَذَابُ |
| تمام لوگوں کی | وہ سب ہمیشہ رہیں گے | اس میں | نہ ہلکا کیا جائے گا | ان سے عذاب |

### ضروری وضاحت

❶علامت "یـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❷"اَتُوْبُ" جب اس فعل کی نسبت بندے کی طرف ہوتو ترجمہ "میں توبہ کرتا ہوں" اور اگر اسکی نسبت اللہ کی طرف ہوتو پھر ترجمہ "میں توبہ قبول کرتا ہوں" ہوتا ہے۔❸"ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❹"اَجْمَعِيْنَ" کا ترجمہ بھی "تمام" ہے، اس لیے اسکے "يْنَ" کا الگ ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ لَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿162﴾ | اور نہ وہ (کچھ) مہلت دیے جائیں گے۔ ﴿162﴾ |
| وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج | اور تمہارا معبود ایک معبود ہے |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | کوئی معبود نہیں مگر وہ (جو) |
| الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿163﴾ ع | نہایت مہربان، بہت رحم والا ہے۔ ﴿163﴾ ع |
| اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ | بیشک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے میں |
| وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَ النَّهَارِ | اور رات اور دن کے آنے جانے میں |
| وَ الْفُلْكِ الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ | اور (ان) کشتیوں میں جو سمندر میں چلتی ہیں |
| بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ | (وہ چیزیں) لے کر جو نفع دیتی ہیں لوگوں کو |
| وَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ | اور (اس میں) جو اللہ نے اتارا ہے آسمان سے پانی |
| فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ | پھر زندہ (آباد) کیا اس کے ذریعے زمین کو |
| بَعْدَ مَوْتِهَا | اس کے مردہ (بنجر) ہونے کے بعد |
| وَ بَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ص | اور پھیلا دی اس میں ہر طرح کی جاندار مخلوق |

ع 19 11 3

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰهُكُمْ | : الٰہ، یاالٰہی، فرمان الٰہی، الٰہ العالمین۔ | النَّهَارِ | : لیل ونہار، نہار منہ۔ |
| فِيْ ، فِيْهَا | : فی الحال، فی الحقیقت، فی الفور۔ | مِنَ | : جاری، اجرا۔ |
| خَلْقِ | : خلقت، مخلوق، خالق۔ | تَجْرِيْ | : منجانب، من حیث القوم، اظہر من الشمس۔ |
| السَّمٰوٰتِ | : ارض وسما، کتب سماویہ۔ | الْبَحْرِ | : بحر وبر، بحر ہند، بحر احمر۔ |
| الْاَرْضِ | : ارض وسما، اراضی، کرۂ ارضی۔ | يَنْفَعُ | : نفع، منافع، منفعت۔ |
| اخْتِلَافِ | : اختلاف، مختلف، مخالف۔ | اَنْزَلَ | : نازل، نزول، انزال، شان نزول۔ |
| الَّيْلِ | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | فَاَحْيَا | : حیات، احیائے دین، احیائے سنت۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ لَا | هُمْ يُنْظَرُوْنَ (162) | وَ اِلٰهُكُمْ | اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ | لَآ اِلٰهَ ❶ |
| اور نہ | وہ سب مہلت دیئے جائیں گے | اور تمہارا معبود | ایک معبود ہے | نہیں کوئی معبود |

ع 19 11 3

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | هُوَ | الرَّحْمٰنُ | الرَّحِيْمُ ۧ (163) | اِنَّ | فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ ❷ |
| مگر | وہ | نہایت مہربان | بہت رحم والا ہے | بیشک | آسمانوں کے پیدا کرنے میں |

| | | |
|---|---|---|
| وَ الْاَرْضِ | وَ اخْتِلَافِ | الَّيْلِ وَ النَّهَارِ |
| اور زمین کے | اور ایک دوسرے کے پیچھے آنے جانے میں | رات اور دن کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ الْفُلْكِ | الَّتِيْ تَجْرِيْ ❸ | فِي الْبَحْرِ | بِمَا | يَنْفَعُ النَّاسَ ❹ |
| اور ان کشتیوں میں | جو چلتی ہیں | سمندر میں | ساتھ (ان چیزوں کے) جو | نفع دیتی ہیں لوگوں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَآ | اَنْزَلَ اللّٰهُ | مِنَ السَّمَآءِ | مِنْ مَّآءٍ ❺ | فَاَحْيَا | بِهِ الْاَرْضَ |
| اور جو | اللہ نے اتارا ہے | آسمان سے | پانی | پھر زندہ کیا | اس کے ذریعے زمین کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعْدَ مَوْتِهَا ❻ | وَ | بَثَّ | فِيْهَا | مِنْ كُلِّ | دَآبَّةٍ ❷ ۖ |
| اسکے مردہ ہونے کے بعد | اور | پھیلادیا | اس میں | ہر طرح کی | جاندار مخلوق |

**ضروری وضاحت**

❶ ''لَا'' کے بعد اگر اسم کے آخر میں زبر ہو تو ترجمہ ''کوئی نہیں'' کیا جاتا ہے۔ ❷ ''ات'' اور ''ۃ'' مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ''تَ'' واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ علامت ''يَ'' کا الگ ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❺ ''مِنْ'' کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❻ زمین کے ''مردہ'' ہونے سے مراد ''بنجر'' ہونا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَّ تَصۡرِیۡفِ الرِّیٰحِ وَ السَّحَابِ الۡمُسَخَّرِ | اور ہواؤں کی گردش میں اور تابع فرماں بادل میں |
| بَیۡنَ السَّمَآءِ وَ الۡاَرۡضِ | (جو) درمیان ہے آسمان اور زمین کے (ان سب میں) |
| لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّعۡقِلُوۡنَ ﴿164﴾ | یقیناً نشانیاں ہیں اس قوم کیلئے جو عقل رکھتے ہیں ﴿164﴾ |
| وَ مِنَ النَّاسِ | اور (ان نشانیوں کے باوجود) لوگوں میں سے (کچھ ایسے ہیں) |
| مَنۡ یَّتَّخِذُ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰہِ اَنۡدَادًا | جو بناتے ہیں اللہ کے علاوہ (دوسروں کو) شریک |
| یُّحِبُّوۡنَہُمۡ | (پھر) وہ (ایسی) محبت کرتے ہیں ان سے |
| کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ | جیسی محبت اللہ سے کی جائے |
| وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا | اور وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں |
| اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ | وہ سب سے زیادہ محبت اللہ ہی سے کرتے ہیں |
| وَ لَوۡ یَرَی | اور کاش (آج) سوجھ جائے (یہ بات) |
| الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡۤا | ان لوگوں کو جنھوں نے ظلم کیا (جو اس وقت |
| اِذۡ یَرَوۡنَ الۡعَذَابَ ۙ | سوجھے گی) جب وہ لوگ دیکھیں گے عذاب کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

تَصۡرِیۡفِ : صرفِ نظر (نظر پھیر لینا)۔
الرِّیٰحِ : ریح بادی۔
الۡمُسَخَّرِ : مسخر، تسخیر۔
بَیۡنَ : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔
یَّعۡقِلُوۡنَ : عقل، عاقل، معقول، عقلاء۔
النَّاسِ : عوام الناس۔
یَّتَّخِذُ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔

یُّحِبُّوۡنَہُمۡ : محبت، حب، محبّ، محبوب، حبیب۔
کَحُبِّ : کالعدم، کماحقہ / محبت، محبوب۔
اٰمَنُوۡۤا : ایمان، امن، مؤمن۔
اَشَدُّ : شدید، اشد ضرورت، شدت، متشدد۔
حُبًّا : محبت، حب، محبّ، محبوب، حبیب۔
یَرَی، یَرَوۡنَ : رؤیت ہلال کمیٹی، غیر مرئی اشیاء۔
ظَلَمُوۡۤا : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔

| | | |
|---|---|---|
| وَ تَصۡرِيۡفِ الرِّيٰحِ | وَ السَّحَابِ الۡمُسَخَّرِ | بَيۡنَ السَّمَآءِ وَ الۡاَرۡضِ |
| اور ہواؤں کی گردش میں | اور تابع فرماں بادل میں | (جو) آسمان اور زمین کے درمیان ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَاٰيٰتٍ ❶ | لِّقَوۡمٍ | يَّعۡقِلُوۡنَ ❷ (164) | وَ | مِنَ النَّاسِ |
| یقیناً نشانیاں ہیں | (اس) قوم کیلئے (جو) | سب عقل رکھتے ہیں | اور | لوگوں میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنۡ | يَّتَّخِذُ ❷ | مِنۡ ❸ دُوۡنِ اللّٰهِ | اَنۡدَادًا | يُّحِبُّوۡنَهُمۡ |
| جو | بناتے ہیں | اللہ کے علاوہ | شریک | (پھر) وہ سب محبت کرتے ہیں ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ | وَ | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اَشَدُّ |
| اللہ سے محبت کی طرح | اور | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | زیادہ سخت ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حُبًّا | لِّلّٰهِ ❹ ؕ | وَ لَوۡ | يَرَى ❷ | الَّذِيۡنَ |
| محبت میں | اللہ کی | اور کاش | دیکھ لیں | وہ لوگ جن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظَلَمُوۡۤا | اِذۡ | يَرَوۡنَ ❺ | الۡعَذَابَ ۙ |
| سب نے ظلم کیا | جب | وہ سب دیکھیں گے | عذاب کو |

## ضروری وضاحت

❶ ”ات“ جمع مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ علامت ”یـ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ ”مِنۡ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ ”لِـ“ کا اصل ترجمہ ”کے لیے“ ہے، یہاں سیاق وسباق کی مناسبت سے ترجمہ ”کی“ کیا گیا ہے۔ ❺ ”يَرَوۡنَ“ اصل میں ”يَرۡءَيُوۡنَ“ تھا پڑھنے میں آسانی پیدا کرنے کے لیے کچھ حروف کو گرایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنَّ الْقُوَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا ۙ | کہ بیشک قوت تو اللہ کے پاس ہے تمام |
| وَّ اَنَّ اللّٰہَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ ﴿165﴾ | اور یہ کہ بیشک اللہ سخت عذاب والا ہے۔ ﴿165﴾ |
| اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِیْنَ | جب بیزاری کا اظہار کریں گے وہ لوگ جن کی |
| اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِیْنَ | پیروی کی گئی تھی ان لوگوں سے جنھوں نے |
| اتَّبَعُوْا وَ رَاَوُا الْعَذَابَ | پیروی کی ہوگی اور وہ دیکھیں گے عذاب کو |
| وَ تَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ ﴿166﴾ | اور منقطع ہو جائیں گے ان کے تعلقات۔ ﴿166﴾ |
| وَ قَالَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْا | اور کہیں گے وہ لوگ جنھوں نے پیروی کی ہوگی |
| لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّۃً | کاش کہ بیشک ہمارے لئے ہوتا دوبارہ جانا (دنیا میں) |
| فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ | تو ہم بھی بیزاری کا اظہار کرتے ان سے |
| كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا ؕ | جیسے انہوں نے بیزاری کا اظہار کیا ہم سے |
| كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ | اس طرح دکھائے گا انہیں اللہ تعالیٰ |
| اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ ؕ | ان کے اعمال حسرتیں (اور پشیمانی) بنا کر ان پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْقُوَّۃَ : قوت، قوتیں، قوی، مقوّی۔
جَمِیْعًا : جمع، جامع، جماعت، مجموع، مجمع۔
شَدِیْدُ : شدید، اشد ضرورت، شدت۔
تَبَرَّاَ، فَنَتَبَرَّاَ : برائت، بری الذمہ۔
اتُّبِعُوْا : اتباع، متبع، تابع فرمان۔
رَاَوُا : رؤیت ہلال کمیٹی، غیر مرئی اشیاء۔
تَقَطَّعَتْ : قطع، قاطع، مقطوع، قطع رحمی۔
الْاَسْبَابُ : سبب، اسباب، مسبب الاسباب۔
كَرَّۃً : نشر مکرر، تکرار، مکرر۔
كَمَا، كَذٰلِكَ : کما حقہ، کالعدم۔
مِنَّا : منجانب، من حیث القوم، اظہر من الشمس۔
يُرِيْهِمُ : رؤیت ہلال کمیٹی، غیر مرئی اشیاء۔
اَعْمَالَهُمْ : عمل، اعمال، عامل، معمول، تعمیل۔
حَسَرٰتٍ : حسرت۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّ الْقُوَّةَ ❶ | لِلّٰهِ | جَمِيْعًا | وَّ | اَنَّ اللّٰهَ | شَدِيْدُ الْعَذَابِ ﴿165﴾ |
| بیشک قوت | تو اللہ کے پاس ہے | تمام | اور | بیشک اللہ | سخت عذاب والا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذْ | تَبَرَّاَ ❷ | الَّذِيْنَ | اتُّبِعُوْا | مِنَ |
| جب | بیزاری کا اظہار کریں گے | وہ لوگ جن | سب کی پیروی کی گئی تھی | (ان) سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا | وَ رَاَوُا | الْعَذَابَ | وَ تَقَطَّعَتْ ❶ | بِهِمُ |
| جن سب نے پیروی کی ہوگی | اور وہ سب دیکھیں گے | عذاب کو | اور منقطع ہو جائیں گے | ان کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْاَسْبَابُ ﴿166﴾ | وَ قَالَ | الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا | لَوْ اَنَّ | لَنَا |
| تعلقات | اور کہیں گے | وہ جن سب نے پیروی کی ہوگی | کاش کہ بیشک | ہمارے لئے ہوتا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَرَّةً ❶ | فَنَتَبَرَّاَ ❷ | مِنْهُمْ | كَمَا | تَبَرَّءُوْا ❷ |
| لوٹنا | تو ہم بھی بیزاری کا اظہار کرتے | ان سب سے | جیسے | ان سب نے بیزاری کا اظہار کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنَّا ❸ | كَذٰلِكَ | يُرِيْهِمُ اللّٰهُ ❹ | اَعْمَالَهُمْ | حَسَرٰتٍ ❶ | عَلَيْهِمْ |
| ہم سے | اس طرح | دکھائے گا اللہ تعالیٰ انہیں | ان کے اعمال | حسرتیں بنا کر | ان پر |

**ضروری وضاحت**

❶ "ة"، "ات" اور "ت"، مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "تَبَرَّاَ" کا اصل معنی "کسی ناپسندیدہ معاملے سے نجات حاصل کرنا" ہے، یہاں "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ❸ "مِنَّا" اصل میں "مِنْ + نَا" تھا، جب دو حرف ایک جیسے اکٹھے ہوں تو ایک کو لکھ کر اسکے اوپر شد لگا دیتے ہیں۔ ❹ "يـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

ع 20 4 4

| | |
|---|---|
| وَ مَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ ﴿167﴾ ع | حالانکہ نہیں وہ نکل سکیں گے آگ سے۔ ع ﴿167﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا | اے لوگو! کھاؤ اس سے جو |
| فِي الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ | زمین میں حلال (اور) پاکیزہ چیزیں ہیں |
| وَّ لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ | اور مت پیروی کرو شیطان کے نقش قدم کی |
| اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿168﴾ | بیشک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔ ﴿168﴾ |
| اِنَّمَا يَاْمُرُكُمْ بِالسُّوْٓءِ وَ الْفَحْشَآءِ | درحقیقت وہ حکم دیتا ہے تمہیں برائی اور بے حیائی کا |
| وَ اَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ | اور یہ کہ تم (ایسی بات) کہو اللہ کے بارے میں |
| مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿169﴾ | جس کا تم (خود) علم نہیں رکھتے۔ ﴿169﴾ |
| وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا | اور جب کہا جائے ان سے پیروی کرو (اس چیز کی) |
| مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ | جو نازل کی ہے اللہ نے (تو) کہتے ہیں بلکہ |
| نَتَّبِعُ مَاۤ اَلْفَيْنَا | ہم پیروی کریں گے (اس کی) جو ہم نے پایا ہے |
| عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ | اس پر اپنے آباء و اجداد کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِخٰرِجِيْنَ | : خارج، خروج، مخرج۔ | مُّبِيْنٌ | : مبینہ طور پر، بین دلیل، بیان۔ |
| النَّارِ | : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | يَاْمُرُكُمْ | : امر، مأمور، امارت، آمر۔ |
| كُلُوْا | : اکل و شرب، مأکولات۔ | بِالسُّوْٓءِ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ |
| مِمَّا | : منجانب / ماحول، ماجرا، ماتحت۔ | الْفَحْشَآءِ | : فحاشی فحش۔ |
| طَيِّبًا | : مال طیب، طیبات، طیب و طاہر۔ | قِيْلَ | : قول، اقوال، مقولہ۔ |
| تَتَّبِعُوْا | : اتباع، تابع، تتبع۔ | تَعْلَمُوْنَ | : علم، عالم، علماء، معلوم۔ |
| عَدُوٌّ | : عدو، عداوت، اعداء (دشمن)۔ | اٰبَآءَنَا | : آباء و اجداد، آبائی گاؤں، آبائی وطن۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

ع 20 4 4

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | هُمْ بِخٰرِجِيْنَ ❶ | مِنَ النَّارِ ﴿167﴾ | يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ | كُلُوْا | مِمَّا ❷ |
| اور نہیں | وہ سب نکل سکیں گے | آگ سے | اے لوگو! | تم سب کھاؤ | اس سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | حَلٰلًا طَيِّبًا ۡ | وَّ لَا | تَتَّبِعُوْا | خُطُوٰتِ ❸ الشَّيْطٰنِ ؕ |
| زمین میں | حلال پاکیزہ چیزیں ہیں | اور مت | تم سب پیروی کرو | شیطان کے نقش قدم کی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | لَكُمْ ❹ عَدُوٌّ | مُّبِيْنٌ ﴿168﴾ | اِنَّمَا | يَاْمُرُكُمْ | بِالسُّوْٓءِ | وَ الْفَحْشَآءِ |
| بیشک وہ | تمہارا دشمن ہے | کھلا | بیشک | وہ تمہیں حکم دیتا ہے | برائی کا | اور بے حیائی کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَنْ | تَقُوْلُوْا | عَلَى اللّٰهِ | مَا لَا | تَعْلَمُوْنَ ﴿169﴾ | وَ اِذَا |
| اور یہ کہ | تم سب کہو | اللہ پر | (وہ باتیں) جو نہیں | تم سب علم رکھتے | اور جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قِيْلَ | لَهُمُ ❺ | اتَّبِعُوْا | مَآ | اَنْزَلَ اللّٰهُ | قَالُوْا |
| کہا جائے | ان سے | تم سب پیروی کرو | (اسکی) جو | نازل کی ہے اللہ نے | (تو) سب کہتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | نَتَّبِعُ | مَآ | اَلْفَيْنَا | عَلَيْهِ | اٰبَآءَنَا ؕ |
| بلکہ | ہم پیروی کریں گے | (اسکی) جو | ہم نے پایا ہے | اس پر | اپنے آباءواجداد کو |

## ضروری وضاحت

❶ اگر ”مَا“ کے بعد ”بِ“ ہو تو اسکا ترجمہ نہیں کیا جاتا اور اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ ”مِمَّا“ اصل میں ”مِنْ + مَا“ تھا ”نْ“ کے بعد اگر ”م“ ہو تو ”ن“ پڑھنے میں نہیں آتا اور کبھی لکھنے میں بھی نہیں آتا۔ ❸ علامت ”ات“ کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ ”لَكُمْ“ میں ”لَ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ”قَالَ، قِيْلَ“ کے بعد ”لَ“ کا ترجمہ ”سے“ ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اَوَلَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْئًا | حالانکہ کیا اگرچہ ہوں انکے آباء واجداد نہ سمجھتے کچھ (بھی) |
| وَّ لَا يَهْتَدُوْنَ ﴿170﴾ | اور نہ ہی وہ سیدھے راستے پر ہوں۔ ﴿170﴾ |
| وَ مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | اور مثال ان لوگوں کی جنھوں نے کفر کیا |
| كَمَثَلِ الَّذِيْ يَنْعِقُ بِمَا | (اسکی) مثال کی طرح ہے جو پکارے کسی (جانور وغیرہ) کو جو |
| لَا يَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّ نِدَآءً ؕ | نہ سنتا ہو سوائے پکارنے اور چلانے (کی آواز کے) |
| صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ | (اسی طرح یہ کافر بھی) بہرے، گونگے، اندھے ہیں |
| فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿171﴾ | پس وہ نہیں سمجھتے۔ ﴿171﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو |
| كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ | کھاؤ پاکیزہ چیزوں سے جو ہم نے دی ہیں تم کو |
| وَ اشْكُرُوْا لِلّٰهِ | اور اللہ کا شکر ادا کرو |
| اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿172﴾ | اگر ہو تم اسی کی عبادت کرتے۔ ﴿172﴾ |
| اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ | بیشک اس نے حرام کر دیا ہے تم پر مردار |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اٰبَآؤُهُمْ : آباء واجداد، آبائی گاؤں۔ | نِدَآءً : ندائے اسلام، نداء الجہاد، منادی۔ |
| يَعْقِلُوْنَ : عقل، عاقل، معقول۔ | كُلُوْا : اکل وشرب، مأکولات۔ |
| شَيْئًا : عام شے، قیمتی اشیا۔ | طَيِّبٰتِ : مالِ طیّب، طیّبات، طیّب وطاہر۔ |
| يَهْتَدُوْنَ : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ | رَزَقْنٰكُمْ : رزق، رازِق، رزاق۔ |
| كَمَثَلِ : کالعدم، کماحقہ / مثل، مثال، مثلاً۔ | اُشْكُرُوْا : شکر، شاکر، شکرگزار، اظہار تشکر۔ |
| كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔ | تَعْبُدُوْنَ : عبادت، عابد، معبود۔ |
| يَسْمَعُ : سمع، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | اَلْمَيْتَةَ : میت، موت۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوَ | لَوْ کَانَ | اٰبَآؤُھُمْ | لَا | یَعْقِلُوْنَ | شَیْئًا | وَّ لَا |
| حالانکہ کیا | اگرچہ ہوں | انکے آباءواجداد | نہ | وہ سب سمجھتے | کچھ | اور نہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَھْتَدُوْنَ (170) | وَ مَثَلُ الَّذِیْنَ | کَفَرُوْا | کَمَثَلِ |
| وہ سب سیدھے راستے پر ہوں | اور مثال ان کی جن | سب نے کفر کیا | اسکی حالت کی طرح ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِیْ | یَنْعِقُ ❶ | بِمَا | لَا یَسْمَعُ ❶ | اِلَّا دُعَآءً | وَّ نِدَآءً ؕ | صُمٌّۢ |
| جو | پکارے | اسکو جو | نہ سنتا ہو | سوائے پکارنے | اور چلانے کے | بہرے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بُکْمٌ | عُمْیٌ | فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ❷ (171) | یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْا | کُلُوْا |
| گونگے | اندھے ہیں | پس وہ سب نہیں سمجھتے | اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | تم سب کھاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ طَیِّبٰتِ ❸ | مَا | رَزَقْنٰکُمْ | وَ اشْکُرُوْا | لِلّٰہِ ❹ | اِنْ کُنْتُمْ |
| پاکیزہ چیزوں سے | جو | ہم نے دی ہیں تم کو | اور تم سب شکرادا کرو | اللہ کا | اگر ہو تم سب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِیَّاہُ | تَعْبُدُوْنَ (172) | اِنَّمَا | حَرَّمَ | عَلَیْکُمُ | الْمَیْتَۃَ ❺ |
| اسی کی | تم سب عبادت کرتے | بیشک | اس نے حرام کردیا ہے | تم پر | مردار |

ضروری وضاحت

❶ علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ "ھُمْ" اور "یَ" دونوں علامتوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔ ❸ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "لِ" کا ترجمہ "کے لیے" ہے، لیکن یہاں ضرورتاً "کا" کیا گیا ہے ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کرتے ہوئے ایسا کرلیا جاتا ہے۔ ❺ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ الدَّمَ وَ لَحْمَ الْخِنْزِيْرِ | اور (بہتا ہوا) خون اور خنزیر کا گوشت (بھی) |
| وَ مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ ۚ | اور وہ جو نام پکارا گیا ہو اس پر غیر اللہ کا |
| فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ | پس جو مجبور ہو جائے، نہ سرکشی کرنے والا ہو |
| وَّ لَا عَادٍ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ؕ | اور نہ (حد سے) تجاوز کرنیوالا ہو تو کوئی گناہ نہیں اس پر |
| اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (173) | بیشک اللہ بخشنے والا، بہت مہربان ہے۔ (173) |
| اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ | بیشک جو لوگ چھپاتے ہیں اسے جو |
| اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتٰبِ | اللہ نے نازل کیا ہے (اپنی) کتاب میں |
| وَ يَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا | اور وہ لیتے ہیں اس کے بدلے میں تھوڑی قیمت |
| اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ | یہ لوگ نہیں بھرتے اپنے پیٹوں میں مگر آگ |
| وَ لَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ | اور نہ بات کرے گا ان سے اللہ |
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَ لَا يُزَكِّيْهِمْ ۚۖ | قیامت کے دن اور نہ وہ انہیں پاک کرے گا |
| وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ (174) | اور ان کیلئے دردناک عذاب ہے۔ (174) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِغَيْرِ | : غیر اللہ، اغیار، دیار غیر۔ | يَاْكُلُوْنَ | : اکل و شرب، مأکولات۔ |
| اضْطُرَّ | : اضطراری حالت، مضطر (مجبور)۔ | بُطُوْنِهِمْ | : بطن (پیٹ)۔ |
| بَاغٍ | : باغی، بغاوت۔ | النَّارَ | : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| عَلَيْهِ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يُكَلِّمُهُمُ | : کلام، کلمہ۔ |
| يَكْتُمُوْنَ | : کتمان علم، کتمان حق (چھپانا)۔ | يَوْمَ | : یوم آزادی، یوم آخرت، ایام۔ |
| يَشْتَرُوْنَ | : اشترا، مشتری (خرید و فروخت)۔ | يُزَكِّيْهِمْ | : تزکیہ، زکوٰۃ۔ |
| ثَمَنًا، قَلِيْلًا | : زر ثمن / قلیل، قلت۔ | اَلِيْمٌ | : المناک حادثہ، رنج و الم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ الدَّمَ | وَ لَحْمَ | الْخِنْزِيْرِ | وَ مَآ | اُهِلَّ | بِهٖ | لِغَيْرِ اللّٰهِ ۚ |
| اور خون | اور گوشت | خنزیر کا (بھی) | اور جو | پکارا گیا ہو | اس پر | (نام) غیر اللہ کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنِ | اضْطُرَّ | غَيْرَ بَاغٍ | وَّ لَا | عَادٍ | فَلَآ اِثْمَ |
| پس جو | مجبور کیا جائے | نہ سرکشی کرنیوالا ہو | اور نہ | حد سے تجاوز کرنیوالا | تو کوئی گناہ نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ (173) | اِنَّ الَّذِيْنَ | يَكْتُمُوْنَ ❶ | مَآ |
| اس پر | بیشک اللہ | بخشنے والا | مہربان ہے | بیشک جو | سب چھپاتے ہیں | اسے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْزَلَ اللّٰهُ | مِنَ الْكِتٰبِ | وَ يَشْتَرُوْنَ ❷ | بِهٖ | ثَمَنًا قَلِيْلًا |
| اللہ نے نازل کیا ہے | (اپنی) کتاب سے | اور وہ سب لیتے ہیں | اسکے بدلے میں | تھوڑی قیمت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ مَا | يَاْكُلُوْنَ ❸ | فِيْ بُطُوْنِهِمْ | اِلَّا النَّارَ | وَ لَا | يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ ❶ |
| وہ لوگ نہیں | وہ سب بھرتے | اپنے پیٹوں میں | مگر آگ | اور نہ | بات کرے گا ان سے اللہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❹ | وَ لَا | يُزَكِّيْهِمْ ۚ | وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (174) |
| قیامت کے دن | اور نہ | وہ پاک کرے گا انہیں | اور | ان کیلئے | عذاب ہے | دردناک |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "یـ" کے ترجمہ کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "يَشْتَرُوْنَ" اس فعل کا اصل مفہوم ایک چیز کے بدلے دوسری چیز لینا ہے اس لیے اس کا ترجمہ خریدنا اور بیچنا دونوں کیا جاسکتا ہے۔ ❸ "يَاْكُلُوْنَ" کا اصل ترجمہ "وہ سب کھاتے ہیں" ہے لیکن سیاق وسباق کی مناسبت سے "وہ سب بھرتے ہیں" ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا | یہی لوگ ہیں جنھوں نے مول لیا |
| الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى | گمراہی کو ہدایت کے بدلے میں |
| وَ الْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ ۚ | اور عذاب کو مغفرت کے بدلے میں |
| فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ﴿175﴾ | تو کس قدر صبر کرنے والے ہیں وہ آگ پر۔ ﴿175﴾ |
| ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ | یہ سب اس وجہ سے ہوا کہ بیشک اللہ نے |
| نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ ؕ | نازل کی کتاب حق کے ساتھ |
| وَ اِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِي الْكِتٰبِ | اور بیشک جن لوگوں نے اختلاف کیا کتاب میں |
| لَفِيْ شِقَاقٍۭ بَعِيْدٍ ﴿176﴾ ع | یقیناً (وہ) بدبختی میں دور (جا پہنچے) ہیں۔ ﴿176﴾ ع |
| لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ | نیکی (یہی) نہیں کہ تم پھیرلو اپنے چہرے |
| قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ | مشرق اور مغرب کی طرف (نماز میں) |
| وَ لٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ | اور لیکن (اصل) نیکی یہ ہے جو ایمان لائے اللہ پر |
| وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَ الْمَلٰٓئِكَةِ | اور آخرت کے دن اور فرشتوں پر |

ع 21 / 9 / 5

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اشْتَرَوُا | اشترا، مشتری (خرید و فروخت)۔ | اخْتَلَفُوْا | اختلاف، مختلف، مخالف۔ |
| الضَّلٰلَةَ | ضلالت (گمراہی)۔ | فِي | فی الحال، فی الحقیقت، فی الواقع۔ |
| بِالْهُدٰى | ہدایت، ہادی برحق۔ | وُجُوْهَكُمْ | توجیہ، علی وجہ البصیرت، وجاہت۔ |
| اَصْبَرَهُمْ | صبر، صابر۔ | اٰمَنَ | ایمان، مومن، امن۔ |
| عَلَى | علیحدہ، علی العموم، علی ہذا القیاس۔ | الْيَوْمِ | یوم آزادی، یوم آخرت، ایام۔ |
| نَزَّلَ | نازل، نزول، انزال، شان نزول۔ | الْاٰخِرِ | آخر، اخیر، آخرت۔ |
| بِالْحَقِّ | حق تعالیٰ، ناحق، حقیقی، حقوق۔ | الْمَلٰٓئِكَةِ | ملک الموت، ملائکہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا ❶ | الضَّلٰلَةَ ❷ | بِالْهُدٰى | وَ الْعَذَابَ |
| یہی لوگ ہیں | جن سب نے مول لیا | گمراہی کو | ہدایت کے بدلے | اور عذاب کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْمَغْفِرَةِ ❷ | فَمَآ | اَصْبَرَهُمْ ❸ | عَلَى النَّارِ (175) | ذٰلِكَ ❹ |
| مغفرت کے بدلے | تو کس قدر | وہ صبر کرنے والے ہیں | آگ پر | یہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاَنَّ | اللّٰهَ | نَزَّلَ | الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ ؕ | وَ اِنَّ |
| اس وجہ سے (ہے) کہ بیشک | اللہ نے | نازل کی | کتاب | حق کے ساتھ | اور بیشک |

ع 21 9 5

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا | فِي الْكِتٰبِ | لَفِيْ شِقَاقٍ | بَعِيْدٍ (176) |
| وہ لوگ جن سب نے اختلاف کیا | کتاب میں | یقیناً (وہ جا پہنچے ہیں) بدبختی میں | بہت دور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَيْسَ | الْبِرَّ اَنْ | تُوَلُّوْا | وُجُوْهَكُمْ | قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ |
| نہیں | نیکی (یہی) کہ | تم سب پھیرلو | اپنے چہرے | مشرق اور مغرب کی طرف (نماز میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لٰكِنَّ | الْبِرَّ | مَنْ اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ | وَ الْمَلٰٓئِكَةِ ❺ |
| اور لیکن (اصل) | نیکی (یہ ہے) | جو ایمان لائے | اللہ پر | اور آخرت کے دن پر | اور فرشتوں پر |

## ضروری وضاحت

❶ ''اِشْتِرَاءَ'' کا حاشیہ صفحہ نمبر 35 حاشیہ نمبر 2 میں ملاحظہ فرمائیں۔ ❷ ''ۃ'' واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ ''فَمَآ اَصْبَرَهُمْ'' کا مفہوم یہ ہے کہ ''وہ کون سی چیز ہے جو ان کو صبر دلاتی ہے آگ پر''۔ ❹ ''ذٰلِكَ'' کا اصل ترجمہ ''وہ'' ہے، کبھی ضرورت کے وقت اسکا ترجمہ ''یہ'' بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں ''ۃ'' مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کی ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ الْكِتٰبِ وَ النَّبِيّٖنَ ۚ | اور کتاب (قرآن مجید) اور نبیوں پر |
| وَ اٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ | اور دے (اپنا) مال اس (اللہ) کی محبت کی خاطر |
| ذَوِي الْقُرْبٰى وَ الْيَتٰمٰى وَ الْمَسٰكِيْنَ | قریبی رشتہ داروں اور یتیموں اور مساکین کو |
| وَ ابْنَ السَّبِيْلِ ۙ وَ السَّآئِلِيْنَ | اور مسافروں اور مانگنے والوں کو |
| وَ فِي الرِّقَابِ ۚ وَ اَقَامَ الصَّلٰوةَ | اور گردنیں (آزاد کرانے) میں اور نماز قائم کرے |
| وَ اٰتَى الزَّكٰوةَ ۚ وَ الْمُوْفُوْنَ | اور زکوٰۃ ادا کرے اور پورا کرنے والے ہوں |
| بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ۚ | اپنے عہد کو جب (بھی) وہ عہد کریں |
| وَ الصّٰبِرِيْنَ فِي الْبَاْسَآءِ وَ الضَّرَّآءِ | اور صبر کرنیوالے ہوں تنگ دستی اور بیماری میں |
| وَ حِيْنَ الْبَاْسِ ؕ | اور جنگ کے وقت (دوران) |
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا ؕ | یہی لوگ سچے ہیں |
| وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ﴿177﴾ | اور یہی لوگ ہی پرہیزگار ہیں۔ ﴿177﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ | اے وہ لوگو! جو ایمان لائے ہو فرض کر دیا گیا ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

النَّبِيّٖنَ : نبی، انبیا۔

حُبِّهٖ : محبت، محبّ، محبوب، حبیب۔

الْقُرْبٰى : قرب، قرابت، اقربا، قریبی۔

الْيَتٰمٰى : یتیم، یتیمی۔

الْمَسٰكِيْنَ : مسکین، مساکین، مسکینی۔

اِبْنَ : محمد بن قاسم، ابن الوقت، متبنّٰی۔

السَّآئِلِيْنَ : سوال، سائل، مسؤل، سوالات۔

فِي : فی الحال، فی الواقع، فی الحقیقت۔

اَقَامَ : قیام، قائم، مقیم۔

الْمُوْفُوْنَ : وفا، ایفاءِ عہد۔

بِعَهْدِهِمْ، عٰهَدُوْا : عہد، معاہدہ، معاہدات۔

الصّٰبِرِيْنَ : صبر، صابر۔

صَدَقُوْا : صدق وصفا، صداقت، صادق۔

الْمُتَّقُوْنَ : تقوٰی، متقی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْكِتٰبِ | وَالنَّبِيّٖنَ ۚ | وَ اٰتَى الْمَالَ | عَلٰى حُبِّهٖ ❶ | ذَوِى الْقُرْبٰى |
| اور کتاب پر | اور سب نبیوں پر | اور دے (اپنا) مال | اس کی محبت کی خاطر | قرابت والوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ الْيَتٰمٰى | وَ الْمَسٰكِيْنَ ❷ | وَ ابْنَ السَّبِيْلِ ❸ ۙ | وَ السَّآئِلِيْنَ | وَ فِى الرِّقَابِ ۚ |
| اور یتیموں کو | اور مساکین کو | اور مسافروں کو | اور مانگنے والوں کو | اور گردنوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَقَامَ | الصَّلٰوةَ | وَ اٰتَى | الزَّكٰوةَ ۚ | وَ الْمُوْفُوْنَ | بِعَهْدِهِمْ |
| اور قائم کرے | نماز | اور ادا کرے | زکوٰۃ | اور سب پورا کرنے والے ہوں | اپنے عہد کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذَا عٰهَدُوْا ۚ | وَ الصّٰبِرِيْنَ | فِى الْبَاْسَآءِ | وَ الضَّرَّآءِ |
| جب (بھی) وہ سب عہد کریں | اور سب صبر کرنیوالے ہوں | تنگ دستی میں | اور بیماری میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ حِيْنَ ❹ | الْبَاْسِ ؕ | اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ | صَدَقُوْا ؕ | وَ اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ❺ (177) |
| اور دوران | جنگ کے | یہی ہیں جو | سب سچے ہیں | اور یہی | ہی سب پرہیزگار ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | كُتِبَ |
| اے | وہ لوگو! جو | سب ایمان لائے ہو | لکھ دیا گیا (یعنی فرض کر دیا گیا ہے) |

**ضروری وضاحت**

❶ "عَلٰى حُبِّهٖ" کا اصل ترجمہ "اس کی محبت پر" ہے۔ ❷ یہ مسکین کی جمع ہے، اس میں "يْنَ" جمع کا نہیں بلکہ اس لفظ کا اصلی نون ہے۔ ❸ "اِبْنَ السَّبِيْلِ" کا اصل ترجمہ "راستے کا بیٹا" ہے مراد "مسافر" ہے۔ ❹ "حِيْنَ" کا اصل ترجمہ "وقت، مدت" ہے یہاں "جنگ کا وقت" مراد ہے۔ ❺ "هُمُ" کے بعد اگر "اَلْ" ہو تو اس سے تاکید کا مفہوم پیدا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى ؕ | تم پر قصاص لینا مقتولین (کے بارے) میں |
| اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ | آزاد (قاتل) کے بدلے آزاد (ہی قتل ہوگا) |
| وَ الْعَبْدُ بِالْعَبْدِ | اور غلام (قاتل) کے بدلے غلام (ہی قتل ہوگا) |
| وَ الْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ؕ | اور عورت کے بدلے عورت (ہی قتل کی جائے گی) |
| فَمَنْ عُفِيَ لَهٗ | پس جو (کہ) معاف کر دیا جائے اس کو |
| مِنْ اَخِيْهِ شَيْءٌ | اپنے بھائی کی طرف سے کچھ بھی |
| فَاتِّبَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ | تو (لازم ہے اس پر) پیروی کرنا دستور کے مطابق |
| وَ اَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ؕ | اور ادائیگی کرے اس کو اچھے طریقے سے |
| ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ | یہ (دیت کی ادائیگی) تخفیف ہے |
| مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ رَحْمَةٌ ؕ | تمھارے رب کی طرف سے اور رحمت ہے |
| فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ | پس جو زیادتی کرے اس کے بعد (بھی) |
| فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿178﴾ | تو اس کیلئے دردناک عذاب ہے۔ ﴿178﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَلَيْكُمُ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مِّنْ، اَخِيْهِ : منجانب/اخوت، مواخات (بھائی چارہ)۔ |
| الْقِصَاصُ : قصاص۔ | فَاتِّبَاعٌ : تابع، اتباع، متبع۔ |
| الْقَتْلٰى : قتل، قاتل، قتال، مقتول۔ | بِالْمَعْرُوْفِ : عرف عام، معروف، معرفت۔ |
| الْحُرُّ : حریت پسند، قافلۂ حریت (آزادی)۔ | اَدَآءٌ : ادائے حق، ادائے فرض، ادائیگی۔ |
| الْعَبْدُ : عبادت، عابد، معبود۔ | اِلَيْهِ : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الْاُنْثٰى : مؤنث، تانیث۔ | تَخْفِيْفٌ : تخفیف، مخفّف، خفیف، خفت۔ |
| عُفِيَ : عفو و درگزر، معافی۔ | اعْتَدٰى : ظلم و تعدی، متعدی بیماریاں۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمُ | الْقِصَاصُ | فِي الْقَتْلٰى ؕ | اَلْحُرُّ | بِالْحُرِّ ❶ |
| تم پر | قصاص (لینا) | مقتولین (کے بارے) میں | آزاد | کے بدلے آزاد (قتل ہوگا) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ الْعَبْدُ | بِالْعَبْدِ | وَ الْاُنْثٰى | بِالْاُنْثٰى ؕ |
| اور غلام | کے بدلے غلام (قتل ہوگا) | اور عورت | کے بدلے عورت (قتل کی جائے گی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | عُفِيَ لَهٗ | مِنْ اَخِيْهِ | شَيْءٌ | فَاتِّبَاعٌ |
| پس جو | معاف کردیا جائے اس کو | اپنے بھائی کی طرف سے | کچھ بھی | تو پیروی کرنا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْمَعْرُوْفِ | وَ | اَدَآءٌ | اِلَيْهِ | بِاِحْسَانٍ ؕ |
| دستور کے مطابق | اور | ادائیگی کرے | اس کی طرف | اچھے طریقے سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ❷ | تَخْفِيْفٌ | مِّنْ رَّبِّكُمْ | وَ | رَحْمَةٌ ؕ |
| یہ (دیت کی ادائیگی) | تخفیف ہے | تمھارے رب کی طرف سے | اور | رحمت ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنِ | اعْتَدٰى | بَعْدَ ذٰلِكَ | فَلَهٗ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (178) |
| پس جو (بھی) | زیادتی کرے | اس کے بعد | تو اس کیلئے | عذاب ہے | دردناک |

## ضروری وضاحت

❶ اُس دور میں دراصل رواج تھا کہ مقتول اگر معزز آدمی ہوتا تو صرف اسکے قاتل کو قتل کرنا کافی نہ سمجھتے تھے بلکہ اس کی جگہ کئی آدمی یا کسی معزز آدمی کو ہی قتل کرنا ضروری سمجھتے تھے، اسی طرح اگر قاتل معزز ہوتا تو مقتول کے بدلے اسے قتل کرنا مناسب نہیں سمجھتے تھے، اس لیے فرمایا گیا ہے کہ مقتول کے بدلے صرف قاتل کی ہی جان لی جائے گی۔ ❷ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ لَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ | اور تمھارے لئے قصاص میں زندگی ہے |
| يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿179﴾ | اے عقل والو! تاکہ تم بچ جاؤ (اللہ کے عذاب سے)۔ ﴿179﴾ |
| كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ | فرض کر دیا گیا ہے تم پر (کہ) جب آ جائے |
| اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۖۚ | تم میں سے کسی کو موت ، اگر وہ مال چھوڑے |
| الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ | وصیت کرنا ، والدین کے لیے |
| وَ الْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ | اور قریبی رشتہ داروں کیلئے معروف طریقے سے |
| حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ؕ﴿180﴾ | (یہ) حق ہے پرہیزگاروں کے ذمے۔ ﴿180﴾ |
| فَمَنْ بَدَّلَهٗ بَعْدَ مَا | پس جو بدل دے اسے اسکے بعد کہ |
| سَمِعَهٗ فَاِنَّمَآ اِثْمُهٗ | اس نے اسے سن لیا تو بیشک اسکا گناہ |
| عَلَى الَّذِيْنَ يُبَدِّلُوْنَهٗ ؕ | ان پر ہے جو تبدیل کرتے ہیں اسے |
| اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ؕ﴿181﴾ | بیشک اللہ خوب سننے والا جاننے والا ہے۔ ﴿181﴾ |
| فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ | پس جو ڈرے وصیت کرنے والے سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فِي : فی الحال، فی الواقع، فی الحقیقت۔ | لِلْوَالِدَيْنِ : والدین، والدگرامی۔ |
| حَيٰوةٌ : موت وحیات، حیات وممات۔ | الْاَقْرَبِيْنَ : قرب، اقربا، قرابت داری، قریبی۔ |
| تَتَّقُوْنَ، الْمُتَّقِيْنَ : تقوٰی، متقی۔ | حَقًّا : حق، حقوق، حقیقی، مستحق، استحقاق۔ |
| عَلَيْكُمْ، عَلَى : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ | يُبَدِّلُوْنَهٗ : تبدیل، متبادل، تبادلہ، بدل۔ |
| حَضَرَ : حاضر، غیر حاضر، حاضری۔ | سَمِيْعٌ : سمع، سماعت، سامع، محفل سماع۔ |
| تَرَكَ : ترک، ترکہ، متروک، تارک۔ | عَلِيْمٌ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| الْوَصِيَّةُ، مُّوْصٍ : وصیت، وصیت نامہ۔ | خَافَ : خوف، خائف۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَكُمْ | فِي الْقِصَاصِ | حَيٰوةٌ ❶❷ | يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ | لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (179) |
| اور | تمھارے لئے | قصاص میں | زندگی ہے | اے عقل والو | تاکہ تم سب بچ جاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُتِبَ ❸ | عَلَيْكُمْ | اِذَا حَضَرَ | اَحَدَكُمُ | الْمَوْتُ | اِنْ تَرَكَ |
| فرض کردیا گیا ہے | تم پر | کہ جب آجائے | تم میں سے کسی کو | موت | اگر چھوڑے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَيْرًا ❹ | الْوَصِيَّةُ ❶ | لِلْوَالِدَيْنِ | وَالْاَقْرَبِيْنَ | بِالْمَعْرُوْفِ |
| مال | وصیت کرنا | والدین کیلئے | اور قریبی رشتہ داروں کیلئے | معروف طریقے سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَقًّا | عَلَى الْمُتَّقِيْنَ (180) | فَمَنْ | بَدَّلَهٗ | بَعْدَ مَا | سَمِعَهٗ |
| یہ حق ہے | پرہیز گاروں پر | پس جو | بدل دے اسے | اسکے بعد کہ | اس نے اسے سن لیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّمَآ | اِثْمُهٗ | عَلَى الَّذِيْنَ | يُبَدِّلُوْنَهٗ | اِنَّ اللّٰهَ |
| تو بیشک | اسکا گناہ | ان پر ہے جو | وہ سب تبدیل کرتے ہیں اسے | بیشک اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ (181) | فَمَنْ | خَافَ | مِنْ مُّوْصٍ |
| سننے والا | جاننے والا ہے | پس جسے | خوف ہو | وصیت کرنے والے سے |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "ة" کا الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں۔ ❷ یہاں زندگی سے مراد یہ ہے کہ اگر ایک قاتل کو قصاص میں قتل کردیا جائے گا تو باقی لوگ ڈر کر قتل کرنے سے بچیں گے، اس طرح بہت سی زندگیاں بچ جائیں گی۔ ❸ "كُتِبَ" کا ترجمہ "لکھ دیا گیا" ہے لیکن مراد "فرض کردیا گیا" ہے۔ ❹ "خَيْرًا" کا اصل معنیٰ "بھلائی" ہے، لیکن کبھی اس سے مراد "مال" بھی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| جَنَفًا اَوْ اِثْمًا فَاَصْلَحَ | طرفداری یا کسی گناہ سے (تو) پھر وہ اصلاح کرا دے |
| بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ؕ | ان کے درمیان تو کوئی گناہ نہیں اس پر |
| اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ع ﴿182﴾ | بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ ع ﴿182﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو فرض کیے گئے ہیں |
| عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ | تم پر روزے جیسا کہ فرض کیے گئے |
| عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ | ان لوگوں پر جو تم سے پہلے (تھے) |
| لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۙ ﴿183﴾ | تاکہ تم بچ جاؤ (گناہوں سے)۔ ﴿183﴾ |
| اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ كَانَ | (یہ روزے) چند دن ہیں گنتی کے، پس جو ہو |
| مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ | تم میں سے بیمار یا سفر پر |
| فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ | تو (وہ) گنتی پوری کرے دوسرے دنوں سے |
| وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ | اور ان لوگوں پر جو طاقت رکھتے ہوں اس کی |
| فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ ؕ | (اور نہ رکھیں) فدیہ ہے ایک مسکین کا کھانا |

ع 22 / 6 / 6

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَصْلَحَ | صلح، اصلاح، مصلح۔ | اَيَّامًا | یوم، ایام، یومِ آزادی، یومِ آخرت۔ |
| بَيْنَهُمْ | بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ | مَّعْدُوْدٰتٍ، فَعِدَّةٌ | عدد، معدود، تعداد، عدت۔ |
| عَلَيْهِ | علیحدہ، علیٰ ہذا القیاس، علی العموم۔ | سَفَرٍ | سفر، مسافر، مسافرخانہ۔ |
| اٰمَنُوْا | ایمان، مؤمن، امن۔ | اُخَرَ | اُخروی زندگی، فکرِ آخرت، آخری۔ |
| الصِّيَامُ | صوم، صیام۔ | يُطِيْقُوْنَهٗ | طاقت۔ |
| قَبْلِكُمْ | قبل از غذا، چند دن قبل۔ | فِدْيَةٌ | فدیہ۔ |
| تَتَّقُوْنَ | تقویٰ، متقی۔ | طَعَامُ | قیام و طعام، قبل از طعام۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جَنَفًا | اَوْ اِثْمًا | فَاَصْلَحَ | بَيْنَهُمْ | فَلَآ اِثْمَ | عَلَيْهِ ؕ |
| طرفداری کا | یا کسی گناہ کا | تو وہ اصلاح کرا دے | ان کے درمیان | تو نہیں کوئی گناہ | اس پر |

ع 22 6 6

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ ع (182) | يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | كُتِبَ |
| بیشک اللہ | بخشنے والا | مہربان ہے | اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | فرض کئے گئے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمُ | الصِّيَامُ | كَمَا | كُتِبَ | عَلَى الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِكُمْ |
| تم پر | روزے | جیسا کہ | فرض کئے گئے | ان لوگوں پر جو | تم سے پہلے (تھے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ❶ لا (183) | اَيَّامًا | مَّعْدُوْدٰتٍ ❷ ؕ | فَمَنْ | كَانَ | مِنْكُمْ |
| تاکہ تم سب بچ جاؤ | چند دن ہیں | گنتی کے | پس جو | ہو | تم میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّرِيْضًا | اَوْ | عَلٰى سَفَرٍ | فَعِدَّةٌ ❷ | مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ | وَ |
| بیمار | یا | سفر پر | تو وہ گنتی پوری کرے | دوسرے دنوں سے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى الَّذِيْنَ | يُطِيْقُوْنَهٗ ❸ | فِدْيَةٌ ❷ | طَعَامُ | مِسْكِيْنٍ ؕ |
| ان لوگوں پر جو | وہ سب طاقت رکھتے ہوں اس کی | فدیہ ہے | کھانا کھلانا | ایک مسکین کا |

### ضروری وضاحت

❶ "کُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❷ "ات" اور "ة" مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ اسکے دو مفہوم ہو سکتے ہیں (1) جو لوگ بوڑھے اور کمزور ہیں یا ایسی لا علاج مرض میں مبتلا ہوں جس سے شفا کا امکان نظر نہیں آتا تو وہ روزوں کی بجائے فدیہ دے دیں۔ (2) یا ہر ایک کو اجازت تھی کہ جو روزہ نہ رکھنا چاہیں تو فدیہ دے دیں، یہ حکم منسوخ ہو چکا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا | پس جو خوشی سے کرے (زیادہ) بھلائی |
| فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ ؕ وَ اَنْ تَصُوْمُوْا | تو وہ بہتر ہے اس کیلئے اور یہ کہ تم روزہ رکھو |
| خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿184﴾ | (تو) زیادہ بہتر ہے تمھارے لیے اگر ہو تم جانتے ﴿184﴾ |
| شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ | رمضان کا مہینہ وہ ہے جو نازل کیا گیا ہے |
| فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ | اس میں قرآن (جو) ہدایت ہے لوگوں کے لیے |
| وَ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى | اور روشن دلائل ہیں ہدایت کے |
| وَ الْفُرْقَانِ ۚ | اور (حق و باطل کے درمیان) فرق کرنے کے |
| فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ | پس جو موجود ہو (گھر میں) تم میں سے کوئی (اس) مہینے میں |
| فَلْيَصُمْهُ ؕ | تو اسے چاہیے کہ وہ روزے رکھے اس (مہینے) کے |
| وَ مَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ | اور جو بیمار ہو یا سفر پر ہو |
| فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ | تو گنتی پوری کرے دوسرے دنوں سے |
| يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ | چاہتا ہے اللہ تمھارے ساتھ آسانی کرنا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَطَوَّعَ | اطاعت، مطیع، طوعاً و کرہاً۔ | بَيِّنٰتٍ | بیان، بیّن دلیل، مبیّنہ طور پر۔ |
| تَصُوْمُوْا | صوم، صیام۔ | الْفُرْقَانِ | فرق، تفریق، مفارقت۔ |
| تَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، علماء، علامہ۔ | فَعِدَّةٌ | عدد، معدود، تعداد، عدت۔ |
| اُنْزِلَ | نازل، نزول، انزال، شانِ نزول۔ | اَيَّامٍ | یوم، ایام، یومِ آزادی۔ |
| فِيْهِ | فی الحال، فی الحقیقت، فی الوقع فی الفور۔ | اُخَرَ | اُخروی زندگی، فکرِ آخرت، آخری۔ |
| هُدًى | ہدایت، ہادیٔ برحق۔ | يُرِيْدُ | ارادہ، مراد۔ |
| لِّلنَّاسِ | لہٰذا، الحمد للہ / عوام النّاس۔ | الْيُسْرَ | میسّر (آسانی)۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | تَطَوَّعَ ❶ | خَيْرًا | فَهُوَ | خَيْرٌ | لَّهٗ ؕ | وَ اَنْ | تَصُوْمُوْا |
| پس جو | خوشی سے کرے | بھلائی | تو وہ | بہتر ہے | اس کیلئے | اور یہ کہ | تم سب روزہ رکھو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خَيْرٌ | لَّكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ ﴿184﴾ | شَهْرُ رَمَضَانَ | الَّذِيْٓ |
| زیادہ بہتر ہے | تمھارے لئے | اگر | ہو تم | تم سب جانتے | رمضان کا مہینہ | (وہ ہے) جو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُنْزِلَ | فِيْهِ | الْقُرْاٰنُ | هُدًى | لِّلنَّاسِ | وَ | بَيِّنٰتٍ ❷ |
| نازل کیا گیا | اس میں | قرآن | (جو) ہدایت ہے | لوگوں کیلئے | اور | روشن دلائل ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْهُدٰى | وَ الْفُرْقَانِ ۚ | فَمَنْ | شَهِدَ ❸ | مِنْكُمُ | الشَّهْرَ |
| ہدایت سے | اور امتیاز کرنے کے | پس جو | موجود ہو | تم میں سے کوئی | (اس) مہینے (میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلْيَصُمْهُ ؕ | وَمَنْ | كَانَ ❹ | مَرِيْضًا | اَوْ | عَلٰى سَفَرٍ |
| تو چاہیے کہ وہ اسکے روزے رکھے | اور جو | ہو | بیمار | یا | سفر پر (ہو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَعِدَّةٌ ❷ | مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ | يُرِيْدُ ❺ | اللّٰهُ | بِكُمُ | الْيُسْرَ |
| تو گنتی پوری کرے | دوسرے دنوں سے | چاہتا ہے | اللہ | تمھارے ساتھ | آسانی |

**ضروری وضاحت**

❶ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل کی "تَ" کا معنی "تو" نہیں ہے اور نہ واحد مؤنث کا بلکہ اس میں کسی کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ "ة" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ "موجود ہو" یعنی سفر میں نہ ہو۔ ❹ "كَانَ" کا ترجمہ "تھا" ہوتا ہے، کبھی اسکا ترجمہ "ہو" یا "ہے" بھی کیا جاتا ہے۔ ❺ "يُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ لَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ؗ | اور وہ نہیں چاہتا تمہارے ساتھ سختی کرنا |
| وَ لِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ | اور تاکہ تم پورا کرلو گنتی (تعداد) کو |
| وَ لِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ | اور تاکہ تم بڑائی بیان کرو اللہ کی |
| عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ | اس (احسان) پر جو اس نے ہدایت دی تم کو |
| وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿185﴾ | اور (اسلئے بھی) تاکہ تم شکر ادا کرو۔ ﴿185﴾ |
| وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ | اور جب آپ سے پوچھیں میرے بندے |
| عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ؕ | میرے بارے میں تو (بتادیں) بیشک میں قریب ہوں |
| اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ | میں قبول کرتا ہوں دعا کرنیوالے کی پکار کو |
| اِذَا دَعَانِ ۙ | جب وہ مجھے پکارے |
| فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ | پس چاہیے کہ (سب لوگ) حکم مانیں میرا |
| وَ لْيُؤْمِنُوْا بِيْ | اور چاہیے کہ وہ ایمان لائیں مجھ پر |
| لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ﴿186﴾ | تاکہ وہ راہِ راست پالیں۔ ﴿186﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَا : لاعلاج، لاجواب، لاتعداد۔ | تَشْكُرُوْنَ : شکر، شاکر، شکرگزار، اظہارِ تشکر۔ |
| يُرِيْدُ : ارادہ، ارادۃً، مراد، مرید۔ | سَاَلَكَ : سوال، سائل، مسؤل۔ |
| الْعُسْرَ : عسرت وافلاس۔ | عِبَادِيْ : عبد، عابد، معبود، معبد، عبادت۔ |
| لِتُكْمِلُوا : مکمل، تکمیل، کمال، کامل۔ | اُجِيْبُ، فَلْيَسْتَجِيْبُوْا : جواب، مستجاب الدعا۔ |
| لِتُكَبِّرُوا : تکبیر، تکبر، متکبر، اکابر۔ | الدَّاعِ، دَعَانِ : دعا، داعی، مدعو۔ |
| مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | وَلْيُؤْمِنُوْا : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| هَدٰىكُمْ : ہدایت، ہادی برحق۔ | يَرْشُدُوْنَ : رشد وہدایت، راشد، مرشد۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | يُرِيْدُ | بِكُمُ | الْعُسْرَ ز | وَ | لِتُكْمِلُوا | الْعِدَّةَ ❶ |
| اور | نہیں | وہ چاہتا | تمھارے ساتھ | سختی | اور | تاکہ تم سب پورا کرلو | تعداد کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لِتُكَبِّرُوا | اللّٰهَ | عَلٰى مَا | هَدٰىكُمْ |
| اور | تاکہ تم سب بڑائی بیان کرو | اللہ کی | اس (احسان) پر جو | اس نے ہدایت دی تم کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ❷ (185) | وَ | اِذَا | سَاَلَكَ | عِبَادِيْ |
| اور | تاکہ تم سب شکر ادا کرو | اور | جب | آپ سے پوچھیں | میرے بندے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنِّيْ | فَاِنِّيْ | قَرِيْبٌ ط | اُجِيْبُ ❸ | دَعْوَةَ ❶ |
| میرے بارے میں | تو بیشک میں | قریب ہوں | میں جواب دیتا ہوں | پُکار کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الدَّاعِ | اِذَا | دَعَانِ ❹ لا | فَلْيَسْتَجِيْبُوْا | لِيْ ❺ |
| دعا کرنیوالے کی | جب | وہ مجھے پکارتا ہے | پس چاہیے کہ وہ سب حکم مانیں | میرا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لْيُؤْمِنُوْا | بِيْ | لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ❻ (186) |
| اور | چاہیے کہ وہ سب ایمان لائیں | مجھ پر | تاکہ وہ سب راہ راست پالیں |

ضروری وضاحت

❶ "ةَ" کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "كُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے اور "كُمْ" تاکید کے لیے آیا ہے۔ ❸ "اُجِيْبُ" کا اصل ترجمہ یہی ہے لیکن مراد "میں قبول کرتا ہوں" ہے۔ ❹ "دَعَانِ" اصل میں "دَعَانِيْ" تھا، آخر میں "يْ" بھی تھی اسی کا ترجمہ "مجھے" کیا گیا ہے۔ ❺ "لِيْ" کا اصل ترجمہ "میرے لیے" ہے، "لِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ "هُمْ" اور "يَ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ | حلال کر دیا گیا ہے تمھارے لیے روزوں کی رات |
| الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآىِٕكُمْ ؕ | بے حجاب ہونا اپنی عورتوں (بیویوں) سے |
| هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَ اَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ؕ | وہ لباس ہیں تمھارے لیے اور تم لباس ہو ان کیلئے |
| عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ | اللہ جان چکا ہے کہ بیشک تم خیانت کر لیتے تھے |
| اَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ | اپنے آپ سے تو اس نے رجوع کیا (مہربانی کی) تم پر |
| وَ عَفَا عَنْكُمْ ۚ | اور درگزر کر دیا تم سے |
| فَالْئٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ | پس اب تم مباشرت کر سکتے ہو ان سے |
| وَابْتَغُوْا مَا | اور خواہش رکھو (اس کی) جو (مقدر میں) |
| كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ ۠ | لکھ رکھا ہے اللہ نے تمھارے لیے (لڑکا یا لڑکی) |
| وَ كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ | اور کھاؤ اور پیو یہاں تک کہ نمایاں ہو جائے |
| لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ | تمھارے لئے (صبح کی) سفید دھاری |
| مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۠ | (رات کی) کالی دھاری سے فجر کو |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | |
|---|---|
| اُحِلَّ : حلال، حلت وحرمت۔ | بَاشِرُوْهُنَّ : مباشرت۔ |
| لَيْلَةَ : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | كُلُوْا : اکل وشرب، ماکولات۔ |
| نِسَآىِٕكُمْ : تربیت نسواں، نسوانیت۔ | اِشْرَبُوْا : شربت، مشروب، اکل وشرب۔ |
| تَخْتَانُوْنَ : خیانت، خائن۔ | حَتّٰى : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ |
| اَنْفُسَكُمْ : نفس، نفوس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔ | يَتَبَيَّنَ : بیان، بین دلیل، مبینہ۔ |
| فَتَابَ : توبہ، تائب۔ | الْاَبْيَضُ : ید بیضا، بیاض، ابیض (سفید)۔ |
| عَفَا : عفو ودرگزر، معافی۔ | الْاَسْوَدِ : حجر اسود، بحیرۂ اسود (کالا)۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُحِلَّ | لَكُمْ | لَيْلَةَ | الصِّيَامِ | الرَّفَثُ ❶ | اِلٰى ❷ نِسَآئِكُمْ ؕ |
| حلال کردیا گیا ہے | تمھارے لئے | رات | روزے کی | بے حجاب ہونا | اپنی عورتوں سے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُنَّ | لِبَاسٌ | لَّكُمْ | وَ اَنْتُمْ | لِبَاسٌ | لَّهُنَّ ؕ | عَلِمَ اللّٰهُ | اَنَّكُمْ |
| وہ | لباس ہیں | تمھارے لیے | اور تم | لباس ہو | ان کیلئے | اللہ جان چکا ہے | کہ بیشک تم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ | تَخْتَانُوْنَ | اَنْفُسَكُمْ | فَتَابَ ❸ | عَلَيْكُمْ | وَ عَفَا |
| تھے تم | تم سب خیانت کر لیتے | اپنے آپ سے | تو اس نے رجوع کیا | تم پر | اور درگزر کردیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنْكُمْ ۚ | فَالْئٰنَ | بَاشِرُوْهُنَّ | وَابْتَغُوْا | مَا كَتَبَ |
| تم سے | پس اب | تم سب مباشرت کرو ان سے | اور تم سب طلب کرو | جو لکھ رکھا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | لَكُمْ ص | وَ كُلُوْا ❹ | وَ اشْرَبُوْا | حَتّٰى يَتَبَيَّنَ ❺ |
| اللہ نے | تمھارے لیے | اور تم سب کھاؤ | اور تم سب پیو | یہاں تک کہ نمایاں ہو جائے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَكُمُ | الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ | مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ | مِنَ الْفَجْرِ ص ❻ |
| تمھارے لیے | سفید دھاری | کالی دھاری سے | فجر کو |

## ضروری وضاحت

❶ ابتدائے اسلام میں رمضان میں عشاء کی نماز یا سوجانے کے بعد کھانا کھانے اور عورتوں سے مباشرت کرنے پر پابندی تھی یہاں اسے اٹھالینے کا ذکر ہے۔❷ "اِلٰی" کا اصل ترجمہ "تک" ہے۔❸ صفحہ نمبر 23 حاشیہ نمبر 2 میں ملاحظہ فرمائیں۔❹ یہ لفظ "اَ كَلَ" سے بنا ہے، آسانی کیلئے شروع سے "أ" گرادیا گیا ہے۔❺ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❻ "مِنْ" کا اصل ترجمہ "سے" ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ | پھر تم پورا کرو روزے کو رات تک |
| وَ لَا تُبَاشِرُوْهُنَّ | اور مت مباشرت کرو ان سے |
| وَ اَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ ۙ فِي الْمَسٰجِدِ ؕ | اس حال میں کہ تم اعتکاف میں ہو مساجد میں |
| تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ | یہ اللہ کی (مقرر کردہ) حدیں ہیں |
| فَلَا تَقْرَبُوْهَا ؕ كَذٰلِكَ | تو تم قریب مت جاؤ ان کے، اسی طرح |
| يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ | اللہ کھول کھول کر بیان کرتا ہے اپنے احکام |
| لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ﴿187﴾ | لوگوں کیلئے تا کہ وہ (خلاف ورزی سے) بچے رہیں ﴿187﴾ |
| وَ لَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ | اور تم مت کھاؤ اپنے مال اپنے درمیان (آپس میں) |
| بِالْبَاطِلِ وَ تُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ | ناحق طریقے سے اور (نہ) پہنچاؤ ان کو حکام تک |
| لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ | تا کہ تم کھا جاؤ ایک حصہ لوگوں کے اموال میں سے |
| بِالْاِثْمِ وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿188﴾ ع | گناہ (یعنی ناجائز طریقے) سے حالانکہ تم جانتے ہو ﴿188﴾ ع |
| يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ ؕ | وہ پوچھتے ہیں آپ سے نئے چاندوں کے بارے میں |

ع 23 6 7

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَتِمُّوا : تمام، تمت بالخیر۔ | يُبَيِّنُ : بیان، بیّن دلیل، مبیّنہ۔ |
| الصِّيَامَ : صوم وصلوٰۃ، صیام۔ | يَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔ |
| اِلَى، الَّيْلِ : مکتوب الیہ / لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | تَاْكُلُوْٓا : اکل وشرب، ماٗکولات۔ |
| تُبَاشِرُوْهُنَّ : مباشرت۔ | اَمْوَالَكُمْ : مال ودولت، اموال، مالی حالت۔ |
| عٰكِفُوْنَ : اعتکاف، معتکف۔ | بَيْنَكُمْ : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| حُدُوْدُ : حد، حدیں، حدودِ اربعہ۔ | يَسْـَٔلُوْنَكَ : سوال، سائل، مسؤل۔ |
| تَقْرَبُوْهَا : قرب، قریب، اقربا، قربت۔ | الْاَهِلَّةِ : ہلال احمر، رؤیت ہلال کمیٹی (چاند)۔ |

| | |
|---|---|
| اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ؕ | یہ زیادہ قریب ہے تقوٰی کے |
| وَ لَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ | اور مت بھولو احسان کرنا تم آپس میں بیشک اللہ |
| بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿237﴾ | اسے جو تم عمل کر رہے ہو خوب دیکھ رہا ہے ﴿237﴾ |
| حٰفِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَ الصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى ۗ | حفاظت کرو نمازوں کی اور درمیانی نماز کی |
| وَ قُوْمُوْا | (یعنی نماز عصر) اور کھڑے ہوا کرو |
| لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ ﴿238﴾ | اللہ کے سامنے ادب و نیاز سے۔ ﴿238﴾ |
| فَاِنْ خِفْتُمْ فَرِجَالًا اَوْ رُكْبَانًا ۚ | پھر اگر تم حالت خوف میں ہو تو پیدل یا سوار |
| فَاِذَآ اَمِنْتُمْ | (جیسے ممکن ہو نماز پڑھ لو) پھر جب امن میں ہو جاؤ |
| فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَمَا عَلَّمَكُمْ | تو یاد کرو اللہ کو (ایسے) جیسے اس نے سکھایا ہے تم کو |
| مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿239﴾ | جو تم نہیں جانتے تھے۔ ﴿239﴾ |
| وَ الَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ | اور وہ لوگ جو فوت ہو جائیں تم میں سے |
| وَ يَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا | اور وہ چھوڑ جائیں بیویاں (تو انہیں چاہیے کہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَقْرَبُ | قرب، قریب، مقرب، تقریب، قربت | خِفْتُمْ | خوف، خائف۔ |
| تَنْسَوُا | نسیان، نسیاً منسیاً (بھولنا)۔ | اَمِنْتُمْ | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| بَيْنَكُمْ | بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ | فَاذْكُرُوا | ذکر، ذاکر، مذکور، تذکرہ۔ |
| تَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، اعمال۔ | عَلَّمَكُمْ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| حٰفِظُوْا | حفاظت، حافظ، محافظ، تحفظ۔ | يُتَوَفَّوْنَ | فوت، وفات، متوفی۔ |
| الْوُسْطٰى | وسط، وسطی، مشرق وسطی، اوسط۔ | مِنْكُمْ | منجانب، من حیث القوم، اظہر من الشمس |
| قُوْمُوْا | قیام، مقیم، قائم، اقامت۔ | اَزْوَاجًا | زوجہ، زوجیت، ازواج مطہرات۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَقْرَبُ ❶ | لِلتَّقْوٰی ؕ | وَ لَا | تَنْسَوُا ❷ | الْفَضْلَ | بَیْنَکُمْ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ |
| یہ زیادہ قریب ہے | تقویٰ کے | اور مت | تم سب بھولو | احسان کرنا | اپنے درمیان | بیشک اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِیْرٌ ﴿237﴾ | حٰفِظُوْا | عَلَی الصَّلَوٰتِ ❸ |
| (اس) کو جو | تم سب عمل کر رہے ہو | خوب دیکھ رہا ہے | تم سب حفاظت کرو | نمازوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ الصَّلٰوةِ الْوُسْطٰی ❸ ق | وَ قُوْمُوْا | لِلّٰهِ | قٰنِتِیْنَ ﴿238﴾ |
| اور درمیانی نماز کی | اور تم سب کھڑے ہوا کرو | اللہ کے سامنے | سب ادب و نیاز سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | خِفْتُمْ | فَرِجَالًا | اَوْ رُکْبَانًا ج | فَاِذَآ | اَمِنْتُمْ |
| پھر اگر | تم حالت خوف میں ہو | تو پیدل | یا سوار | پس جب | تم سب امن میں ہو جاؤ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاذْکُرُوا اللّٰهَ | کَمَا عَلَّمَکُمْ | مَّا لَمْ | تَکُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿239﴾ |
| تو تم سب یاد کرو اللہ کو (ایسے) | جیسے اس نے سکھایا ہے تمہیں | جو نہیں | تم سب تھے جانتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ الَّذِیْنَ | یُتَوَفَّوْنَ ❹ | مِنْکُمْ | وَ یَذَرُوْنَ | اَزْوَاجًا |
| اور وہ لوگ جو | فوت ہو جائیں | تم میں سے | اور وہ سب چھوڑ جائیں | بیویاں |

**ضروری وضاحت**

❶ ”أ“ کا معنی ”میں“ نہیں بلکہ صفت کے زیادہ ہونے پر دلالت کر رہا ہے۔ اسی لیے ترجمہ ”زیادہ“ کیا گیا ہے۔ ❷ ”وْا“ کی ”وْ“ پر جزم ہوتی ہے، یہاں اگلے لفظ سے ملانے کے لیے ”پیش“ دی گئی ہے۔ ❸ ”ۃ“، ”ـٰی“، ”ی“ اور ”ات“ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ علامت ”یـ“ اور ”وْنَ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَّصِيَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ | وہ وصیت کر جائیں اپنی بیویوں کے حق میں (کہ) |
| مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ | فائدہ پہنچایا جائے (نان ونفقہ دے کر) ایک سال تک |
| غَيْرَ اِخْرَاجٍ ۚ فَاِنْ خَرَجْنَ | (اور گھر سے) نہ نکالا جائے، پھر اگر وہ خود چلی جائیں |
| فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْ مَا فَعَلْنَ | تو تم پر کوئی گناہ نہیں اس میں جو انہوں نے کیا ہو |
| فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوْفٍ ؕ | اپنے متعلق مناسب (فیصلہ) |
| وَ اللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿240﴾ | اور اللہ غالب، حکمت والا ہے۔ ﴿240﴾ |
| وَ لِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌۢ | اور طلاق یافتہ عورتوں کو بھی کچھ فائدہ پہنچایا جائے |
| بِالْمَعْرُوْفِ ؕ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ﴿241﴾ | دستور کے مطابق (یہ) حق ہے پرہیزگاروں پر۔ ﴿241﴾ |
| كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ | اسی طرح اللہ صاف صاف بیان کرتا ہے تمہارے لیے |
| اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ع ﴿242﴾ (ع 31 7 15) | اپنے احکام تاکہ تم سمجھ بوجھ سے کام لو۔ ع ﴿242﴾ |
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ | (اے نبیؐ) کیا نہیں آپ نے دیکھا ان لوگوں کو جو |
| خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَ هُمْ | نکلے اپنے گھروں سے اس حال میں کہ وہ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

وَّصِيَّةً : وصیت، وصیت نامہ۔
لِّاَزْوَاجِهِمْ : زوجہ، زوجیت، ازواج مطہرات۔
مَّتَاعًا : مال ومتاع، متاع کارواں۔
اِخْرَاجٍ : خروج، خارج، امور خارجہ۔
جُنَاحَ : گناہ۔
فَعَلْنَ : فعل، فاعل، مفعول۔
لِلْمُطَلَّقٰتِ : طلاق، طلاق یافتہ، مطلقہ۔
عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
الْمُتَّقِيْنَ : تقویٰ، متقی۔
يُبَيِّنُ : بیان، بین دلیل، مبینہ طور پر۔
تَعْقِلُوْنَ : عقل، عاقل، معقول۔
تَرَ : رؤیت ہلال کمیٹی، غیر مرئی اشیاء۔
خَرَجُوْا : خروج، خارج، اخراج، امور خارجہ۔
دِيَارِهِمْ : دارالامان، دارالخلافہ، دیار غیر۔

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّصِيَّةً ❶ | لِّاَزْوَاجِهِمْ | مَّتَاعًا | اِلَى الْحَوْلِ |
| وصیت کر جائیں | اپنی بیویوں کے حق میں (کہ) | فائدہ پہنچایا جائے | ایک سال تک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| غَيْرَ اِخْرَاجٍ ۚ | فَاِنْ | خَرَجْنَ ❷ | فَلَا جُنَاحَ | عَلَيْكُمْ | فِيْ مَا |
| (اور گھر سے) نہ نکالا جائے | پھر اگر | وہ خود چلی جائیں | تو نہیں کوئی گناہ | تم پر | اس میں جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَعَلْنَ ❷ | فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ | مِنْ مَّعْرُوْفٍ ❸ ؕ | وَ اللّٰهُ | عَزِيْزٌ | حَكِيْمٌ (240) |
| انہوں نے کیا ہو | اپنی ذات کے بارے میں | مناسب (فیصلہ) | اور اللہ | غالب | حکمت والا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ لِلْمُطَلَّقٰتِ ❶ | مَتَاعٌۢ | بِالْمَعْرُوْفِ ؕ | حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ (241) |
| اور طلاق یافتہ عورتوں کو بھی | کچھ فائدہ پہنچایا جائے | دستور کے مطابق | حق ہے پرہیزگاروں پر |

31 ع 7 15

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | يُبَيِّنُ اللّٰهُ ❸ | لَكُمْ | اٰيٰتِهٖ ❶ | لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ❹ ع (242) |
| اسی طرح | اللہ صاف صاف بیان کرتا ہے | تمہارے لئے | اپنے احکام | تا کہ تم سب سمجھ بوجھ سے کام لو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ تَرَ ❺ | اِلَى الَّذِيْنَ | خَرَجُوْا | مِنْ دِيَارِهِمْ | وَ هُمْ |
| کیا آپ نے نہیں دیکھا | ان لوگوں کو جو | سب نکلے | اپنے گھروں سے | اس حال میں کہ وہ |

**ضروری وضاحت**

❶ "ۃ" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "ـنَ" جمع مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ علامت "مِنْ" اور "يُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "كُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تو" ہے۔
❺ "تَرَ" دراصل "رؤیت" سے ہے پڑھنے میں آسانی پیدا کرنے کے لیے کچھ حروف گرا دیے گئے ہیں۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ۪ | ہزاروں (کی تعداد میں) تھے موت کے ڈر سے |
| فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا ۫ | تو کہا اللہ نے ان سے (کہ) تم مر جاؤ |
| ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ؕ | (چنانچہ وہ وہیں مر گئے) پھر (اللہ نے) انہیں زندہ کیا |
| اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ | بیشک اللہ یقیناً فضل کرنے والا ہے لوگوں پر |
| وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ 243 | اور لیکن اکثر لوگ شکر ادا نہیں کرتے۔ 243 |
| وَ قَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ اعْلَمُوْٓا | اور قتال کرو اللہ کے راستے میں اور جان لو |
| اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ 244 | کہ بیشک اللہ خوب سننے والا، جاننے والا ہے۔ 244 |
| مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا | کون ہے وہ جو اللہ کو قرض حسنہ دے |
| فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗٓ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ؕ | تو وہ بڑھا دے اسے اس کیلئے کئی گنا زیادہ |
| وَ اللّٰهُ يَقْبِضُ وَ يَبْصُۜطُ | اور اللہ ہی (روزی) تنگ کرتا ہے اور کشادہ کرتا ہے |
| وَ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ 245 | اور اسی کی طرف تم سب لوٹائے جاؤ گے۔ 245 |
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | کیا نہیں آپ نے دیکھا بنی اسرائیل کے گروہ کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَقَالَ : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | اعْلَمُوْٓا : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مُوْتُوْا : موت، اموات، میت۔ | سَمِيْعٌ : سمع و بصر، آلہ سماعت، محفل سماع۔ |
| اَحْيَاهُمْ : حیات و ممات، حیاتِ اخروی۔ | يُقْرِضُ : قرض، مقروض، قرضہ حسنہ۔ |
| النَّاسِ : عوام الناس۔ | حَسَنًا : حسن، حسین، محسن، احسان۔ |
| اَكْثَرَ، كَثِيْرَةً : اکثر، کثیر، کثرت۔ | يَقْبِضُ : قبض، قابض، قبضہ، مقبوضہ۔ |
| يَشْكُرُوْنَ : شکر، شاکر، مشکور، شکریہ۔ | تُرْجَعُوْنَ : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |
| قَاتِلُوْا : قتل، قاتل، مقتول، قتال فی سبیل اللہ۔ | اِلَى : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُلُوْفٌ | حَذَرَ الْمَوْتِ ؕ | فَقَالَ | لَهُمُ اللّٰهُ | مُوْتُوْا ۫ | ثُمَّ |
| ہزاروں تھے | موت کے ڈر سے | تو کہا | ان سے اللہ نے (کہ) | تم سب مرجاؤ | پھر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَحْيَاهُمْ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | لَذُوْ فَضْلٍ | عَلَى النَّاسِ | وَلٰكِنَّ | اَكْثَرَ❶ النَّاسِ |
| انہیں زندہ کیا | بیشک اللہ | یقیناً فضل (کرنے) والا ہے | لوگوں پر | اور لیکن | اکثر لوگ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يَشْكُرُوْنَ❷ (243) | وَ قَاتِلُوْا | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | وَاعْلَمُوْٓا | اَنَّ |
| شکر ادا نہیں کرتے | اور تم سب قتال کرو | اللہ کے راستے میں | اور تم سب جان لو | کہ بیشک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهَ سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ (244) | مَنْ ذَا الَّذِيْ | يُقْرِضُ❸ اللّٰهَ | قَرْضًا حَسَنًا |
| اللہ خوب سننے والا | جاننے والا ہے | کون ہے وہ جو | اللہ کو قرض دے | قرضِ حسنہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَيُضٰعِفَهٗ | لَهٗٓ | اَضْعَافًا كَثِيْرَةً❹ ؕ | وَاللّٰهُ يَقْبِضُ❸ | وَيَبْصُۜطُ❸ |
| تو وہ بڑھادے اسے | اس کیلئے | کئی گنا زیادہ | اور اللہ ہی (روزی) تنگ کرتا ہے | اور کشادہ کرتا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ (245) | اَلَمْ تَرَ❺ | اِلَى الْمَلَاِ | مِنْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ |
| اور اسی کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤگے | کیا نہیں آپ نے دیکھا | گروہ کو | بنی اسرائیل سے |

### ضروری وضاحت

❶ "اَكْثَرُ" کے "أ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❷ علامت "يَ" اور "وْنَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "تَرَ" دراصل "رُؤيت" سے ہے پڑھنے میں آسانی پیدا کرنے کے لیے کچھ حروف گرادیے گئے ہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

وقف لازم

| | |
|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى ۘ اِذْ قَالُوْا | موسیٰ علیہ السلام کے بعد، جب انہوں نے کہا |
| لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا | اپنے نبی سے کہ مقرر کر ہمارے لیے ایک بادشاہ |
| نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ | (جسکی رہنمائی میں) ہم اللہ کی راہ میں جہاد کریں |
| قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ كُتِبَ | اس نے کہا کیا ہو سکتا ہے کہ تم اگر فرض کر دی جائے |
| عَلَیْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ | تم پر جنگ یہ کہ تم جنگ نہ کرو |
| قَالُوْا وَ مَا لَنَاۤ اَلَّا نُقَاتِلَ | وہ کہنے لگے اور کیا ہوگا ہمیں کہ نہ ہم جنگ کریں گے |
| فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَ قَدْ اُخْرِجْنَا | اللہ کے راستے میں حالانکہ یقیناً ہم نکالے گئے ہونگے |
| مِنْ دِیَارِنَا وَ اَبْنَآىِٕنَا ؕ | اپنے گھروں سے اور اپنے بال بچوں سے |
| فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ | پھر جب فرض کر دی گئی ان پر جنگ (تو اپنے عہد سے) |
| تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ ؕ | پھر گئے سوائے چند ایک کے ان میں سے |
| وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ﴿246﴾ | اور اللہ خوب جاننے والا ہے ظالموں کو۔ ﴿246﴾ |
| وَ قَالَ لَهُمْ نَبِیُّهُمْ اِنَّ اللّٰهَ | اور کہا ان سے ان کے نبی نے کہ بیشک اللہ نے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالُوْا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | دِیَارِنَا | : دارالامان، دارالخلافہ، دیار غیر۔ |
| ابْعَثْ | : بعثت، مبعوث، باعث۔ | اَبْنَآىِٕنَا | : ابن قاسم، متبنیٰ، ابن الوقت۔ |
| نُّقَاتِلْ | : قتل، قاتل، مقتول، قتال فی سبیل اللہ۔ | قَلِیْلًا | : قلیل، قلت، الاقلیل۔ |
| فِیْ | : فی الحال، فی الواقع، فی الحقیقت۔ | عَلِیْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| كُتِبَ | : کتاب، کاتب، مکتوب۔ | بِالظّٰلِمِیْنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| عَلَیْكُمُ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | بِالظّٰلِمِیْنَ | : بالمشافہ، بالکل، بالواسطہ۔ |
| اُخْرِجْنَا | : خروج، خارج، اخراج، مخرج۔ | نَبِیُّهُمْ | : نبی، انبیائے کرام۔ |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى ❶ | اِذْ قَالُوْا | لِنَبِيٍّ ❶ لَّهُمُ ❷ | ابْعَثْ لَنَا | مَلِكًا |
| موسیٰؑ کے بعد | جب ان سب نے کہا | اپنے نبی سے | مقرر کر ہمارے لیے | ایک بادشاہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نُّقَاتِلْ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | قَالَ | هَلْ عَسَيْتُمْ | اِنْ كُتِبَ ❸ |
| ہم جہاد کریں | اللہ کی راہ میں | اس نے کہا | کیا (ایسا) ہوسکتا ہے کہ تم | اگر فرض کر دی جائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ | اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ ❹ | قَالُوْا | وَمَا لَنَآ ❶ | اَلَّا ❹ |
| تم پر جنگ | یہ کہ نہ تم سب جنگ کرو | وہ سب کہنے لگے | اور کیا ہوگا ہمیں | کہ نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نُقَاتِلَ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | وَقَدْ | اُخْرِجْنَا | مِنْ دِيَارِنَا |
| ہم جنگ کریں گے | اللہ کے راستے میں | حالانکہ بلاشبہ | ہم نکالے گئے | اپنے گھروں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اَبْنَآئِنَا ؕ | فَلَمَّا كُتِبَ ❸ | عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ | تَوَلَّوْا ❺ | اِلَّا قَلِيْلًا |
| اور اپنے بال بچوں سے | پھر جب فرض کر دی گئی | ان پر جنگ | سب پھر گئے | سوائے چند ایک کے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْهُمْ ؕ | وَ اللّٰهُ | عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ (246) | وَقَالَ لَهُمْ ❷ | نَبِيُّهُمْ | اِنَّ اللّٰهَ |
| ان میں سے | اور اللہ | خوب جاننے والا ہے ظالموں کو | اور کہا ان سے | انکے نبی نے | بیشک اللہ نے |

## ضروری وضاحت

❶ "مِنْ"، "لِ" اور "لَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "قَالَ، قِيْلَ، قَالُوْا" وغیرہ کے بعد اگر "لِ" یا "لَ" ہو تو اس کا ترجمہ "کے لیے" کی بجائے "سے" کیا جاتا ہے۔ ❸ "كُتِبَ" کا لفظی ترجمہ "لکھ دیا جائے یا لکھ دیا گیا" ہے۔ ❹ "اَلَّا" اصل میں "اَنْ + لَا" کا مجموعہ ہے۔ ❺ "تَوَلَّوْا" کی "تَ" اور شد میں "کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا ؕ | تحقیق مقرر کر دیا ہے تمہارے لیے طالوت کو بادشاہ |
| قَالُوْٓا اَنّٰى یَكُوْنُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَیْنَا | کہنے لگے کیسے ہو سکتی ہے اسکی بادشاہی ہم پر |
| وَ نَحْنُ اَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ | حالانکہ ہم زیادہ حق دار ہیں بادشاہی کے اس سے |
| وَ لَمْ یُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ؕ | اور نہیں دی گئی اسے وسعت مال کی |
| قَالَ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىهُ عَلَیْكُمْ | اس نے کہا بیشک اللہ نے اسے منتخب کیا ہے تم پر |
| وَ زَادَهٗ بَسْطَةً فِی الْعِلْمِ وَ الْجِسْمِ ؕ | اور اسے زیادہ دی ہے کشادگی علم اور جسم میں |
| وَ اللّٰهُ یُؤْتِیْ مُلْكَهٗ مَنْ یَّشَآءُ ؕ | اور اللہ دیتا ہے اپنی بادشاہت جسے چاہتا ہے |
| وَ اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ﴿247﴾ | اور اللہ وسعت والا ، بہت علم والا ہے ۔ ﴿247﴾ |
| وَ قَالَ لَهُمْ نَبِیُّهُمْ اِنَّ | اور کہا ان سے ان کے نبیؑ نے بیشک |
| اٰیَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ | اسکی بادشاہت کی نشانی یہ ہے کہ |
| یَّاْتِیَكُمُ التَّابُوْتُ | آئے گا تمہارے پاس (اسکے عہد میں) وہ صندوق |
| فِیْهِ سَكِیْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ | (کہ) اس میں ہوگی تسکین تمہارے رب کی طرف سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَعَثَ | : بعثت، مبعوث، باعث ۔ | بَسْطَةً | : اپنی بساط کے مطابق، بسیط (کشادگی)۔ |
| قَالُوْٓا | : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں ۔ | مُلْكَهٗ | : مالک الملک، ملکی حالات ۔ |
| بِالْمُلْكِ | : مالک الملک، ملوکیت ملکی حالات ۔ | یَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیئت الٰہی ۔ |
| عَلَیْنَا | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم ۔ | وَاسِعٌ | : وسعت، وسیع، توسیع ۔ |
| اَحَقُّ | : حقدار، ناحق، حق تعالیٰ، کتمان حق ۔ | عَلِیْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلم ۔ |
| سَعَةً | : وسعت، وسیع، توسیع ۔ | نَبِیُّهُمْ | : نبی، انبیاء کرام ۔ |
| زَادَهٗ | : زیادہ، مزید، زائد ۔ | سَكِیْنَةٌ | : سکون، تسکین ۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : باربار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَدْ بَعَثَ | لَكُمْ | طَالُوْتَ مَلِكًا ط | قَالُوْٓا | اَنّٰى يَكُوْنُ ❶ |
| یقیناً مقرر کر دیا ہے | تمہارے لیے | طالوت کو بادشاہ | وہ سب کہنے لگے | کیسے ہوسکتی ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُ الْمُلْكُ | عَلَيْنَا | وَ نَحْنُ | اَحَقُّ ❷ بِالْمُلْكِ | مِنْهُ | وَ لَمْ يُؤْتَ |
| اسکی بادشاہی | ہم پر | حالانکہ ہم | زیادہ حق دار ہیں بادشاہی کے | اس سے | اور نہیں دیا گیا وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَعَةً مِّنَ ❸❹ الْمَالِ ط | قَالَ | اِنَّ اللّٰهَ | اصْطَفٰىهُ عَلَيْكُمْ | وَ زَادَهٗ |
| وسعت مال سے | اس نے کہا | بیشک اللہ نے | اسے منتخب کیا ہے تم پر | اور اسے زیادہ دی ہے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَسْطَةً ❹ | فِي الْعِلْمِ | وَ الْجِسْمِ ط | وَ اللّٰهُ | يُؤْتِيْ ❶ | مُلْكَهٗ | مَنْ يَّشَآءُ ❶ ط | وَ اللّٰهُ |
| کشادگی | علم میں | اور جسم میں | اور اللہ | دیتا ہے | اپنی بادشاہت | جسے چاہتا ہے | اور اللہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ (247) | وَ قَالَ لَهُمْ ❺ | نَبِيُّهُمْ | اِنَّ اٰيَةَ ❹ | مُلْكِهٖٓ |
| وسعت والا | بہت علم والا ہے | اور کہا ان سے | انکے نبیؐ نے | بیشک نشانی | اسکی بادشاہت کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّاْتِيَكُمُ ❶ | التَّابُوْتُ | فِيْهِ سَكِيْنَةٌ ❹ | مِّنْ رَّبِّكُمْ |
| یہ ہے کہ | آئے گا تمہارے پاس | وہ صندوق | (کہ) اس میں تسکین ہوگی | تمہارے رب کی طرف سے |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "یـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ یہاں "أ" "میں" کا معنی نہیں دے رہا بلکہ یہ صفت کے زیادہ ہونے پر دلالت کر رہا ہے۔ ❸ "سَعَةً" کے شروع سے "و" گرا کر اسکے عوض آخر میں "ة" بڑھا دی گئی ہے۔ ❹ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "قَالَ، قِيْلَ" کے بعد "لَ" یا "لِ" کا ترجمہ "سے" کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ بَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ | اور باقی ماندہ (اشیاء) میں سے جسے چھوڑا |
| اٰلُ مُوْسٰى وَ اٰلُ هٰرُوْنَ | آل موسیٰؑ اور آل ہارونؑ نے |
| تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ | اٹھالائیں گے اسے فرشتے، بیشک اس میں |
| لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿248﴾ ع | یقیناً نشانی ہے تمہارے لیے اگر ہو تم مؤمن۔ ﴿248﴾ ع |
| فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوْتُ بِالْجُنُوْدِ ۙ | پھر جب نکلا طالوت (اپنے) لشکروں کے ساتھ |
| قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبْتَلِيْكُمْ | اس نے کہا بیشک اللہ تمہیں آزمانے والا ہے |
| بِنَهَرٍ ۚ فَمَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَيْسَ | ایک نہر سے پس جو پی لے گا اس سے تو نہیں ہے |
| مِنِّيْ ۚ وَ مَنْ لَّمْ يَطْعَمْهُ | وہ مجھ سے (میرا ساتھی) اور جو نہ چکھے گا اسے |
| فَاِنَّهٗ مِنِّيْٓ اِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ | پس بیشک وہ مجھ سے (میرا ساتھی) ہے مگر جو بھر لے |
| غُرْفَةًۢ بِيَدِهٖ ۚ فَشَرِبُوْا مِنْهُ | ایک چلو اپنے ہاتھ سے پھر انہوں نے پی لیا اس سے |
| اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ ؕ | سوائے تھوڑے (لوگوں) کے ان میں سے |
| فَلَمَّا جَاوَزَهٗ هُوَ وَ الَّذِيْنَ | پھر جب اسے پار کر لیا اس نے اور ان لوگوں نے جو |

ع 32 6 16

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| بَقِيَّةٌ : باقی، بقایا۔ | بِنَهَرٍ : نہر، انہار، محکمہ انہار۔ |
| مِّمَّا (مِنْ+مَا) : منجانب، من حیث القوم/ ماحول، ماجرا۔ | شَرِبَ : مشروب، مشروبات شربت۔ |
| تَرَكَ : ترکہ، تارک، متروکہ۔ | يَطْعَمْهُ : قیام وطعام، قبل از طعام۔ |
| تَحْمِلُهُ : حمل، نقل وحمل، حاملہ۔ | بِيَدِهٖ : ید طولیٰ، ید بیضاء، رفع الیدین۔ |
| مُّؤْمِنِيْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔ | مِنْهُ : منجانب، اظہر من الشّمس، من حیث القوم۔ |
| فَصَلَ : فصل، فاصل، فاصلہ۔ | اِلَّا : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| مُبْتَلِيْكُمْ : ابتلا، مبتلا۔ | جَاوَزَهٗ : تجاوز، متجاوز، تجاوزات۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ بَقِيَّةٌ ❶ | مِّمَّا تَرَكَ ❷ | اٰلُ مُوْسٰى | وَ اٰلُ هٰرُوْنَ | تَحْمِلُهُ ❸ |
| اور باقی ماندہ | (اشیاء میں) سے جسے چھوڑا | آل موسیٰؑ | اور آل ہارونؑ نے | اٹھالائیں گے اسے |

32 ع 6 16

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الْمَلٰٓئِكَةُ ❹ ط | اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ | لَاٰيَةً ❶ | لَّكُمْ | اِنْ كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ ع (248) | فَلَمَّا |
| فرشتے | بیشک اس میں | یقیناً نشانی ہے | تمہارے لئے | اگر ہوتم | سب مؤمن | پھر جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَصَلَ طَالُوْتُ ❺ | بِالْجُنُوْدِ لا | قَالَ اِنَّ اللّٰهَ | مُبْتَلِيْكُمْ | بِنَهَرٍ ج |
| نکلا طالوت | لشکروں کے ساتھ | اس نے کہا بیشک اللہ | تمہیں آزمانے والا ہے | ایک نہر کے ذریعے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ شَرِبَ | مِنْهُ | فَلَيْسَ | مِنِّيْ ج | وَ مَنْ لَّمْ | يَطْعَمْهُ | فَاِنَّهٗ |
| پس جس نے پی لیا | اس سے | تو نہیں ہے | (وہ) مجھ سے | اور جو نہ | چکھے گا اسے | پس بیشک وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنِّيْٓ | اِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ | غُرْفَةً بِيَدِهٖ ج ❶ | فَشَرِبُوْا | مِنْهُ |
| مجھ سے ہے | مگر جو چلو بھر لے | صرف ایک چلو اپنے ہاتھ سے | پھر ان سب نے پی لیا | اس سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا قَلِيْلًا | مِّنْهُمْ ط | فَلَمَّا | جَاوَزَهٗ هُوَ | وَ الَّذِيْنَ |
| سوائے تھوڑے (لوگوں) کے | ان میں سے | پھر جب | اسے پار کرلیا اس نے | اور ان لوگوں نے جو |

## ضروری وضاحت

❶ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ "مِمَّا" اصل میں "مِنْ + مَا" ہے۔ اگر "نْ" کے بعد "م" ہو تو "ن" کو "م" میں شامل کر دیتے ہیں۔ ❸ "تَحْمِلُهُ" میں "ت" "تو" کا معنیٰ نہیں دے رہی بلکہ یہ واحد مؤنث کے لیے ہے۔ ❹ "اَلْمَلٰئِكَةُ" میں "ة" واحد مؤنث کی نہیں بلکہ یہ جمع کی ہے۔ ❺ "فَصَلَ" کا اصل معنیٰ "جدا ہوا" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اٰمَنُوْا مَعَهٗ ۙ | ایمان لائے اس کے ساتھ |
| قَالُوْا لَا طَاقَةَ لَنَا الْيَوْمَ | وہ کہنے لگے کوئی طاقت نہیں ہمیں آج |
| بِجَالُوْتَ وَ جُنُوْدِهٖ ؕ | جالوت اور اس کے لشکروں سے (لڑنے کی) |
| قَالَ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ | کہا ان لوگوں نے جو یقین رکھتے تھے |
| اَنَّهُمْ مُّلٰقُوا اللّٰهِ ۙ | کہ بیشک وہ اللہ سے ملنے والے ہیں |
| كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيْلَةٍ غَلَبَتْ | بہت سے چھوٹے گروہ غالب آگئے |
| فِئَةً كَثِيْرَةً ۢ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ | بڑے گروہ پر اللہ کے حکم سے اور اللہ |
| مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿249﴾ وَ لَمَّا | صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ ﴿249﴾ اور جب |
| بَرَزُوْا لِجَالُوْتَ وَ جُنُوْدِهٖ | وہ مقابلے میں اُترے جالوت اور اسکے لشکروں کے |
| قَالُوْا رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا | کہنے لگے اے ہمارے رب فیضان کر ہم پر صبر کا |
| وَّ ثَبِّتْ اَقْدَامَنَا | اور جما دے ہمارے قدم (میدان جنگ میں) |
| وَ انْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿250﴾ | اور ہماری مدد فرما کافر قوم پر۔ ﴿250﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعَهٗ | مع اہل وعیال، معیت۔ | كَثِيْرَةً | اکثر، کثرت، کثیر، اکثریت۔ |
| طَاقَةَ | طاقت۔ | بِاِذْنِ | اذن عام، باذن اللہ۔ |
| الْيَوْمَ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | الصّٰبِرِيْنَ | صبر، صابر۔ |
| يَظُنُّوْنَ | ظن، بدظنی۔ | ثَبِّتْ | ثابت، اثبات۔ |
| مُّلٰقُوْا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | اَقْدَامَنَا | قدم۔ |
| قَلِيْلَةٍ | قلیل، الاقلیل، قلت۔ | انْصُرْنَا | نصرت، ناصر، منصور، انصار۔ |
| غَلَبَتْ | غلبہ، مغلوب، غالب۔ | عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | مَعَهٗ ۙ | قَالُوْا | لَا طَاقَةَ ❶❷ | لَنَا الْيَوْمَ |
| سب ایمان لائے | اس کے ساتھ | وہ سب کہنے لگے | کوئی طاقت نہیں | ہمارے لئے آج |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِجَالُوْتَ | وَجُنُوْدِهٖ ؕ | قَالَ الَّذِيْنَ | يَظُنُّوْنَ ❸❹ |
| جالوت سے | اور اس کے لشکروں سے (لڑنے کی) | کہا ان لوگوں نے جو | سب یقین رکھتے تھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّهُمْ | مُّلٰقُوا اللّٰهِ ۙ | كَمْ مِّنْ | فِئَةٍ قَلِيْلَةٍ ❷ | غَلَبَتْ ❷ | فِئَةً كَثِيْرَةً ❷ |
| کہ بیشک وہ | سب اللہ سے ملنے والے ہیں | بہت سے | چھوٹے گروہ | غالب آگئے | بڑے گروہ پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ | وَاللّٰهُ | مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿249﴾ | وَلَمَّا | بَرَزُوْا |
| اللہ کے حکم سے | اور اللہ | صبر کرنیوالوں کے ساتھ ہے | اور جب | سب آمنے سامنے ہوئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِجَالُوْتَ | وَجُنُوْدِهٖ | قَالُوْا | رَبَّنَآ اَفْرِغْ ❺ | عَلَيْنَا صَبْرًا |
| جالوت کے | اور اسکے لشکروں کے | وہ سب کہنے لگے | اے ہمارے رب فیضان کر | ہم پر صبر کا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّثَبِّتْ | اَقْدَامَنَا | وَانْصُرْنَا | عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿250﴾ |
| اور جما دے | ہمارے قدم (میدان جنگ میں) | اور ہماری مدد فرما | تمام کافر قوم پر |

ضروری وضاحت

❶ "لَا" کے بعد اگر ایسا اسم ہو جسکے آخر میں زبر ہو تو ترجمہ "کوئی نہیں" کیا جاتا ہے۔❷ "ة" اور "ت" واحد مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❸ "يَظُنُّوْنَ" کے بعد اگر "اَنَّ" آئے تو اسکا ترجمہ "گمان" کی بجائے "یقین" کرتے ہیں۔
❹ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❺ یہ اصل میں "يَا رَبَّنَا" ہے یہاں "يَا" محذوف ہے، جسکا ترجمہ "اے" کیا گیا ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ | پھر انہوں نے شکست دی ان کو اللہ کے حکم سے |
| وَ قَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ | اور داؤد نے جالوت کو قتل کیا |
| وَ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَ الْحِكْمَةَ | اور دی اس کو اللہ نے بادشاہی اور حکمت |
| وَ عَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ | اور سکھایا اسے جو کچھ چاہا |
| وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ | اور اگر نہ ہٹاتا اللہ لوگوں کو (یعنی) |
| بَعْضَهُمْ | انکے بعض (شر پسندوں) کو |
| بِبَعْضٍ | بعض (صالح لوگوں) کے ذریعے |
| لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ | (تو) یقیناً زمین (کا نظام) بگڑ جاتا |
| وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ | اور لیکن اللہ فضل کرنے والا ہے |
| عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿251﴾ تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ | تمام جہان والوں پر ﴿251﴾ یہ اللہ کے احکام ہیں (کہ) |
| نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ | اُنہیں ہم پڑھ کر سناتے ہیں آپ کو حق کے ساتھ |
| وَ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿252﴾ | اور بیشک آپ یقیناً پیغمبروں میں سے ہیں۔ ﴿252﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَهَزَمُوْهُمْ : ہزیمت (شکست)۔ | دَفْعُ : دفع، قوت مدافعت۔ |
| بِاِذْنِ : اذن عام، باذن اللہ۔ | النَّاسَ : عوام الناس۔ |
| قَتَلَ : قتل، قاتل، مقتول، قتال فی سبیل اللہ۔ | لَّفَسَدَتِ : فساد، فسادات، مفسد، فسادی۔ |
| الْحِكْمَةَ : حکمت، حکیم، حکما۔ | فَضْلٍ : فضل وکرم، فضیلت۔ |
| عَلَّمَهٗ : علم، عالم، معلوم، معلم، تعلیم۔ | الْعٰلَمِيْنَ : عالم اسلام، عالم کفر، عالم برزخ۔ |
| مِمَّا : منجانب، من وعن / ماحول، ماجرا۔ | نَتْلُوْهَا : تلاوت، متلو، غیر متلو۔ |
| يَشَآءُ : ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیئت الٰہی۔ | الْمُرْسَلِيْنَ : ارسال، رسل، رسالت، مرسل۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَهَزَمُوْهُمْ ❶ | بِاِذْنِ اللّٰهِ ۣۙ | وَ قَتَلَ | دَاوٗدُ | جَالُوْتَ |
| پھر ان سب نے شکست دی انکو | اللہ کے حکم سے | اور قتل کیا | داؤد نے | جالوت کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ اٰتٰىهُ | اللّٰهُ | الْمُلْكَ | وَ الْحِكْمَةَ ❷ | وَ عَلَّمَهٗ | مِمَّا | يَشَآءُ ؕ |
| اور دی اسے | اللہ نے | بادشاہی | اور حکمت | اور سکھایا اسے | اس سے جو | وہ چاہتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | لَا | دَفْعُ | اللّٰهِ | النَّاسَ | بَعْضَهُمْ |
| اور | اگر | نہ | ہٹاتا | اللہ | لوگوں کو (یعنی) | انکے بعض (شر پسندوں) کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِبَعْضٍ ۙ | لَّفَسَدَتِ ❸ | الْاَرْضُ | وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ |
| بعض (صالح لوگوں) کے ذریعے | (تو) یقیناً بگڑ جاتا | زمین (کا نظام) | اور لیکن اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذُوْ فَضْلٍ | عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿251﴾ | تِلْكَ ❹ اٰيٰتُ اللّٰهِ | نَتْلُوْهَا |
| فضل کرنیوالا ہے | جہان والوں پر | یہ اللہ کے احکام ہیں | ہم پڑھ کر سناتے ہیں انہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكَ | بِالْحَقِّ ؕ | وَ | اِنَّكَ | لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿252﴾ |
| آپ پر | حق کے ساتھ | اور | بیشک آپ | یقیناً پیغمبروں میں سے ہیں |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❷ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ یہ اصل میں "لَفَسَدَتْ" تھا اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے "تْ" کو "تِ" کیا گیا ہے، یہ مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ "تِلْكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے لیکن کبھی ضرورتاً ترجمہ "یہ" بھی کر دیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

# تعارف ومقاصد ”بیت القرآن“

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورة القمر آیت 17

”اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟“

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ”بیت القرآن“ کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
: قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.baitt-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ ”بیت القرآن“ کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: ”بیت القرآن“ لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ﴾ [سورۃ القمر ۱۷]

"اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

## ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن



پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر




بیت القرآن
لاہور۔ پاکستان

نام کتاب ................ مصباح القرآن ﴿تِلْكَ الرُّسُلُ ③﴾
مرتب ................ پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر
نظر ثانی ................ عطیہ انعام الٰہی، احسان اللہ فاروقی
کمپوزنگ و ڈیزائننگ ................ محمد اکرم محمدی، حافظ سعید عمران
ایڈیشن اول ................ نومبر 2007
پبلشر ................ "بیت القرآن" پاکستان
ہدیہ ................ 35 روپے

برائے رابطہ ہیڈ آفس

بیت القرآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔
فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115
فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111
ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org
ای میل info@bait-ul-quran.org

سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔
فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔
فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887

## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بیت القرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب پرنٹ شدہ ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔
2. "بیت القرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان
رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان



# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی کا واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوح محفوظ سے جبریلِ امینؑ کے ذریعے محمد رسولُ اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحبِ تقویٰ لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، تمانیتِ قلب اور تطہیرِ دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تاکہ اس میں غور وفکر آسان ہو اور راہِ عمل ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسولُ اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم و تدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم و فنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان وعمل کے گل وگلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب وسنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ ودو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیش نظر یہاں ترجمۂ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ "قرآن کلب" بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں۔ ایک "مفتاح القرآن" کی شکل میں جب کہ دوسرا "مصباح القرآن" کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمۂ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور وفکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

"مصباح القرآن" ترجمۂ قرآن میں یقیناً ایک نئے اور مفید اسلوب سے آراستہ ہے یہ کوشش قرآنی مطالب کو عام کرنے اور ایک طالبِ قرآن کو اس کے معانی و مفہوم سے آشنا کرنے کی کامیاب کوشش ہے۔ مصباح میں ترجمۂ قرآن کا جو اسلوب اختیار کیا گیا ہے، اس میں روزمرّہ زندگی میں اردو زبان میں استعمال ہونے والے 65 فیصد الفاظ کو سیاہ رنگ میں پیش کیا گیا ہے۔ تکرار کے ساتھ استعمال ہونے والے 20 فیصد الفاظ کو نیلی روشنائی میں اور 15 فیصد دوسرے اہم الفاظ کو سرخ روشنائی سے پیش کر کے ان کے فہم کے الگ الگ دائرے متعیّن کر دیئے ہیں۔ تاکہ ایک استاد یا طالبِ قرآن اِن کی مدد سے ان کا خصوصی فہم حاصل کر لے، یوں اس صفحے کے مقابل صفحہ پر پھر انہی تین رنگوں میں تقسیم الفاظ قرآن کے معانی کو بھی "مفتاح" کے اصولوں کے مطابق انہی رنگوں میں قواعد کی تقسیم اور جوڑ توڑ کے پیرائے میں یوں درج کیا گیا ہے کہ کسی آیت شریفہ کا کوئی لفظ یا اِن لفظوں کے مزید کسی گرامر میں منقسم حصے کی تعیین تشریح اور تفہیم بہت واضح، آسان، عام فہم اور دلچسپ ہو گئی ہے۔ میرے نزدیک انسانی ذہن کو گرامر کی گرانبار اصطلاحات میں الجھانے اور ان کی تعلیم کے ادق اور پیچیدہ اسلوب کی بجائے یہ ایک آسان اور سلیس طریق ہے جسے انسانی نفسیات کے مطلوبہ اسلوب کے مطابق پیش کر دیا گیا ہے۔

میں برادرِ عزیز پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر صاحب کی اس قرآنی کاوش کو ایک مفید اور انقلابی کوشش سمجھتا ہوں مجھے یقین ہے کہ "مصباح القرآن" کے اس نظام اور پروگرام کے ذریعے اردو خواں دنیا میں فہمِ قرآن کی ایک ایسی تحریک پیدا ہو گی جو عامتہ المسلمین میں عمل و تقویٰ اور صلاح و فلاح کا ایک نیا زاویۂ فکر پیدا کرے گی۔ اہلِ خیر سے توقع ہے کہ وہ اس علمی اور قرآنی اسلوب کی سرپرستی اور تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دین و دنیا کے حسنات کو حاصل کریں گے، اللہ تعالیٰ اس کاوش کی حفاظت فرمائے اور اس کی قبولیت اور افادیت کی راہیں ہموار فرمائے۔ آمین

پروفیسر عبدالجبار شاکر

ڈائریکٹر بیت الحکمت، لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرض مؤلف

جنوری 1998ء کی بات ہے کہ "قرآن انسٹی ٹیوٹ سوسائٹی" کے زیر اہتمام گلبرگ لاہور میں مجھے قرآن فہمی کی کلاسز لینے کا موقع ملا اور وہاں عربی گرامر پڑھانے کی ذمہ داری تفویض کی گئی، پڑھنے والوں میں ڈاکٹرز، انجینئرز، وکلاء، سرکاری محکموں کے آفیسرز، مختلف دفاتر میں کام کرنے والے اور طلبہ شامل تھے، ان میں عمر رسیدہ اصحاب بھی تھے اور نوجوان بھی، میری کوشش ہوتی کہ گرامر کو اس کی پیچیدگیوں سے دور کر کے آسان اور دلچسپ بنا کر پیش کیا جائے، اس کے باوجود لوگ کچھ عرصہ تو باقاعدگی سے حاضر رہتے۔ لیکن جب مشکل قواعد کا سلسلہ شروع ہو جاتا تو ایک ایک کر کے کم ہونے لگتے، ادھر میری خواہش یہ ہوتی کہ جو شخص قرآن فہمی کیلئے میری کلاس میں آیا ہے وہ کورس مکمل کر کے ہی جائے۔ اس احساس نے مجھے مسلسل غور و فکر کرنے پر مجبور کئے رکھا کہ قرآن فہمی کا ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ لوگ آخر تک کلاس میں دلچسپی سے شریک رہیں۔

آخر کار اللہ کے فضل و کرم سے مئی 1999ء میں میں نے گرامر کے ساتھ ساتھ علامتوں کی مدد سے ترجمۂ قرآن پڑھانے کا ایک سلسلہ شروع کیا، میں وائٹ بورڈ پر قرآنی آیت تحریر کر کے اس کے الفاظ میں موجود گرامر کی علامتوں کی وضاحت کرتا اور الفاظ کو جوڑ توڑ کے ذریعے خوب واضح کر دیتا کہ قرآن کے الفاظ تین اقسام پر مشتمل ہیں۔ اکثر الفاظ ہم روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہیں، اور کچھ الفاظ بار بار استعمال ہونے کی وجہ سے یاد ہو جاتے ہیں اور بہت کم الفاظ ہیں جو نئے ہیں اور انہیں یاد کرنے کی ضرورت ہے اور اس کے بعد ان تینوں قسموں کے الفاظ کی شناخت کراتا، الحمد للہ اس طریقۂ تدریس میں طلبہ نے خوب دلچسپی کا اظہار کیا۔

2001ء کے وسط میں انہی طلبہ میں سے ایک صاحب خیر طالب علم نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ آپ جس طریقے سے ہمیں ترجمۂ قرآن پڑھاتے ہیں اسے کتابی شکل میں پیش کیا جائے، تاکہ وہ عام لوگ بھی اس سے مستفید ہو سکیں جو آپ کی کلاس میں حاضر نہیں ہو سکتے، یا دوسرے شہروں میں رہتے ہیں۔ انہوں نے اظہار

کیا کہ اس مقصد کیلئے میں ہر قسم کے تعاون کیلئے تیار ہوں، چنانچہ میرے اظہار آمادگی پر انہوں نے فوراً ایک کمپیوٹر اور ایک پرنٹر مہیا کر دیا، اس کیلئے ایک کمپوزر کی خدمات بھی حاصل کر لیں اور اپنے آفس میں ایک کمرہ اس کام کیلئے مخصوص کر دیا، اسی دوران قرآن حکیم کی اشاعت اور خدمت کی غرض سے ''بیت القرآن'' کی داغ بیل ڈال دی گئی۔

میں نے کام کا باقاعدہ آغاز کر دیا، اس سلسلے میں سب سے پہلے گرامر کی علامتوں کے گروپ بنا کر 36 اسباق پر مشتمل ایک کتاب ترتیب دی جو "مفتاح القرآن" کے نام سے چھپ کر منظرِ عام پر آ چکی ہے، اس کے علاوہ ''مصباح القرآن'' کے نام سے ایک ایسا ترجمۂ قرآن ترتیب دینا بھی شروع کیا جس میں اِن علامات کا عملی انطباق موجود ہو۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اس سلسلے کا یہ تیسرا پارہ ہے جو آپکی خدمت میں پیش ہے، اس پارہ کی پروف ریڈنگ کے تقریباً آٹھ مراحل طے کیے گئے ہیں، ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ رہنے پائے، تاہم انسان غلطیوں سے مبرا ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ کوتاہیوں سے مبرا ذات تو اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

آئندہ صفحہ پر اس ترجمۂ قرآن "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ بتا دیا گیا ہے، اگر اس طریقہ کو پیش نظر رکھ کر استفادہ کیا جائے تو ان شاء اللہ نتائج حوصلہ افزا نکلیں گے۔

آخر میں استفادہ کرنے والے تمام احباب سے درخواست ہے کہ وہ میرے، میرے والدین، میرے اساتذہ، اہل خانہ اور اس کار خیر میں معاونت کرنے والے تمام لوگوں کیلئے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ سب کو اجر ومغفرت سے نوازے۔ آمین یارب العالمین۔

عبدالرحمٰن طاہر

فاضل اسلامیہ یونیورسٹی مدینہ منورہ

مبعوث: وزارة الشئون الإسلامية والأوقاف والدّعوة والإرشاد، السعودية

استاد: انسٹیٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ پنجاب یونیورسٹی قائداعظم کیمپس لاہور، پاکستان

# ”مصباح القرآن“ سے استفادہ کرنے کا طریقہ

”مصباح القرآن“ میں دو مختلف چیزیں بیان کی گئی ہیں۔

☆ ایک صفحہ پر قرآن مجید کے الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

**پہلی قسم** ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روزمرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم وبیش 65 فیصد ہیں، ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اور اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کر دی گئی ہے۔

**دوسری قسم** کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں ان کے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔

**تیسری قسم** کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور ان کو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اس طرح اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لیے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرہ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

☆ سامنے والے دوسرے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ Break up کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کا ترجمہ خانوں کی مدد سے الگ کر کے واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے۔اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامتوں کی تفصیلات ”مفتاح القرآن“ میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر ”مصباح القرآن“ کے مطالعہ سے قبل ان علامتوں کو سمجھ لیا جائے تو بہتر نتائج کی توقع کی جا سکتی ہے۔

”مصباح القرآن“ کو ان شاء اللہ العزیز ایک ایک پارہ کی صورت میں شائع کیا جائے گا۔

| | |
|---|---|
| تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا | یہ سب رسول، ہم نے فضیلت دی ہے |
| بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۘ | ان میں سے بعض کو بعض پر |
| مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ | ان میں سے (کوئی ایسا ہے) جس سے ہم کلام ہوا اللہ |
| وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ؕ | اور بلند کر دیا ان میں سے بعض کے درجات کو |
| وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ | اور ہم نے دیں عیسیٰ بن مریم کو کھلی نشانیاں |
| وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ؕ | اور ہم نے مدد کی اس کی روح القدس (جبریل) سے |
| وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلَ | اور اگر اللہ چاہتا نہ لڑتے جھگڑتے (آپس میں) |
| الَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِهِمْ | وہ لوگ جو ان کے بعد آئے |
| مِّنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ | اس کے بعد کہ آ چکیں ان کے پاس کھلی نشانیاں |
| وَلٰكِنِ اخْتَلَفُوْا | اور لیکن انہوں نے اختلاف کیا |
| فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ | پھر ان میں سے (کوئی ایسا ہے) جو ایمان لے آیا |
| وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ؕ | اور ان میں سے (کوئی ایسا ہے) جس نے کفر اختیار کیا |

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلرُّسُلُ | رسول، رسل، مرسل الیہ، رسالت۔ | اَلْبَيِّنٰتِ | بیّن دلیل، مبیّنہ طور پر، بیان۔ |
| فَضَّلْنَا | فضل، فضیلت، فاضل۔ | اَيَّدْنٰهُ | تائید، موید۔ |
| بَعْضَهُمْ | بعض۔ | بِرُوْحِ | روح، عالم ارواح، روح الامین۔ |
| عَلٰى | علیٰحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ | الْقُدُسِ | تقدیس، مقدّس، قدس اللہ سرہ۔ |
| كَلَّمَ | کلمہ، کلام، تکلّم، کلیم اللہ۔ | شَآءَ | ان شاء اللہ، ماشاء اللہ، مشیّت الٰہی۔ |
| رَفَعَ | مرفوع القلم، سطح مرتفع، رفعت۔ | اِخْتَلَفُوْا | اختلاف، مختلف، اختلافات۔ |
| دَرَجٰتٍ | بلندیٔ درجات، درجۂ اول۔ | اٰمَنَ | ایمان، مومن، امن۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تِلْكَ[1] الرُّسُلُ | فَضَّلْنَا | بَعْضَهُمْ | عَلٰى بَعْضٍ | مِنْهُمْ |
| یہ سب رسول | ہم نے فضیلت دی ہے | ان میں سے بعض کو | بعض پر | ان میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّنْ | كَلَّمَ اللّٰهُ | وَرَفَعَ | بَعْضَهُمْ | دَرَجٰتٍ[2] ط |
| (کوئی ایسا ہے) جس سے | اللہ ہم کلام ہوا | اور بلند کر دیا | ان میں سے بعض کے | درجات کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰتَيْنَا | عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ | الْبَيِّنٰتِ | وَ |
| اور | ہم نے دیں | عیسٰی بن مریم کو | کھلی نشانیاں | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَيَّدْنٰهُ | بِرُوْحِ الْقُدُسِ ط | وَ لَوْ | شَآءَ اللّٰهُ | مَا اقْتَتَلَ |
| ہم نے اس کی مدد کی | روح القدس سے | اور اگر | اللہ چاہتا | نہ لڑتے جھگڑتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | مِنْ بَعْدِهِمْ[3] | مِّنْ بَعْدِ | مَا[4] | جَآءَتْهُمُ[5] |
| وہ لوگ جو | ان کے بعد آئے | اس کے بعد | کہ | آ چکی ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْبَيِّنٰتُ | وَلٰكِنِ | اخْتَلَفُوْا | فَمِنْهُمْ | مَّنْ |
| کھلی نشانیاں | اور لیکن | ان سب نے اختلاف کیا | پھر ان میں سے (کوئی ایسا ہے) | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنَ | وَ | مِنْهُمْ | مَّنْ | كَفَرَ ط |
| ایمان لے آیا | اور | ان میں سے (کوئی ایسا ہے) | جس نے | کفر اختیار کیا |

## ضروری وضاحت

❶ "تِلْكَ" اور "ذٰلِكَ" کا استعمال عموماً وہاں ہوتا ہے جہاں بات کو مؤثر طریقے سے بیان کرنا مقصود ہو اور "تِلْكَ" کے ساتھ ہمیشہ واحد مؤنث یا جمع کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ ❷ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ "مِنْ" کے ساتھ اگر لفظ "بَعْدِ" ہو تو عموماً "مِنْ" کا ترجمہ نہیں کیا جاتا۔ ❹ لفظ "بَعْد" کے ساتھ اگر "مَا" ہو تو اسکا ترجمہ "کہ" کیا جاتا ہے۔ ❺ "تْ" واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا ترجمہ ممکن نہیں اور اس کے بعد کبھی واحد مؤنث کا اور کبھی جمع لفظ کا ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

ع 33 5 1

| | |
|---|---|
| وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلُوْا ۫ | اور اگر اللہ چاہتا یہ (آپس میں) نہ لڑتے جھگڑتے |
| وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ۧ (253) | اور لیکن اللہ تعالیٰ (وہی) کرتا ہے جو وہ چاہتا ہے ع (253) |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا | اے لوگو جو ایمان لائے ہو خرچ کرو |
| مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ | اس سے جو ہم نے تمہیں رزق دیا (اس) سے پہلے |
| اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ | کہ آجائے وہ دن (کہ) سودے بازی نہ ہوگی اُس میں |
| وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ؕ | اور نہ (کام آئیگی) دوستی اور نہ کوئی سفارش |
| وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (254) | اور کافر ہی ظالم ہیں۔ (254) |
| اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ | اللہ (ہی معبود برحق ہے) کوئی معبود نہیں اسکے سوا، |
| اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ | (وہ) زندہ ہے قائم رکھنے والا ہے، |
| لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ | نہیں آتی اُسے اونگھ اور نہ نیند |
| لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ | اسی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور جو کچھ زمین میں ہے |
| مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ | کون ہے وہ جو سفارش کرسکے اس کے سامنے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| شَآءَ : اِن شاءاللہ، ماشاءاللہ، مشیّتِ اِلٰہی۔ | بَيْعٌ : بیع وشرا، بائع، بیعانہ۔ |
| اِقْتَتَلُوْا : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ | خُلَّةٌ : خلیل، خلیل اللہ۔ |
| يَفْعَلُ : فعل، فاعل، مفعول۔ | شَفَاعَةٌ، يَشْفَعُ : شفاعت، شافعِ محشر۔ |
| يُرِيْدُ : ارادہ، مراد، مرید۔ | اَلْحَيُّ : حیات، تاحیات، حیاتی، آبِ حیات۔ |
| اٰمَنُوْٓا : ایمان، مومن، امن۔ | اَلْقَيُّوْمُ : قائم، قیام، مقیم، مقام۔ |
| اَنْفِقُوْا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | تَاْخُذُهٗ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| رَزَقْنٰكُمْ : رزق، رازق، رزّاق۔ | عِنْدَهٗ : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ |

33
ع 5
1

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | شَآءَ اللّٰهُ | مَا اقْتَتَلُوْا ۣ | وَلٰكِنَّ | اللّٰهَ | يَفْعَلُ ❶ | مَا |
| اور اگر | اللہ چاہتا | وہ سب نہ لڑتے جھگڑتے | اور لیکن | اللہ تعالیٰ | (وہی) کرتا ہے | جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُرِيْدُ ۧ (253) | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَنْفِقُوْا | مِمَّا |
| وہ چاہتا ہے | اے | وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | تم سب خرچ کرو | اس سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَزَقْنٰكُمْ | مِّنْ قَبْلِ | اَنْ يَّاْتِيَ ❶ | يَوْمٌ | لَّا بَيْعٌ |
| ہم نے تمہیں رزق دیا | (اس) سے پہلے | کہ آجائے | وہ دن | سودے بازی نہ ہوگی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِ | وَلَا | خُلَّةٌ ❷ | وَّلَا | شَفَاعَةٌ ۭ ❷ | وَ | الْكٰفِرُوْنَ |
| اس میں | اور نہ | کوئی دوستی | اور نہ | کوئی سفارش | اور | سب کفر کرنیوالے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ❸ (254) | اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ۚ | اَلْحَيُّ | الْقَيُّوْمُ ڬ |
| ہی سب ظالم ہیں | اللہ کوئی معبود نہیں | اسکے سوا | (وہ) زندہ ہے | قائم رکھنے والا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا تَاْخُذُهٗ ❹ | سِنَةٌ | وَّلَا نَوْمٌ ۭ | لَهٗ | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ ❷ |
| نہیں پکڑتی اسے | اونگھ | اور نہ (ہی) نیند | اسی کا ہے | جو کچھ | آسمانوں میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | فِي الْاَرْضِ ۭ | مَنْ ❺ | ذَا | الَّذِيْ | يَشْفَعُ ❶ | عِنْدَهٗٓ ❻ |
| اور جو کچھ | زمین میں ہے | کون ہے | وہ | جو | سفارش کرسکے | اسکے پاس |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں علامت ''یَ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ ''ۃ'' واحد مؤنث اور ''ات'' جمع مؤنث کی علامت ہے انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ ''ھُمْ'' کے بعد اگر ''اَلْ'' والا اسم ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم شامل ہوجاتا ہے اور ترجمہ ''ہی'' کیا جاتا ہے۔ ❹ اس سے مراد ''نہیں آتی اسے اونگھ اور نہ ہی نیند''۔ یہاں علامت ''تَ'' مؤنث کے لیے ہے۔ ❺ ''مَنْ'' کا ترجمہ کبھی ''جو'' بھی ہوتا ہے۔لیکن یہاں ''کون'' ہی ہے۔ ❻ اس سے مراد ''اس کے سامنے'' ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ | مگر اسکی اجازت سے، وہ جانتا ہے جو انکے سامنے ہے |
| وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ | اور جو ان سے اوجھل ہے اور وہ احاطہ نہیں کر سکتے |
| بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ | کسی چیز کا اس کے علم سے مگر اس کا جو وہ چاہے |
| وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ | گھیر رکھا ہے اس کی کرسی نے آسمانوں اور زمین کو |
| وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ | اور نہیں تھکاتی اسے ان دونوں کی حفاظت |
| وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿255﴾ | اور وہ بہت بلند اور بہت عظمت والا ہے۔ ﴿255﴾ |
| لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۙۖ | کوئی زبردستی نہیں دین (کے معاملے) میں |
| قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ | یقیناً ہدایت واضح ہو چکی ہے گمراہی سے |
| فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ | پس جو انکار کرے طاغوت کا |
| وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ | اور ایمان لائے اللہ پر تو یقیناً اس نے تھام لیا |
| بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۗ لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ | مضبوط کڑے کو (کہ ممکن) نہیں ہے اسکا ٹوٹنا |
| وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿256﴾ | اور اللہ خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔ ﴿256﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| بِاِذْنِهٖ : اِذنِ عام، بِاِذن اللہ (حکم، اجازت)۔ | وَسِعَ : وسعت، واسع، وسیع وعریض۔ |
| بَيْنَ : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ | اَلسَّمٰوٰتِ : کتبِ سماویہ، ارض وسما۔ |
| اَيْدِيْهِمْ : یدِ بیضا، یدِطولیٰ، رفع الیدین (ہاتھ)۔ | حِفْظُهُمَا : حفاظت، حافظ، محفوظ، محافظ، حفیظ۔ |
| خَلْفَهُمْ : خلف الرشید، خلافت، خلیفہ، نا خلف۔ | اَلْعَلِيُّ : علو، عالی مرتبت، عالی مقام، جناب عالی۔ |
| يُحِيْطُوْنَ : احاطہ، محیط۔ | اَلرُّشْدُ : رُشد وہدایت، خلافت راشدہ، رشید۔ |
| بِشَيْءٍ : شے، اشیا۔ | بِالطَّاغُوْتِ : طاغوت، طاغوتی طاقتیں۔ |
| اِلَّا : اِلّا ماشاء اللہ، اِلّا قلیل، اِلّا یہ کہ۔ | اَلْوُثْقٰى : اُمیدِ واثق، وثوق، ثقہ راوی (پختہ)۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط | يَعْلَمُ | مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ ❶ | وَمَا | خَلْفَهُمْ ج ❷ |
| مگر اسکی اجازت سے | وہ جانتا ہے | جو انکے سامنے ہے | اور جو | ان کے پیچھے ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | يُحِيْطُوْنَ | بِشَيْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖٓ | اِلَّا بِمَا شَآءَ ج |
| اورنہیں | وہ سب احاطہ کرسکتے | کسی چیز کا | اسکے علم سے | مگر اسکا جو وہ چاہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَسِعَ | كُرْسِيُّهُ | السَّمٰوٰتِ ❸ | وَالْاَرْضَ ج | وَلَا | يَئُوْدُهٗ ❹ |
| گھیر رکھا ہے | اسکی کرسی نے | آسمانوں | اور زمین کو | اورنہیں | تھکاتی اسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حِفْظُهُمَا ج | وَهُوَ الْعَلِيُّ ❺ | الْعَظِيْمُ (255) | لَآ اِكْرَاهَ |
| ان دونوں کی حفاظت | اور وہ بہت بلند | بہت عظمت والا ہے | کوئی زبردستی نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الدِّيْنِ قف | قَدْ تَّبَيَّنَ ❻ | الرُّشْدُ | مِنَ الْغَيِّ ج | فَمَنْ | يَّكْفُرْ ❹ |
| دین میں | یقیناً واضح ہوچکی ہے | ہدایت | گمراہی سے | پس جو | انکار کرے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالطَّاغُوْتِ | وَيُؤْمِنْ | بِاللّٰهِ | فَقَدِ | اسْتَمْسَكَ ❼ | بِالْعُرْوَةِ ❸ |
| طاغوت کا | اور وہ ایمان لائے | اللہ پر | تو یقیناً | اس نے تھام لیا | کڑے کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْوُثْقٰى ق | لَا انْفِصَامَ | لَهَا ط | وَاللّٰهُ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ (256) |
| (جوکہ) مضبوط ہے | (کہ ممکن) نہیں ہے ٹوٹنا | اس کا | اور اللہ | سننے والا | جاننے والا ہے |

## ضروری وضاحت

❶ اس میں "اَيْدِیْ" "يَدٌ" کی جمع ہے، جسکا ترجمہ "ہاتھ" ہے لیکن یہاں مراد "آگے" ہے۔ ❷ "خَلْفَهُمْ" سے مراد "ان سے اوجھل" ہے۔ ❸ "ة" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "ي" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❺ "هُوَ" کے بعد "اَلْ" ہو تو بات میں زور پیدا ہو جاتا ہے۔ ❻ "تَبَيَّنَ" میں "تَ" کا معنی "تو" نہیں ہے بلکہ اس "تَ" اور شد میں کام کو "اہتمام" سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ❼ "كَ" کا ترجمہ "تو" یا "تجھے" نہیں ہے، بلکہ یہ اصل لفظ کا حصہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ | اللہ دوست ہے ان لوگوں کا جو ایمان لائے |
| يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ | وہ نکالتا ہے انہیں (کفر و شرک کی) تاریکیوں سے |
| اِلَى النُّوْرِ ؕ وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا | (اسلام کی) روشنی کی طرف اور جنہوں نے کفر اختیار کیا |
| اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ | ان کے دوست طاغوت ہیں |
| يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ | وہ نکالتے ہیں انہیں روشنی سے تاریکیوں کی طرف |
| اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ | وہی لوگ اہل دوزخ ہیں |
| هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ع (257) | وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ع (257) |
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْ | کیا آپ نے دیکھا نہیں اس کی طرف جس نے |
| حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِيْ رَبِّهٖٓ | جھگڑا کیا ابراہیم سے اسکے رب کے بارے میں |
| اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ | کہ اللہ نے دے رکھی تھی اسے حکومت |
| اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّيَ | جب کہا ابراہیم نے: میرا رب |
| الَّذِيْ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ ۙ | وہ ہے جو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے |

ع 34 4 2

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| وَلِيُّ : ولی اللہ، اولیا، ولایت، مولیٰ۔ | خٰلِدُوْنَ : خالد، خُلد بریں (ہمیشہ رہنا)۔ |
| يُخْرِجُهُمْ : خارج، خروج، اخراج، مخرج۔ | تَرَ : رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی، غیر مرئی اشیاء۔ |
| الظُّلُمٰتِ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم، بحر ظلمات۔ | حَآجَّ : حجت، احتجاج۔ |
| كَفَرُوْٓا : کفر، کافر، کفار۔ | فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| الطَّاغُوْتُ : طاغوت، طاغوتی طاقتیں۔ | الْمُلْكَ : مُلک، ملوک، مملکت، ملکی حالات۔ |
| اَصْحٰبُ : صاحب، صحابی، اصحاب، صحبت۔ | يُحْيٖ : حیات، احیائے سنت۔ |
| النَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | يُمِيْتُ : موت و حیات، اموات، حیاتی و مماتی۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ وَلِيُّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا ۙ | يُخْرِجُهُمْ | مِّنَ الظُّلُمٰتِ ❶ |
| اللہ دوست ہے | ان لوگوں کا جو | سب ایمان لائے | وہ نکالتا ہے انہیں | تاریکیوں سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَى النُّوْرِ ؕ | وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا | اَوْلِيٰٓـئُهُمُ | الطَّاغُوْتُ ❷ ۙ |
| روشنی کی طرف | اور جن سب نے کفر اختیار کیا | ان کے دوست | طاغوت ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| يُخْرِجُوْنَهُمْ | مِّنَ النُّوْرِ | اِلَى الظُّلُمٰتِ ❶ ؕ |
| وہ سب نکالتے ہیں انہیں | (اسلام کی) روشنی سے | (کفر کی) تاریکیوں کی طرف |

34
ع 4
2

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ ع (257) |
| وہی لوگ | اہل دوزخ ہیں | وہ سب | اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَمْ | تَرَ ❸ | اِلَى الَّذِيْ | حَآجَّ ❹ | اِبْرٰهٖمَ |
| کیا | نہیں | آپ نے دیکھا | اسکی طرف جس نے | جھگڑا کیا | ابراہیم علیہ السلام سے |

وقف لازم

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْ رَبِّهٖٓ | اَنْ | اٰتٰىهُ اللّٰهُ | الْمُلْكَ ۘ |
| اسکے رب کے بارے میں | کہ | اللہ نے دے رکھی تھی اسے | حکومت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ قَالَ | اِبْرٰهٖمُ | رَبِّيَ ❺ | الَّذِيْ | يُحْيٖ | وَيُمِيْتُ ۙ |
| جب کہا | ابراہیم علیہ السلام نے | میرا رب | وہ ہے جو | وہ زندگی دیتا ہے | اور وہ موت دیتا ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ طاغوت کا اصل معنی "حد سے تجاوز کرنیوالا" ہے اور یہاں مراد "شیطان" ہے۔ ❸ "تَرَ" اصل میں "تَرٰی" تھا، گرامر کے اصول کے مطابق "الف" گرادیا گیا ہے۔ ❹ یہ شخص جس نے ابراہیم علیہ السلام سے اس کے رب کے بارے میں جھگڑا کیا تھا یہ بابل کا بادشاہ "نمرود" تھا۔ ❺ "رَبِّیْ" اصل میں "رَبِّیْ" تھا، اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے جزم کی بجائے زبر لائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اَنَا اُحْيٖ وَ اُمِيْتُ ؕ | وہ کہنے لگا: میں (بھی) زندہ کرسکتا ہوں اور مار سکتا ہوں |
| قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاْتِيْ بِالشَّمْسِ | ابراہیم نے کہا: پس بیشک اللہ لاتا ہے سورج کو |
| مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ | مشرق سے، تو تو لے آ اس کو مغرب سے |
| فَبُهِتَ الَّذِيْ كَفَرَ ؕ | تو ہکا بکا رہ گیا وہ جس نے کفر کیا |
| وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ (258) | اور اللہ ہدایت نہیں دیتا ظالم قوم کو۔ (258) |
| اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ | یا اُس (شخص) کی طرح جو گزرا ایک بستی کے (قریب سے) |
| وَّهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ۚ | اس حال میں کہ وہ گری پڑی تھی اپنی چھتوں پر |
| قَالَ اَنّٰى يُحْيٖ | اس نے کہا: کیسے زندہ (آباد) کرے گا |
| هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ | اس (بستی) کو اللہ اسکی موت (تباہی) کے بعد |
| فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ | تو موت کی نیند سلا دیا اسے اللہ نے سو سال (تک) |
| ثُمَّ بَعَثَهٗ ؕ | پھر اس نے زندہ کیا اسے |
| قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ قَالَ | (اور) کہا: کتنی دیر تم ٹھہرے رہے ہو، اس نے کہا: |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُحْيٖ | : حیات، احیائے سنت۔ | الظّٰلِمِيْنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| اُمِيْتُ | : موت، اموات، میّت، حیاتی و مماتی۔ | كَالَّذِيْ | : کالعدم، کما حقہ۔ |
| بِالشَّمْسِ | : شمسی توانائی، شمسی نظام (سورج)۔ | قَرْيَةٍ | : قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| مِنَ | : منجانب، من حیث القوم، من وعن۔ | عُرُوْشِهَا | : عرش، عرش بریں، عرش و فرش۔ |
| فَبُهِتَ | : مبہوت رہ جانا (حیران و ششدر)۔ | فَاَمَاتَهُ | : موت، اموات، میّت، حیاتی و مماتی۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب۔ | عَامٍ | : عام الحزن، عامُ الفیل (سال)۔ |
| يَهْدِيْ | : ہدایت، ہادی برحق۔ | بَعَثَهٗ | : بعثت، مبعوث۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | اَنَا اُحْیٖ ❶ | وَاُمِیْتُ ؕ | قَالَ اِبْرٰھٖمُ |
| وہ کہنے لگا | میں (بھی) زندہ کرسکتا ہوں | اور میں موت دیتا ہوں | ابراہیم علیہ السلام نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ اللّٰهَ | یَاْتِیْ ❷ | بِالشَّمْسِ | مِنَ الْمَشْرِقِ | فَاْتِ | بِهَا |
| پس بیشک اللہ | لاتا ہے | سورج کو | مشرق سے | تو تو لے آ | اس کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الْمَغْرِبِ | فَبُهِتَ | الَّذِیْ كَفَرَ ؕ | وَاللّٰهُ | لَا یَهْدِی ❷ |
| مغرب سے | تو ہکا بکا رہ گیا وہ | جس نے کفر کیا | اور اللہ | ہدایت نہیں دیتا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ ❸ ج (258) | اَوْ | كَالَّذِیْ | مَرَّ | عَلٰی قَرْیَةٍ ❹❺ |
| سب ظالم قوم کو | یا | اس شخص کی طرح جو | گزرا | ایک بستی پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّهِیَ | خَاوِیَةٌ ❺ | عَلٰی عُرُوْشِهَا ج | قَالَ | اَنّٰی | یُحْیٖ ❷ |
| اور وہ | گری پڑی تھی | اپنی چھتوں پر | اس نے کہا | کیسے | زندہ (آباد) کرے گا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِهِ اللّٰهُ ❻ | بَعْدَ مَوْتِهَا ج | فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ ❻ | مِائَةَ ❺ عَامٍ |
| اسے اللہ | اسکی موت کے بعد | تو موت کی نیند سلا دیا اسے اللہ نے | سو سال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | بَعَثَهٗ ❼ ؕ | قَالَ كَمْ | لَبِثْتَ ؕ | قَالَ |
| پھر | اس نے اسے زندہ کیا | (اور) کہا: کتنی دیر | تم ٹھہرے رہے ہو | اس نے کہا: |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں اَنَا اور اُحْیِ کے شروع میں ''اُ'' دونوں کا ترجمہ ''میں'' ہے۔❷ ''یَ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❸ ''یْنَ'' جمع مذکر کی علامت ہے، الگ ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❹ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔❺ '' ة '' واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❻ علامت ''ہ'' اور ''ہٗ'' کو جب اگلے لفظ سے ملایا جائے تو یہ ''ہِ'' اور ''ہُ'' ہو جاتی ہے۔❼ بَعَثَ کا اصل معنیٰ ''اٹھایا اور بھیجا'' ہے، یہاں اس سے مراد ''زندہ کیا'' ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ۭ | میں ٹھہرا رہا ہوں ایک دن یا دن کا بعض حصہ |
| قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ | فرمایا: بلکہ تم ٹھہرے رہے ہو سو سال (تک) |
| فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ | پس دیکھ اپنے کھانے اور اپنے پینے کی طرف |
| لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ | وہ باسی نہیں ہوا، اور دیکھ اپنے گدھے کی طرف |
| وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً | اور (یہ اسلئے کیا ہے) تا کہ ہم بنائیں تجھے ایک نشانی |
| لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ | لوگوں کیلئے اور دیکھ (گدھے کی) ہڈیوں کی طرف |
| كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ | کیسے ہم جوڑتے ہیں اسے پھر (کس طرح) |
| نَكْسُوْهَا لَحْمًا ۭ | ہم چڑھاتے ہیں ان پر گوشت (پوست) |
| فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ قَالَ | پس جب واضح ہو چکا اس پر (تو) کہا: |
| اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿259﴾ | میں جانتا ہوں کہ بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿259﴾ |
| وَاِذْ قَالَ اِبْرٰھٖمُ رَبِّ | اور جب ابراہیم نے کہا: اے میرے رب! |
| اَرِنِيْ كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰى ۭ | تو دکھا مجھے کیسے تو زندہ کریگا مُردوں کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمًا | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | كَيْفَ | : کیفیت، بہرکیف، پُرکیف نظارے۔ |
| فَانْظُرْ | : نظر، نظارہ، منظر، منظور۔ | تَبَيَّنَ | : مبیّنہ، بیّن دلیل، بیان بازی۔ |
| طَعَامِكَ | : قیام وطعام، وقت طعام۔ | اَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ |
| شَرَابِكَ | : شربت، مشروب، مشروبات۔ | عَلٰى | : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ |
| اِلٰى | : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | قَدِيْرٌ | : قدرت، قادر، قدیر، تقدیر، مقدّر۔ |
| كَيْفَ | : کیفیت، بہرکیف، پرکیف نظارے۔ | اَرِنِيْ | : رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی، غیر مرئی اشیا۔ |
| لَحْمًا | : لحیم شحیم، لحمیات۔ | تُحْيِ | : حیات، احیائے اسلام۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَبِثْتُ | يَوْمًا | اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ | قَالَ بَلْ | لَّبِثْتَ |
| میں ٹھہرا رہا ہوں | ایک دن | یا دن کا بعض حصہ | فرمایا بلکہ | تم ٹھہرے رہے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِائَةَ❶ عَامٍ | فَانْظُرْ | اِلٰى طَعَامِكَ | وَشَرَابِكَ | لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ❷ | وَانْظُرْ |
| سو سال | پس دیکھ | اپنے کھانے کی طرف | اور پینے (کی طرف) | نہیں وہ باسی ہوا | اور دیکھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰى حِمَارِكَ | وَ | لِنَجْعَلَكَ | اٰيَةً❶ |
| اپنے گدھے کی طرف | اور (یہ اسلئے کیا ہے) | تاکہ ہم بنائیں تجھے | ایک نشانی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّلنَّاسِ | وَانْظُرْ | اِلَى الْعِظَامِ | كَيْفَ | نُنْشِزُهَا |
| لوگوں کے لیے | اور دیکھ | (گدھے کی) ہڈیوں کی طرف | کیسے | ہم جوڑتے ہیں اسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | نَكْسُوْهَا | لَحْمًا ؕ | فَلَمَّا | تَبَيَّنَ❸ |
| پھر (کس طرح) | ہم چڑھاتے ہیں ان پر | گوشت | پس جب | خوب واضح ہو چکا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ ۙ | قَالَ | اَعْلَمُ | اَنَّ اللّٰهَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ (259) |
| اس پر | (تو) کہنے لگا | میں جانتا ہوں | کہ بیشک اللہ | ہر چیز پر | قادر ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذْ | قَالَ اِبْرٰهٖمُ | رَبِّ❹ | اَرِنِيْ❺ | كَيْفَ تُحْيِ | الْمَوْتٰى ؕ |
| اور جب | ابراہیم علیہ السلام نے کہا | اے میرے رب! | دکھا تو مجھے | کیسے تو زندہ کریگا | مردوں کو |

ضروری وضاحت

❶ "ة" مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ بعض کے نزدیک يَتَسَنَّهْ کے آخر میں "هْ" زائد ہے جو کہ سکتہ کے لیے ہے۔ ❸ "تَ" کا معنی "تو" نہیں بلکہ اس میں "مبالغے کا مفہوم" ہے۔ ❹ "رَبِّ" اصل میں يَارَبِّيْ تھا، اختصار کے لیے شروع سے "یا" اور آخر سے "یْ" کو حذف کر دیا گیا ہے، اس لیے اس کا ترجمہ "اے میرے رب" کیا گیا ہے۔ ❺ "اَرِنِيْ" میں "اَرِ" کا ترجمہ "تو دکھا" اور "نِيْ" کا ترجمہ "مجھے" ہے، یہاں کچھ حروف گرا دیے گئے ہیں اسکے شروع میں "أ" کا معنی "میں" نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| قَالَ اَوَلَمۡ تُؤۡمِنۡ ؕ قَالَ | فرمایا: اور کیا نہیں تم ایمان رکھتے، کہا (ابراہیمؑ نے): |
| بَلٰى وَلٰكِنۡ | کیوں نہیں اور لیکن (میں دیکھنا اس لیے چاہتا ہوں) |
| لِّيَطۡمَٮِٕنَّ قَلۡبِىۡ ؕ قَالَ فَخُذۡ اَرۡبَعَةً | تا کہ مطمئن ہو جائے میرا دل، فرمایا: (اچھا) تو لو چار |
| مِّنَ الطَّيۡرِ فَصُرۡهُنَّ اِلَيۡكَ ثُمَّ | پرندے پھر انہیں مانوس کرلو اپنے ساتھ پھر |
| اجۡعَلۡ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنۡهُنَّ جُزۡءًا ثُمَّ | رکھ دو ہر پہاڑ پر ان سے (ایک ایک) ٹکڑا پھر |
| ادۡعُهُنَّ يَاۡتِيۡنَكَ سَعۡيًا ؕ | پکارو انہیں وہ آئیں گے تیرے پاس دوڑتے ہوئے |
| وَاعۡلَمۡ اَنَّ اللّٰهَ عَزِيۡزٌ حَكِيۡمٌ ع ﴿260﴾ (ع 35 3 3) | اور جان لو کہ بیشک اللہ غالب حکمت والا ہے۔ ع ﴿260﴾ |
| مَثَلُ الَّذِيۡنَ يُنۡفِقُوۡنَ اَمۡوَالَهُمۡ | مثال ان لوگوں کی جو خرچ کرتے ہیں اپنے مال |
| فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ | اللہ کی راہ میں ایک دانے کی طرح ہے |
| اَنۡۢبَتَتۡ سَبۡعَ سَنَابِلَ | (کہ) وہ (دانہ) اگائے سات بالیاں |
| فِىۡ كُلِّ سُنۡۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ | ہر بالی میں سو دانے ہوں |
| وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنۡ يَّشَآءُ ؕ | اور اللہ بڑھا دیتا ہے جس کے لیے چاہتا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَالَ : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔
وَلٰكِنۡ : لیکن۔
لِّيَطۡمَٮِٕنَّ : اطمینان، مطمئن، طمانیتِ قلب۔
فَخُذۡ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
اَرۡبَعَةً : آئمہ اربعہ، حدود اربعہ، رباعی۔
الطَّيۡرِ : طائرانہ نگاہ، طائر لاھوتی، طیّارہ۔
جَبَلٍ : جبلِ رحمت، جبلِ طارق، جبلِ احد۔
جُزۡءًا : جز، اجزا، اجزائے ترکیبی۔
اُدۡعُهُنَّ : دعا، داعی، دعوت، مدعی۔
سَعۡيًا : سعی، مساعی جمیلہ، سعی لاحاصل۔
يُنۡفِقُوۡنَ : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔
اَنۡۢبَتَتۡ : نباتات۔
حَبَّةٍ : حبہ حبہ وصول کرنا، حب کبد نوشادری۔
يُضٰعِفُ : ذواضعاف اقل۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اَوَ | لَمْ تُؤْمِنْ ؕ | قَالَ | بَلٰى | وَلٰكِنْ |
| فرمایا: | اور کیا | تم ایمان نہیں رکھتے | کہا (ابراہیم علیہ السلام نے) | کیوں نہیں | اور لیکن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِّيَطْمَئِنَّ ❶ | قَلْبِىْ ؕ | قَالَ | فَخُذْ ❷ | اَرْبَعَةً ❸ | مِّنَ الطَّيْرِ ❹ | فَصُرْهُنَّ |
| تاکہ مطمئن ہوجائے | میرا دل | فرمایا | تو تم لو | چار | پرندے | پھر مانوس کرلو انہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكَ ❺ | ثُمَّ | اجْعَلْ ❻ | عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ | مِّنْهُنَّ | جُزْءًا | ثُمَّ |
| اپنی طرف | پھر | رکھ دو | ہر پہاڑ پر | ان سے | ایک ایک ٹکڑا | پھر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ادْعُهُنَّ | يَاْتِيْنَكَ ❼ | سَعْيًا ؕ | وَاعْلَمْ | اَنَّ اللّٰهَ |
| تم پکارو انہیں | وہ آئیں گے تیرے پاس | دوڑتے ہوئے | اور جان لو | کہ بیشک اللہ |

35
ع 3
3

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَزِيْزٌ | حَكِيْمٌ ع (260) | مَثَلُ | الَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَهُمْ |
| غالب | حکمت والا ہے | مثال | ان لوگوں کی جو | وہ سب خرچ کرتے ہیں | اپنے مال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | كَمَثَلِ حَبَّةٍ ❸ | اَنْۢبَتَتْ ❸ | سَبْعَ | سَنَابِلَ |
| اللہ کی راہ میں | ایک دانے کی مثال کی طرح ہے | کہ وہ (دانہ) اگائے | سات | بالیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِىْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ ❸ | مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ ❸ | وَاللّٰهُ | يُضٰعِفُ ❶ | لِمَنْ | يَّشَآءُ ؕ |
| ہر بالی میں | سو دانے ہوں | اور اللہ | بڑھا دیتا ہے | جس کے لیے | وہ چاہتا ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "خُذْ" دراصل "اَخَذَ" سے بنا ہے، جس فعل کے شروع میں "أ" اصلی ہو تو اس میں حکم کا مفہوم شامل کرتے ہوئے "أ" گرا دیا جاتا ہے۔ ❸ "ة" اور "تْ" واحد مؤنث کے لیے ہیں، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❺ "اِلَيْكَ" سے مراد "اپنے ساتھ" ہے۔ ❻ "اِجْعَلْ" کا اصل ترجمہ "تو بنا" یا "تو کر" ہے۔ ❼ يَاْتِيْنَكَ میں "یْنَ" جمع مذکر کا نہیں بلکہ "یْ" اصل لفظ کا حصہ ہے اور "نَ" جمع مؤنث کی علامت ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿261﴾ | اور اللہ بہت وسعت والا، سب کچھ جاننے والا ہے ﴿261﴾ |
| اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ | وہ لوگ جو خرچ کرتے ہیں اپنے مال |
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ | اللہ کی راہ میں پھر وہ نہیں جتاتے |
| مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ | احسان (اس پر) جو وہ خرچ کریں اور نہ ہی دکھ (دیتے ہیں) |
| لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا | ان کے لیے ان کا اجر ہے انکے رب کے پاس اور نہ |
| خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿262﴾ | کوئی خوف ہوگا ان پر اور نہ وہ غمگین ہونگے۔ ﴿262﴾ |
| قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ | اچھی بات (کہنا) اور درگزر کرنا بہتر ہے |
| مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ؕ | (اس) صدقے سے (کہ) اسکے پیچھے ہو ایذا رسانی |
| وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ﴿263﴾ | اور اللہ تعالیٰ بے نیاز اور بُردبار ہے۔ ﴿263﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا | اے لوگو! جو ایمان لائے ہو مت ضائع کرو |
| صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى ۙ | اپنے صدقات کو احسان جتلا کر اور دُکھ (پہنچا کر) |
| كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ | (اس شخص کی) طرح جو خرچ کرتا ہے اپنا مال |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| وَاسِعٌ : وسعت، توسیع، وسیع وعریض۔ | مَنًّا، بِالْمَنِّ : ممنون ہونا، منت وسماجت۔ |
| اَمْوَالَهُمْ : مال، مالیّت، اموال۔ | اَذًى : اذیّت، ایذا رسانی۔ |
| فِيْ : فی الحال، فی الواقع، فی الحقیقت۔ | يَحْزَنُوْنَ : حزن وملال، عامُ الحزن۔ |
| سَبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ ضرور کوئی سبیل نکالے گا۔ | مَّعْرُوْفٌ : اَمر بالمعروف۔ |
| لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | غَنِيٌّ : غنی، غنا، اغنیا۔ |
| يُتْبِعُوْنَ : اتباع، تابع، متّبع، تابعداری۔ | حَلِيْمٌ : حلیم، حلم و بردباری۔ |
| اَنْفَقُوْا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | تُبْطِلُوْا : نظامِ باطل، باطل قوتیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ (261) | اَلَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ |
| اوراللہ | وسعت والا | سب کچھ جاننے والا ہے | وہ لوگ جو | وہ سب خرچ کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالَهُمْ ❶ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | ثُمَّ | لَا يُتْبِعُوْنَ ❷ | مَآ اَنْفَقُوْا | مَنًّا |
| اپنے مال | اللہ کی راہ میں | پھر | نہیں وہ سب جتاتے | جو وہ سب خرچ کریں | احسان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّلَآ | اَذًى لا | لَّهُمْ | اَجْرُهُمْ | عِنْدَ رَبِّهِمْ ج | وَلَا |
| اور نہ | (ہی) دکھ دیتے ہیں | ان کے لیے | ان کا اجر ہے | انکے رب کے پاس | اور نہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ | وَلَا | هُمْ يَحْزَنُوْنَ ❸ (262) | قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ | وَّمَغْفِرَةٌ ❹ |
| کوئی خوف ہوگا | ان پر | اور نہ | وہ سب غمگین ہونگے | اچھی بات (کہنا) | اور درگزر کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَيْرٌ | مِّنْ صَدَقَةٍ ❹ | يَّتْبَعُهَآ ❺ | اَذًى ط | وَاللّٰهُ | غَنِيٌّ |
| بہتر ہے | (اس) صدقے سے | (کہ) اسکے پیچھے ہو | ایذارسانی | اور اللہ | بے نیاز |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَلِيْمٌ (263) | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تُبْطِلُوْا | صَدَقٰتِكُمْ ❹ |
| بردبار ہے | اے لوگو! جو | سب ایمان لائے ہو | مت تم سب ضائع کرو | اپنے صدقات کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْمَنِّ ❻ | وَالْاَذٰى لا | كَالَّذِيْ | يُنْفِقُ ❺ | مَالَهٗ |
| احسان جتلانے کے سبب | اور دکھ پہنچا کر | (اسکی) طرح جو | خرچ کرتا ہے | اپنا مال |

**ضروری وضاحت**

❶ "هُمْ" اگر اسم کے ساتھ ہوتو اسکا ترجمہ "انکے" اور "اپنے" دونوں طرح کیا جاسکتا ہے۔ ❷ "لَا يُتْبِعُوْنَ" کا لفظی ترجمہ "نہیں پیچھے لاتے" ہے۔ ❸ "هُمْ يَحْزَنُوْنَ" میں علامت "هُمْ" اور "يـ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔ ❹ یہاں "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے اور "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "يـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❻ "بِالْمَنِّ" مراد یہ ہے کہ احسان جتلا کر اپنے صدقات ضائع مت کرو۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ | لوگوں کو دکھلانے کی خاطر اور نہ وہ ایمان رکھتا ہے اللہ پر |
| وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ فَمَثَلُهٗ | اور (نہ) آخرت کے دن پر، تو اس کی مثال |
| كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ | ایک چٹان کی مثال کی طرح ہے (کہ) اس پر مٹی ہو |
| فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ | پھر برسے اس پر زور کی بارش |
| فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ | تو چھوڑ جائے اسے بالکل صاف (اسی طرح ریاکار) |
| لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ | نہیں قدرت رکھتے کسی چیز پر اس سے جو انہوں نے کمایا |
| وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿264﴾ | اور اللہ ہدایت نہیں دیتا کافر قوم کو۔ ﴿264﴾ |
| وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ | اور مثال ان لوگوں کی جو خرچ کرتے ہیں اپنے مال |
| ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ | چاہتے ہوئے اللہ کی خوشنودی |
| وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ | اور اپنے نفسوں کی دل جمعی کے ساتھ |
| كَمَثَلِ جَنَّةٍۢ بِرَبْوَةٍ | ایک باغ کی مثال کی طرح ہے (جو) بلند جگہ پر ہو |
| اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ ۚ | برسے اس پر زور کی بارش پھر لائے وہ اپنا پھل دگنا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| رِئَآءَ | ریاکاری، رؤیت ہلال کمیٹی، رائے۔ | يَقْدِرُوْنَ | قدرت، قدیر، تقدیر۔ |
| النَّاسِ | عوام الناس، بعض الناس۔ | عَلٰى | علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ |
| الْيَوْمِ | یوم، ایام، یومِ آخرت، یومِ آزادی۔ | كَسَبُوْا | کسبِ حلال، کسبی۔ |
| الْاٰخِرِ | آخر، یومِ آخرت، آخری۔ | يَهْدِي | ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| كَمَثَلِ | کالعدم، کماحقہ / مثل، مثال۔ | يُنْفِقُوْنَ | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| تُرَابٌ | تُربت، تُراب (مٹی)۔ | مَرْضَاتِ | رضا، راضی، مرضی، رضائے الٰہی۔ |
| فَتَرَكَهٗ | ترک، تارک، متروک، ترکہ۔ | تَثْبِيْتًا | ثابت، ثبوت، مثبت، اثبات۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رِئَآءَ النَّاسِ | وَلَا | يُؤْمِنُ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ |
| لوگوں کو دکھلانے (کی خاطر) | اور نہ | وہ ایمان رکھتا ہے | اللہ پر | اور (نہ) | آخرت کے دن پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمَثَلُهٗ | كَمَثَلِ صَفْوَانٍ | عَلَيْهِ | تُرَابٌ | فَاَصَابَهٗ |
| تو اسکی مثال | ایک چٹان کی مثال کی طرح ہے | (کہ) اس پر | مٹی ہو | پھر برسے اس پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَابِلٌ | فَتَرَكَهٗ | صَلْدًا ؕ | لَا يَقْدِرُوْنَ |
| زور کی بارش | تو چھوڑ جائے اسے | بالکل صاف | نہیں وہ سب قدرت رکھتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى شَيْءٍ | مِّمَّا | كَسَبُوْا ؕ | وَاللّٰهُ | لَا يَهْدِي ❶ | الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ❷ (264) |
| کسی چیز پر | اس سے جو | ان سب نے کمایا | اور اللہ | ہدایت نہیں دیتا | کفر کرنے والی قوم کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَثَلُ | الَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَهُمُ | ابْتِغَآءَ |
| اور مثال | ان لوگوں کی جو | وہ سب خرچ کرتے ہیں | اپنے مال | چاہنے کیلئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَرْضَاتِ اللّٰهِ ❸ | وَتَثْبِيْتًا | مِّنْ اَنْفُسِهِمْ | كَمَثَلِ جَنَّةٍ ❹ |
| اللہ کی خوشنودی | اور دل جمعی (کے ساتھ) | اپنے نفسوں کی | ایک باغ کی مثال کی طرح ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِرَبْوَةٍ ❹ | اَصَابَهَا | وَابِلٌ | فَاٰتَتْ ❹ | اُكُلَهَا | ضِعْفَيْنِ ❺ ۚ |
| بلند جگہ پر ہو (جو) | برسے اس پر | زور کی بارش | پھر لائے وہ | اپنا پھل | دو گنا |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "یِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "اَلْقَوْمَ الْکَافِرِیْنَ" میں "اَلْقَوْمَ" کیونکہ اردو میں مؤنث ہے اس لیے ترجمہ "کفر کرنے والی" کیا گیا ہے، "یْنَ" جمع مذکر کی علامت ہے، الگ ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ علامت "ۃ" اسم کے ساتھ اور "تْ" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "ضِعْفَیْنِ" کا ترجمہ "دوگنا" ہے اس میں "یْنِ" "دو" کو ظاہر کر رہی ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ | پس اگر نہ برسے اس پر تیز بارش تو پھوار (ہی کافی ہو |
| وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿265﴾ | جاتی ہے) اور اللہ جو کام تم کرتے ہو دیکھ رہا ہے۔ ﴿265﴾ |
| اَيَوَدُّ اَحَدُكُمْ اَنْ تَكُوْنَ لَهٗ | کیا پسند کرتا ہے تم میں سے کوئی ایک کہ ہو اس کا |
| جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّ اَعْنَابٍ | ایک باغ کھجوروں اور انگوروں کا |
| تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ | چلتی ہوں اسکے نیچے سے نہریں |
| لَهٗ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۙ | اس کے لیے ہوں اس میں ہر قسم کے پھل |
| وَاَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهٗ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ ۖ | اور آلے اسے بڑھاپا اور اسکی کمزور اولاد ہو |
| فَاَصَابَهَآ اِعْصَارٌ فِيْهِ نَارٌ | پھر آلے اس (باغ) کو بگولا اس میں آگ ہو |
| فَاحْتَرَقَتْ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ | پس وہ جل جائے، اسی طرح اللہ تعالیٰ بیان کرتا ہے |
| لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ع ﴿266﴾ | تمہارے لیے (اپنی) آیات تاکہ تم غور وفکر کرو ع ﴿266﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْفِقُوْا | اے لوگو! جو ایمان لائے ہو خرچ کرو |
| مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ | اچھی چیزوں میں سے جو تم نے کمایا ہو |

ع 36 6 4

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | |
|---|---|
| يُصِبْهَا، اَصَابَهٗ : مصیبت، مصائب۔ | الثَّمَرٰتِ : ثمر، ثمرہ، ثمرات (پھل)۔ |
| تَعْمَلُوْنَ : عمل، اعمال عامل، معمول، معمولات۔ | الْكِبَرُ : متکبّر، تکبّر، تکبیر۔ |
| بَصِيْرٌ : بصیرت، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ | ذُرِّيَّةٌ : ذرّیتِ آدم (اولاد)۔ |
| يَوَدُّ : محبّت ومودّت۔ | ضُعَفَآءُ : ضعیف، ضعفا۔ |
| نَخِيْلٍ : نخلستان، نخلستانی علاقہ۔ | يُبَيِّنُ : بیان، مبیّنہ، بیان بازی۔ |
| تَجْرِيْ : جاری، اجرا۔ | تَتَفَكَّرُوْنَ : فکر، مفکّر، غور وفکر، تفکّر۔ |
| تَحْتِهَا : تحت، ماتحت، تحت الثرٰی، تحت الشعور۔ | كَسَبْتُمْ : کسبِ حلال، کسبی۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ لَّمْ | يُصِبْهَا ❶ | وَابِلٌ | فَطَلٌّ ط | وَاللّٰهُ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ |
| پس اگر نہ | برسے اس پر | تیز بارش | تو پھوار | اور اللہ | اس کو جو | تم سب کام کرتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَصِيْرٌ (265) | اَيَوَدُّ ❶ | اَحَدُكُمْ | اَنْ تَكُوْنَ ❷ | لَهٗ جَنَّةٌ ❸ |
| دیکھ رہا ہے | کیا پسند کرتا ہے | تم میں سے کوئی ایک | کہ ہو | اس کا ایک باغ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ نَّخِيْلٍ | وَّاَعْنَابٍ | تَجْرِيْ ❷ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ لا | لَهٗ |
| کھجوروں کا | اور انگوروں کا | چلتی ہوں | اسکے نیچے سے | نہریں | اس کیلئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهَا | مِنْ ❹ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ❸ لا | وَاَصَابَهُ | الْكِبَرُ | وَلَهٗ | ذُرِّيَّةٌ ❸ ضُعَفَآءُ صلے |
| اس میں | ہر قسم کے پھل ہوں | اور آپہنچے اسے | بڑھاپا | اور اسکی | کمزور اولاد ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَصَابَهَآ | اِعْصَارٌ | فِيْهِ | نَارٌ | فَاحْتَرَقَتْ ❺ ط | كَذٰلِكَ |
| پھر آپہنچے اس (باغ) کو | بگولا | اس میں | آگ ہو | پس وہ جل جائے | اسی طرح |

36
ع
6
4

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُبَيِّنُ اللّٰهُ ❶ | لَكُمُ | الْاٰيٰتِ | لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ❻ (266) ع | يٰاَيُّهَا |
| اللہ بیان کرتا ہے | تمہارے لیے | آیات | تاکہ تم سب غور وفکر کرو | اے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا | اَنْفِقُوْا | مِنْ طَيِّبٰتِ ❸ | مَا كَسَبْتُمْ |
| لوگو! جو سب ایمان لائے ہو | تم سب خرچ کرو | اچھی چیزوں میں سے | جو تم نے کمایا ہو |

**ضروری وضاحت**

❶علامت ”یَ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔❷علامت ”تَ“ مؤنث کے لیے استعمال ہوئی ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❸ ”ۃ“ واحد مؤنث اور ”ات“ جمع مؤنث کی علامت ہے، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❹ ”مِنْ“ کا اصل ترجمہ ”سے“ ہے ضرورتاً ”کے“ کیا گیا ہے۔❺ ”تْ“ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❻ ”کُمْ“ اور ”تَ“ دونوں کا ترجمہ ”تم“ ہے اور ”کُمْ“ تاکید کے لیے آیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ ۨ | اور اس سے جو ہم نے نکالا تمہارے لیے زمین سے |
| وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ | اور نہ تم قصد کرو ردی چیز کا (کہ) اس سے |
| تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ | تم خرچ کرتے ہو اور نہیں ہو تم خود اسکو لینے والے |
| اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ ؕ | مگر یہ کہ تم چشم پوشی کرلو اس (بارے) میں |
| وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ حَمِيْدٌ ﴿267﴾ | اور جان لو کہ بیشک اللہ بے نیاز، خوبیوں والا ہے ﴿267﴾ |
| اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ | شیطان تمہیں ڈراتا ہے مفلسی سے |
| وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَآءِ ۚ | اور وہ تمہیں حکم دیتا ہے بے حیائی کا |
| وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ | اور اللہ تم سے وعدہ کرتا ہے مغفرت کا اپنی طرف سے |
| وَفَضْلًا ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿268﴾ ۖۙ | اور فضل کا اور اللہ وسعت والا، علم والا ہے۔ ﴿268﴾ |
| يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ ۚ | وہ عطا کرتا ہے حکمت جسے چاہتا ہے |
| وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ | اور جسے نوازا گیا حکمت سے |
| فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ؕ | تو یقیناً وہ نوازا گیا بہت بڑی خیر سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَخْرَجْنَا | خروج، خارج، مخرج، اخراج۔ | يَاْمُرُكُمْ | امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| اَلْاَرْضِ | ارض وسما، اراضی، کرۂ ارض۔ | بِالْفَحْشَآءِ | فحش، فحاشی وعریانی۔ |
| تُنْفِقُوْنَ | نان ونفقہ، اِنفاق فی سبیل اللہ۔ | يَعِدُكُمْ | وعدہ، وعید، میعاد۔ |
| بِاٰخِذِيْهِ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | مَّغْفِرَةً | مغفرت، استغفار۔ |
| اِلَّآ | اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | وَاسِعٌ | وسعت، وسیع، توسیع۔ |
| اِعْلَمُوْٓا | علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ | يَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیّت اِلٰہی۔ |
| حَمِيْدٌ | حمد وثنا، حمد باری تعالیٰ، حامد، محمود۔ | اَلْحِكْمَةَ | حکمت ودانائی، حکیم۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمِمَّآ | اَخْرَجْنَا | لَكُمْ | مِّنَ الْاَرْضِ | وَلَا | تَيَمَّمُوا |
| اوراس سے جو | ہم نے نکالا | تمہارے لیے | زمین سے | اور نہ | تم سب قصد کرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْخَبِيْثَ | مِنْهُ | تُنْفِقُوْنَ | وَلَسْتُمْ | بِاٰخِذِيْهِ ❶ |
| ردی چیز کا (کہ) | اس سے | تم سب خرچ کرتے ہو | اور نہیں ہو تم (خود) | اسے لینے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ اَنْ | تُغْمِضُوْا | فِيْهِ | وَاعْلَمُوْٓا | اَنَّ اللّٰهَ | غَنِيٌّ |
| مگر یہ کہ | تم سب چشم پوشی کرلو | اس (بارے) میں | اور تم سب جان لو | کہ بیشک اللہ | بے نیاز |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَمِيْدٌ (267) | اَلشَّيْطٰنُ | يَعِدُكُمُ ❷❸ | الْفَقْرَ | وَيَاْمُرُكُمْ |
| تعریف والا ہے | شیطان | تمہیں ڈراتا ہے | مفلسی سے | اور وہ تمہیں حکم دیتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالْفَحْشَآءِ | وَاللّٰهُ | يَعِدُكُمْ ❸ | مَّغْفِرَةً ❹ | مِّنْهُ | وَفَضْلًا |
| بے حیائی کا | اور اللہ | وعدہ کرتا ہے تم سے | مغفرت کا | اپنی طرف سے | اور فضل کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ (268) | يُّؤْتِي | الْحِكْمَةَ ❹ | مَنْ يَّشَآءُ |
| اور اللہ | وسعت والا | علم والا ہے | وہ دیتا ہے | حکمت | جسے وہ چاہتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّؤْتَ ❸❺ | الْحِكْمَةَ ❹ | فَقَدْ | اُوْتِيَ | خَيْرًا | كَثِيْرًا |
| اور جو | دیا جائے | حکمت | تو یقیناً | وہ دیا گیا | خیر | بہت بڑی |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "بـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "يَعِدُكُمْ" کا اصل ترجمہ "تم سے وعدہ کرتا ہے"، "وعدہ" کا لفظ خیر اور شر دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے، شر کے وعدے کو "وعید" کہتے ہیں کیونکہ شر کے وعدے میں ڈرانے کا عنصر ہوتا ہے اس لیے ترجمہ "تمہیں ڈراتا ہے" کیا گیا ہے۔ ❸ "يـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ علامت "ة" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ یہ لفظ اصل میں "يُؤْتِيْ" تھا، آخر سے "الف" گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿269﴾ | اور نہیں نصیحت قبول کرتے مگر عقل والے۔ ﴿269﴾ |
| وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ | اور جو تم خرچ کرو کسی بھی قسم کا خرچ یا تم نذر مانو |
| مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ؕ | کوئی نذر، تو بیشک اللہ اسے جانتا ہے |
| وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿270﴾ | اور نہیں ہے ظالموں کا کوئی مددگار۔ ﴿270﴾ |
| اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ ۚ | اگر تم ظاہر کرو (اپنے) صدقات کو تو وہ (بھی) اچھا ہے |
| وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ | اور اگر تم چھپالو انہیں اور دے دو وہ (صدقات) فقراء کو |
| فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ وَ | تو وہ زیادہ بہتر ہے تمہارے لیے اور (ان صدقات کی وجہ سے) |
| يُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ؕ | وہ دور کردے گا تم سے تمہارے گناہ |
| وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿271﴾ | اور اللہ اس سے جو تم عمل کرتے ہو خوب باخبر ہے ﴿271﴾ |
| لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰىهُمْ | نہیں ہے آپ پر (ذمہ داری) ان کو ہدایت دینے کی |
| وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَمَا | اور لیکن اللہ ہی ہدایت دیتا ہے جسے وہ چاہتا ہے اور جو |
| تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ | تم خرچ کروگے مال تو وہ تمہارے اپنے لیے (مفید) ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَذَّكَّرُ : ذکر، ذاکر، مذکور، تذکرہ۔ | يُكَفِّرُ : کفّارہ۔ |
| اِلَّآ : اِلّا ماشاءاللہ، اِلّا قلیل، اِلّا یہ کہ۔ | سَيِّاٰتِكُمْ : اعمال سیئہ، علمائے سُوء (بُرے)۔ |
| اُولُوا : اولوالعزم، اولوالامر (والے)۔ | تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، اعمال، معمولات۔ |
| اَنْفَقْتُمْ : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | خَبِيْرٌ : خبر، اخبار، مخبر، خبریں۔ |
| اَنْصَارٍ : نصرت، نصر اللہ، انصار۔ | هُدٰىهُمْ : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| فَنِعِمَّا : نعم البدل، نعمت، انعام۔ | يَّشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیّت الٰہی۔ |
| تُخْفُوْهَا : مخفی، اخفاء، خفیہ۔ | فَلِاَنْفُسِكُمْ : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| وَمَا ❶ | يَذَّكَّرُ ❷ | اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ (269) | وَمَآ | اَنْفَقْتُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | نصیحت قبول کرتے | مگر عقل والے | اور جو | تم خرچ کرو |

| مِّنْ نَّفَقَةٍ ❸❹ | اَوْ نَذَرْتُمْ | مِّنْ نَّذْرٍ ❸ | فَاِنَّ اللّٰهَ | يَعْلَمُهٗ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| کوئی خرچ | یا تم نذر مانو | کوئی نذر | تو بیشک اللہ | اسے جانتا ہے |

| وَمَا | لِلظّٰلِمِيْنَ | مِنْ اَنْصَارٍ (270) | اِنْ | تُبْدُوا | الصَّدَقٰتِ ❹ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہے | سب ظالموں کا | کوئی مددگار | اگر | تم سب ظاہر کرو | صدقات کو |

| فَنِعِمَّا هِيَ ۚ | وَاِنْ | تُخْفُوْهَا ❺ | وَتُؤْتُوْهَا ❺ | الْفُقَرَآءَ | فَهُوَ | خَيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو (بھی) اچھا ہے وہ | اور اگر | تم چھپالو انہیں | اور انہیں دو | فقراء کو | تو وہ | زیادہ بہتر ہے |

| لَّكُمْ ؕ | وَيُكَفِّرُ | عَنْكُمْ | مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ؕ ❸❹ | وَاللّٰهُ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے لیے | اور وہ دور کر دے گا | تم سے | تمہارے گناہ | اور اللہ | اس سے جو |

| تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ (271) | لَيْسَ عَلَيْكَ ❻ | هُدٰىهُمْ | وَلٰكِنَّ اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| تم سب عمل کرتے ہو | خوب باخبر ہے | نہیں ہے آپ پر | ان کی ہدایت | اور لیکن اللہ |

| يَهْدِيْ ❷ | مَنْ يَّشَآءُ ؕ | وَمَا تُنْفِقُوْا | مِنْ خَيْرٍ ❸ | فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| ہدایت دیتا ہے | جسے وہ چاہتا ہے | اور جو تم سب خرچ کرو گے | کوئی مال | تو وہ تمہارے اپنے لیے |

### ضروری وضاحت

❶ "مَا" کے بعد اگر اسی جملے میں لفظ "اِلَّا" آرہا ہو تو اس "مَا" کا ترجمہ "نہیں" کرتے ہیں۔ ❷ علامت "یـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ علامت "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "ة" اور "ات" جمع مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو "الف" کو گرادیتے ہیں۔ ❻ "لَيْسَ عَلَيْكَ" سے مراد "آپ کے ذمے نہیں ہے"۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا | اور نہیں تم خرچ کرتے مگر |
| ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ | اللہ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے |
| وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ | اور جو تم خرچ کرو گے کوئی مال (بطور خیرات) |
| يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ | پورا پورا (اجر) دے دیا جائے گا تمہیں (قیامت کے دن) |
| وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿272﴾ | اور تم ظلم نہیں کیے جاؤ گے۔ ﴿272﴾ |
| لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا | (یہ خیرات) ان فقیروں کے لیے ہے جو رُکے ہوئے ہیں |
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا | اللہ کی راہ میں، وہ طاقت نہیں رکھتے چلنے پھرنے کی |
| فِي الْاَرْضِ ۡ يَحْسَبُهُمُ | (اپنے معاش کے لیے) زمین میں، گمان کرتا ہے انہیں |
| الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ۚ | ناواقف مالدار، نہ مانگنے کی وجہ سے |
| تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۚ | آپ پہچان سکتے ہیں انہیں انکے چہروں سے |
| لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ؕ | نہیں وہ سوال کرتے لوگوں سے لپٹ کر |
| وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ | اور جو تم خرچ کرو گے مال (خیرات کے طور پر) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تُنْفِقُوْنَ : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّاقلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | سَبِيْلِ : فی سبیل اللہ، شاید کوئی سبیل نکل آئے۔ |
| وَجْهِ : علیٰ وجہ البصیرت، لِوجہ اللہ، وجاہت۔ | يَسْتَطِيْعُوْنَ : استطاعت۔ |
| يُّوَفَّ : وفا، بے وفا، وفاداری، ایفائے عہد۔ | الْاَرْضِ : ارض وسما، اراضی، کرۂ ارض۔ |
| تُظْلَمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | تَعْرِفُهُمْ : تعارف، معروف، عرف عام، معرفت۔ |
| لِلْفُقَرَآءِ : فقیر، فقرا، فقر وفاقہ۔ | يَسْـَٔلُوْنَ : سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ |
| اُحْصِرُوْا : محصور، محاصرہ، انحصار۔ | النَّاسَ : عوام النّاس۔ |

● کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَمَا ❶ | تُنْفِقُوْنَ | اِلَّا ابْتِغَآءَ | وَجْهِ اللّٰهِ ؕ |
| اور نہیں | تم سب خرچ کرتے | مگر حاصل کرنے کیلئے | اللہ کی خوشنودی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَمَا | تُنْفِقُوْا | مِنْ خَيْرٍ ❷ | يُّوَفَّ ❷ |
| اور جو | تم سب خرچ کرو گے | کوئی مال | پورا پورا (اجر) دے دیا جائے گا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَيْكُمْ ❸ | وَ | اَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ❹ (272) | لِلْفُقَرَآءِ |
| تمہاری طرف (قیامت کے دن) | اور | تم سب ظلم نہیں کئے جاؤ گے | (یہ خیرات) ان فقیروں کے لیے ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اُحْصِرُوْا ❺ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ | ضَرْبًا ❻ |
| جو | سب رُکے ہوئے ہیں | اللہ کی راہ میں | نہیں وہ سب طاقت رکھتے | چلنے پھرنے کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ ز | يَحْسَبُهُمُ ❷ | الْجَاهِلُ | اَغْنِيَآءَ |
| (اپنے معاش کے لیے) زمین میں | گمان کرتا ہے انہیں | ناواقف | مالدار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ التَّعَفُّفِ ج | تَعْرِفُهُمْ | بِسِيْمٰهُمْ ج | لَا يَسْـَٔلُوْنَ |
| نہ مانگنے (کی وجہ) سے | آپ پہچان سکتے ہیں انہیں | انکے چہروں کے آثار سے | نہیں وہ سب سوال کرتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| النَّاسَ | اِلْحَافًا ؕ | وَمَا | تُنْفِقُوْا | مِنْ خَيْرٍ ❷ |
| لوگوں سے | لپٹ کر | اور جو | تم سب خرچ کرو گے | مال |

**ضروری وضاحت**

❶ "مَا" کے بعد اگر اسی جملے میں لفظ "اِلَّا" آرہا ہو تو اس کا ترجمہ "نہیں" کرتے ہیں۔ ❷ یہاں "مِنْ" اور "يُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ "يُوَفَّ اِلَيْكُمْ" سے مراد "تمہیں پورا پورا اجر دے دیا جائے گا" ہے۔ ❹ "اَنْتُمْ" اور "تُ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❺ "اُحْصِرُوْا" کا اصل ترجمہ "گھیرے گئے" ہے، اور شروع میں موجود "اُ" کا ترجمہ "میں" نہیں ہے۔ ❻ "ضَرْبًا" کا اصل ترجمہ "مارنا" ہے، لیکن اگر اس کے بعد "فِي الْاَرْضِ" ہو تو مراد "چلنا" ہوتا ہے۔

الربع 37 ع 7 5

| | |
|---|---|
| فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ﴿273﴾ ع | تو یقیناً اللہ اس کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿273﴾ ع |
| اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ | وہ لوگ جو خرچ کرتے ہیں اپنے مال |
| بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً | رات اور دن کو، چھپا کر اور علانیہ طور پر |
| فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا | تو ان کیلئے ان کا اجر ہے انکے رب کے پاس اور نہ |
| خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿274﴾ | ان پر کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے۔ ﴿274﴾ |
| اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا | وہ لوگ جو سود کھاتے ہیں وہ نہیں اٹھیں گے مگر |
| كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ | جیسے اٹھتا ہے وہ جو دیوانہ کر دیا ہو اسے شیطان نے |
| مِنَ الْمَسِّ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ | چھو کر، یہ (حالت) اس وجہ سے ہو گی کہ بیشک |
| قَالُوْٓا اِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ | انہوں نے کہا: بیشک تجارت سود ہی کی مانند ہے |
| وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ | حالانکہ اللہ نے حلال قرار دیا ہے تجارت کو |
| وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ۭ | اور حرام کر دیا ہے سود کو |
| فَمَنْ جَاۗءَهٗ مَوْعِظَةٌ | پس جو (شخص کہ) آئی اس کے پاس نصیحت |

وقف منزل

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ | : علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ | يَحْزَنُوْنَ | : حزن وملال، عام الحزن۔ |
| يُنْفِقُوْنَ | : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | يَاْكُلُوْنَ | : اکل وشرب، مأکولات ومشروبات۔ |
| بِالَّيْلِ | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | يَقُوْمُوْنَ | : قائم، مقام، مقیم، قیام۔ |
| سِرًّا | : پُراسرار، سرِنہاں۔ | كَمَا | : کما حقُّہ۔ |
| عَلَانِيَةً | : اعلان، علی الاعلان، علانیہ۔ | يَتَخَبَّطُهُ | : مخبوط الحواس، خبطی (دیوانہ)۔ |
| اَجْرُهُمْ | : اجر، اجرت، ماجور۔ | الْمَسِّ | : مَس، مساس۔ |
| عِنْدَ | : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ | الْبَيْعُ | : بیع وشرا، بائع ومشتری۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

ع 37 / 7 / 5 الربع

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ اللّٰهَ | بِهٖ | عَلِيْمٌ ۝273 ع | اَلَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ |
| تو یقیناً اللہ | اس کو | خوب جاننے والا ہے | وہ لوگ جو | وہ سب خرچ کرتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالَهُمْ | بِالَّيْلِ | وَالنَّهَارِ | سِرًّا | وَّعَلَانِيَةً ❶ | فَلَهُمْ | اَجْرُهُمْ |
| اپنے مال | رات کو | اور دن (کو) | چھپا کر | اور علانیہ طور پر | تو ان کے لیے | انکا اجر ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عِنْدَ رَبِّهِمْ ج | وَلَا | خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ | وَلَا | هُمْ يَحْزَنُوْنَ ❷ ۝274 |
| انکے رب کے پاس | اور نہ | کوئی خوف ہوگا | ان پر | اور نہ | وہ سب غمگین ہونگے |

وقف منزل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | يَاْكُلُوْنَ | الرِّبٰوا | لَا يَقُوْمُوْنَ | اِلَّا كَمَا | يَقُوْمُ ❸ |
| وہ لوگ جو | وہ سب کھاتے ہیں | سود | نہیں وہ سب اٹھیں گے | مگر جیسے | اٹھتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ ❸ | الشَّيْطٰنُ | مِنَ الْمَسِّ ط | ذٰلِكَ ❹ | بِاَنَّهُمْ |
| وہ جو کہ دیوانہ کردیا ہوا سے | شیطان نے | چھونے سے | یہ (حالت) | اس وجہ سے ہوگی کہ بیشک وہ |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اِنَّمَا الْبَيْعُ | مِثْلُ الرِّبٰوا م | وَ | اَحَلَّ اللّٰهُ ❺ |
| ان سب نے کہا | بیشک تجارت | سود کی مانند ہے | حالانکہ | اللہ نے حلال قرار دیا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْبَيْعَ | وَحَرَّمَ | الرِّبٰوا ط | فَمَنْ | جَآءَهٗ | مَوْعِظَةٌ ❶ |
| تجارت کو | اور حرام کردیا ہے | سود کو | پس جو شخص (کہ) | آئی اسکے پاس | نصیحت |

## ضروری وضاحت

❶ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ علامت "هُمْ" اور "يَ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔ ❸ علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے، اس کا استعمال "بات میں زور پیدا کرنے کے لیے" ہوتا ہے، اردو ترجمہ کرتے ہوئے وضاحت کے لیے اس کا ترجمہ "یہ" کردیا جاتا ہے۔ ❺ "اَحَلَّ" میں "أ" کا ترجمہ "میں" نہیں بلکہ یہ معنی میں "تبدیلی لانے کے لیے" ہے مثلاً: حَلَّ: حلال ہوا اور اَحَلَّ: حلال کیا۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| مِّنۡ رَّبِّهٖ فَانۡتَهٰى | اسکے رب کی طرف سے پھر وہ باز آ گئے (سود سے) |
| فَلَهٗ مَا سَلَفَؕ | تو وہ اسی کا ہے جو وہ پہلے لے چکا ہے |
| وَاَمۡرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِؕ | اور اسکا معاملہ اللہ کے سپرد ہے (وہ معاف کرے یا |
| وَمَنۡ عَادَ | سزا دے) اور جو کوئی پھر کرے (سودی کاروبار) |
| فَاُولٰٓـئِكَ اَصۡحٰبُ النَّارِۚ | تو وہی لوگ اہل دوزخ ہیں |
| هُمۡ فِيۡهَا خٰلِدُوۡنَ (275) | وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ (275) |
| يَمۡحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرۡبِى الصَّدَقٰتِؕ | مٹاتا ہے اللہ سود کو اور بڑھاتا ہے صدقات کو |
| وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيۡمٍ (276) | اور اللہ نہیں پسند کرتا ہر ناشکرے، گناہ گار کو۔ (276) |
| اِنَّ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | بیشک وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک عمل کیے |
| وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ | اور نماز قائم کی اور زکوٰۃ ادا کی |
| لَهُمۡ اَجۡرُهُمۡ عِنۡدَ رَبِّهِمۡۚ وَلَا | ان کیلئے ان کا اجر ہے ان کے رب کے پاس اور نہ |
| خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُوۡنَ (277) | ان پر کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے۔ (277) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَانۡتَهٰى : انتہا، منتہی طالب علم۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب۔ |
| سَلَفَ : سلف صالحین، سلفی العقیدہ۔ | يُحِبُّ : محبت، حبیب، حب رسول، محبوب۔ |
| اَمۡرُهٗۤ : امر، آمر، مامور۔ | اٰمَنُوۡا : ایمان، مؤمن، ایمانیات امن۔ |
| عَادَ : اِعادہ، بیماری عود کر آئی۔ | عَمِلُوا : عمل، عامل، معمول، معمولات، تعمیل۔ |
| اَصۡحٰبُ : صاحب، اصحاب، صحابی، صحبت۔ | اَقَامُوا : قائم، قیام، مقیم، مقام۔ |
| اَلنَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | اَجۡرُهُمۡ : اجر وثواب، اجرت، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| خٰلِدُوۡنَ : خالد، خلد بریں۔ | يَحۡزَنُوۡنَ : حزن وملال، عام الحزن۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ رَّبِّهٖ | فَانْتَهٰى | فَلَهٗ | مَا سَلَفَ ط |
| اسکے رب (کی طرف) سے | پھر وہ باز آ گیا (سود سے) | تو (وہ) اسی کا ہے | جو وہ پہلے لے چکا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاَمْرُهٗٓ | اِلَى اللّٰهِ ط | وَمَنْ | عَادَ | فَاُولٰٓئِكَ |
| اور اسکا معاملہ | اللہ کی طرف | اور جو | کوئی پھر کرے (سودی کاروبار) | تو وہی لوگ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَصْحٰبُ النَّارِ ج | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ (275) | يَمْحَقُ اللّٰهُ ❶ | الرِّبٰوا |
| اہل دوزخ ہیں | وہ | اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | مٹاتا ہے اللہ | سود کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيُرْبِي ❷ | الصَّدَقٰتِ ط ❸ | وَاللّٰهُ | لَا يُحِبُّ ❶ | كُلَّ كَفَّارٍ | اَثِيْمٍ (276) |
| اور وہ بڑھاتا ہے | صدقات کو | اور اللہ | نہیں پسند کرتا | ہر ناشکرے | گناہ گار کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَعَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ❸ |
| بیشک | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور ان سب نے عمل کیے | نیک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاَقَامُوا ❹ | الصَّلٰوةَ ❸ | وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ ❸❺ | لَهُمْ | اَجْرُهُمْ |
| اور ان سب نے قائم کی | نماز | اور ان سب نے ادا کی زکوٰۃ | ان کے لیے | ان کا اجر ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عِنْدَ رَبِّهِمْ ج | وَلَا | خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ | وَلَا | هُمْ يَحْزَنُوْنَ ❻ (277) |
| انکے رب کے پاس | اور نہ | کوئی خوف ہوگا | ان پر | اور نہ | وہ سب غمگین ہونگے |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "ی" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ یعنی برکت ڈال دیتا ہے۔ ❸ "ۃ" اور "ات" دونوں مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ نماز قائم کرنے میں پانچ چیزیں شامل ہیں: ① وقت پر پڑھنا ② سنت کے مطابق پڑھنا ③ جماعت کے ساتھ پڑھنا ④ خشوع وخضوع کے ساتھ پڑھنا ⑤ دوسروں کو بھی پڑھنے کی تلقین کرنا۔ ❺ "اٰتَوْا" کی "ت" پر زبر ہو تو ترجمہ "ادا کی یا دی" ہوتا ہے اور اگر "ت" پر پیش ہو تو ترجمہ "ادا کرو" یا "دو" ہوتا ہے۔ ❻ "هُمْ" اور "ی" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ | اے وہ لوگو! جو ایمان لائے ہو اللہ سے ڈر جاؤ |
| وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوا | اور چھوڑ دو جو باقی رہ گیا سود |
| اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿278﴾ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا | اگر ہو تم مومن ﴿278﴾ پس اگر تم نے (ایسا) نہ کیا |
| فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ | تو ہوشیار ہو جاؤ اللہ اور اسکے رسول سے جنگ کیلئے |
| وَاِنْ تُبْتُمْ | اور اگر تم توبہ کرلو (سود سے) |
| فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ | تو تمہارے لیے ہیں تمہارے اصل مال |
| لَا تَظْلِمُوْنَ وَلَا تُظْلَمُوْنَ ﴿279﴾ | نہ تم ظلم کرو اور نہ تم پر ظلم کیا جائے۔ ﴿279﴾ |
| وَاِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ | اور اگر ہو (مقروض) تنگی والا (تنگ دست) |
| فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَيْسَرَةٍ ؕ وَاَنْ | تو مہلت دینی چاہیے آسودہ حالی تک اور یہ کہ |
| تَصَدَّقُوْا خَيْرٌ | تم صدقہ کرو (اور رأس المال چھوڑ دو تو) زیادہ بہتر ہے |
| لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿280﴾ | تمہارے لیے اگر ہو تم سمجھ بوجھ رکھتے۔ ﴿280﴾ |
| وَاتَّقُوْا يَوْمًا تُرْجَعُوْنَ | اور ڈرو اس دن سے (کہ) تم لوٹائے جاؤ گے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔ | رُءُوْسُ : رأس المال، رئیس، رؤسا۔ |
| بَقِيَ : باقی، بقا، بقایا۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| مِنَ : منجانب، من حیث القوم، من وعن۔ | تَظْلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| تَفْعَلُوْا : فعل، فاعل، مفعول۔ | ذُوْ / عُسْرَةٍ : ذومعنی، ذوالجناح / عُسرت و تنگی۔ |
| فَاْذَنُوْا : اذان، مؤذن۔ | مَيْسَرَةٍ : میسّر۔ |
| بِحَرْبٍ : آلاتِ حرب، حربہ، ایامِ حرب (جنگ)۔ | تَصَدَّقُوْا : صدقہ، صدقات۔ |
| تُبْتُمْ : توبہ، تائب۔ | تُرْجَعُوْنَ : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ ❶ | اٰمَنُوا | اتَّقُوا اللّٰهَ ❷ | وَ ذَرُوْا | مَا |
| اے وہ لوگو! جو | سب ایمان لائے ہو | تم سب ڈر جاؤ اللہ سے | اور چھوڑ دو | جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَقِيَ | مِنَ الرِّبٰوٓا ❸ | اِنْ كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ (278) | فَاِنْ | لَّمْ تَفْعَلُوْا |
| باقی رہ گیا | سود | اگر ہو تم | سب ایمان لانیوالے | پس اگر | تم سب نے ایسا نہ کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاْذَنُوْا | بِحَرْبٍ | مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ | وَاِنْ |
| تو تم سب خبردار رہو | جنگ (کے اعلان) سے | اللہ اور اسکے رسول (کی طرف) سے | اور اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُبْتُمْ | فَلَكُمْ | رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ | لَا تَظْلِمُوْنَ |
| تم توبہ کرلو | تو تمہارے لیے ہیں | تمہارے اصل مال | نہ تم سب ظلم کرتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | تُظْلَمُوْنَ ❹ (279) | وَاِنْ كَانَ | ذُوْ عُسْرَةٍ ❺ | فَنَظِرَةٌ ❺ |
| اور نہ | تم سب پر ظلم کیا جائے گا | اور اگر ہو | تنگی والا ہو | تو مہلت دینی چاہیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰى مَيْسَرَةٍ ۭ | وَاَنْ | تَصَدَّقُوْا ❻ | خَيْرٌ | لَّكُمْ | اِنْ |
| آسودہ حالی تک | اور یہ کہ | تم سب صدقہ کرو | (تو) بہتر ہے | تمہارے لیے | اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ❼ (280) | وَاتَّقُوْا ❷ | يَوْمًا | تُرْجَعُوْنَ ❹ |
| ہو تم سب سمجھ بوجھ رکھتے | اور تم سب ڈرو | اس دن سے (کہ) | تم سب لوٹائے جاؤ گے |

## ضروری وضاحت

❶ "یا" اور "اَیُّھَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❷ "اتَّقُوا" کی "قُ" پر اگر "پیش" ہو تو ترجمہ "سب ڈرو" اور اگر "زبر" ہو تو ترجمہ "وہ ڈر گئے" ہوتا ہے۔ ❸ "مِنْ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "تُظْلَمُوْنَ، تُرْجَعُوْنَ" اس سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل کا ترجمہ "کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا" کرتے ہیں۔ ❺ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❻ یہ اصل میں "تَتَصَدَّقُوْا" تھا، ایک "تَ" گرادی گئی ہے۔ ❼ "تُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ ۗ ثُمَّ تُوَفّٰى | اس میں اللہ کی طرف پھر پورا پورا بدلہ دیا جائیگا |
| كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ | ہر نفس کو جو اس نے کیا ہوگا اور وہ |
| لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿281﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ | ظلم نہیں کیے جائیں گے۔ ﴿281﴾ اے لوگو! جو |
| اٰمَنُوْۤا اِذَا تَدَايَنْتُمْ | ایمان لائے ہو جب تم آپس میں لین دین کرو |
| بِدَيْنٍ اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ | اُدھار کا ایک وقتِ مقررہ تک تو لکھ لیا کرو اسے |
| وَلْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌ | اور چاہیے کہ لکھے تمہارے درمیان لکھنے والا |
| بِالْعَدْلِ ۠ وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ | عدل کے ساتھ اور نہ انکار کرے لکھنے والا (اس بات سے) |
| اَنْ يَّكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ | کہ وہ لکھے جیسا کہ اسے سکھایا ہے اللہ نے |
| فَلْيَكْتُبْ ۚ وَلْيُمْلِلِ | پس چاہیے کہ لکھے، اور چاہیے کہ لکھوائے |
| الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ | وہ جس پر حق (قرض) ہے |
| وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ | اور چاہیے کہ وہ اللہ سے ڈرے (جو) اس کا رب ہے |
| وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا ؕ | اور نہ وہ کمی کرے اس سے کچھ بھی |

ع 38 8 6

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْهِ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | فَاكْتُبُوْهُ | : کتاب، کتب، کاتب، کتابت۔ |
| اِلَى | : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | بَّيْنَكُمْ | : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| تُوَفّٰى | : وفا، بے وفا، وفاداری، ایفائے عہد۔ | كَمَا | : عدل وانصاف، عادل، عدالت۔ |
| نَفْسٍ | : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفّس۔ | عَلَّمَهُ | : کما حقّہٗ۔ |
| كَسَبَتْ | : کسبِ حلال، کسبی۔ | وَلْيُمْلِلِ | : علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ |
| اَجَلٍ | : فرشتۂ اجل (موت)، مہر مؤجل۔ | وَلْيَتَّقِ | : تقویٰ، متقی۔ |
| مُّسَمًّى | : اسم با مسمّیٰ (مقررہ)۔ | | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِ | اِلَى اللّٰهِ ۣ | ثُمَّ تُوَفّٰى ❶ | كُلُّ نَفْسٍ | مَّا | كَسَبَتْ |
| اس میں | اللہ کی طرف | پھر پورا پورا بدلہ دیا جائیگا | ہر نفس کو | جو | اس (مؤنث) نے کیا ہوگا |

38 ع 8 6

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ❷ ع (281) | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ ❸ | اٰمَنُوْٓا |
| اور | وہ سب ظلم نہیں کیے جائیں گے | اے لوگو! جو | سب ایمان لائے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذَا | تَدَايَنْتُمْ ❹ | بِدَيْنٍ | اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى | فَاكْتُبُوْهُ ❺ ط |
| جب | تم آپس میں لین دین کرو | ادھار کا | ایک وقت مقررہ تک | تو اسے لکھ لیا کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلْيَكْتُبْ ❻❼ | بَّيْنَكُمْ | كَاتِبٌۢ | بِالْعَدْلِ ۨ | وَلَا يَاْبَ ❼ | كَاتِبٌ |
| اور چاہیے کہ لکھے | تمہارے درمیان | لکھنے والا | عدل کے ساتھ | اور نہ انکار کرے | لکھنے والا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْ يَّكْتُبَ ❼ | كَمَا | عَلَّمَهُ اللّٰهُ | فَلْيَكْتُبْ ج ❻❼ |
| کہ وہ لکھے | جیسا کہ | اسے سکھایا ہے اللہ نے | پس چاہیے کہ لکھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلْيُمْلِلِ ❻❼ | الَّذِيْ | عَلَيْهِ | الْحَقُّ | وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ ❻ |
| اور چاہیے کہ وہ لکھوائے | وہ جو (کہ) | اس پر | حق (قرض) ہے | اور چاہیے کہ وہ اللہ سے ڈرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبَّهٗ | وَلَا | يَبْخَسْ | مِنْهُ | شَيْئًا ط |
| جو اس کا رب ہے | اور نہ | وہ کمی کرے | اس سے | کچھ بھی |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں علامت "تْ" کا معنی "تو" نہیں ہے بلکہ یہ مؤنث کے لیے ہے۔ ❷ "هُمْ" اور "يُ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔ ❸ "يَا" اور "اَيُّهَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❹ "تَدَايَنْتُمْ" میں علامت "تَ" کسی کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم دے رہی ہے۔ ❺ یہاں "وْ" جمع مذکر کی ہے، یہاں اسکے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❻ اگر "وَ" اور "فَ" کے بعد سکون والا لام ہو تو اس کا ترجمہ "چاہیے کہ" کیا جاتا ہے۔ ❼ یہاں "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِنْ كَانَ الَّذِىْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا | پس اگر ہو وہ جس پر حق (قرض) ہے نادان |
| اَوْ ضَعِيْفًا اَوْلَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ | یا کمزور یا وہ طاقت نہ رکھتا ہو کہ لکھوائے وہ |
| فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ ؕ | تو چاہیے کہ لکھوادے اس کا ولی عدل کے ساتھ |
| وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ۚ | اور گواہ بنالو دو گواہ اپنے مردوں میں سے |
| فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ | پس اگر نہ ہوں دو مرد تو ایک آدمی |
| وَّامْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ | اور دو عورتیں ان میں سے جنہیں تم پسند کرتے ہو |
| مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ | گواہوں میں سے کہ (اگر) بھول چوک ہو جائے |
| اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ | ان دونوں میں سے ایک سے تو یاد دلائے |
| اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ؕ | ان دونوں میں سے ایک دوسری کو |
| وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ؕ | اور نہ انکار کریں گواہ جب بھی وہ بلائے جائیں |
| وَلَا تَسْئَمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ | اور نہ تم جی چراؤ (اس بات سے) کہ تم اسے لکھو |
| صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ؕ | چھوٹا (معاملہ) ہو یا بڑا، اس کی مقررہ میعاد تک |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

عَلَيْهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

يَسْتَطِيْعُ : استطاعت، حسب استطاعت۔

وَلِيُّهٗ : ولی اللہ، اولیاء اللہ، ولایت۔

بِالْعَدْلِ : عدل وانصاف، عادل، عدالت۔

اسْتَشْهِدُوْا : شاہد، شہادت، عینی شاہد۔

رِّجَالِكُمْ : قحط الرجال، اسماء الرجال، رجال کار۔

تَضِلَّ : ضلالت وگمراہی۔

تَرْضَوْنَ : رضا، راضی، رضائے الٰہی، مرضی۔

اِحْدٰىهُمَا : واحد، وحدانیت، توحید۔

اَلْاُخْرٰى : ذکر، ذاکر، مذکور، تذکرہ۔

فَتُذَكِّرَ : فکر آخرت، اول آخر، آخری۔

دُعُوْا : دعا، دعوت، مدعو، داعی۔

تَكْتُبُوْهُ : کاتب، کتابت، مکتوب۔

اَجَلِهٖ : فرشتۂ اجل (موت)، مہر موجل۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ كَانَ | الَّذِیْ عَلَیْهِ ❶ | الْحَقُّ | سَفِیْهًا | اَوْ ضَعِیْفًا | اَوْ | لَا یَسْتَطِیْعُ |
| پس اگر ہو | وہ جو (کہ) اس پر | حق (قرض) ہے | نادان | یا کمزور | یا | نہ وہ طاقت رکھتا ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ یُّمِلَّ ❷ | هُوَ | فَلْیُمْلِلْ ❷❸ | وَلِیُّهٗ | بِالْعَدْلِ ط |
| کہ لکھوائے | وہ (خود) | تو چاہیے کہ لکھوا دے | اس کا ولی | عدل کے ساتھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاسْتَشْهِدُوْا | شَهِیْدَیْنِ | مِنْ رِّجَالِكُمْ ج | فَاِنْ لَّمْ | یَكُوْنَا رَجُلَیْنِ ❹ | فَرَجُلٌ |
| اور تم سب گواہ بنالو | دو گواہ | اپنے مردوں میں سے | پس اگر نہ | ہوں دو مرد | تو ایک آدمی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّامْرَاَتٰنِ | مِمَّنْ | تَرْضَوْنَ | مِنَ الشُّهَدَآءِ | اَنْ |
| اور دو عورتیں | ان سے جنہیں | تم سب پسند کرتے ہو | گواہوں میں سے | کہ (اگر) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَضِلَّ ❹ | اِحْدٰىهُمَا | فَتُذَكِّرَ ❺ | اِحْدٰىهُمَا |
| بھول چوک ہو جائے | ان دونوں میں سے ایک سے | تو یاد دلائے | ان دونوں میں سے ایک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاُخْرٰى ط | وَلَا یَاْبَ ❷ | الشُّهَدَآءُ | اِذَا مَا ❻ | دُعُوْا ط | وَ |
| دوسری کو | اور نہ انکار کریں | گواہ | جب (بھی) | وہ سب بلائے جائیں | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تَسْئَمُوْٓا | اَنْ تَكْتُبُوْهُ ❼ | صَغِیْرًا | اَوْ كَبِیْرًا | اِلٰٓى اَجَلِهٖ ط |
| نہ تم سب جی چراؤ | کہ تم سب لکھو اسے | چھوٹا (معاملہ) ہو | یا بڑا | اسکی مقررہ میعاد تک |

ضروری وضاحت

❶ یعنی وہ جس کے ذمے قرض ہے۔ ❷ علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ "فَ" کے بعد جزم والا لام ہو تو اس کا ترجمہ "چاہیے کہ" کیا جاتا ہے۔ ❹ "یَكُوْنَا" میں "الف" اور "رَجُلَیْنِ" میں "یْنَ" دونوں "دو" ہونے کو ظاہر کر رہے ہیں۔ ❺ علامت "تَ" کا ترجمہ "تو" نہیں بلکہ یہ علامت مؤنث کے لیے ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❻ یہاں "مَا" زائد ہے۔ اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❼ "وْا" کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانے کی ضرورت ہو تو "الف" گر جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ | یہ (لکھ لینا) زیادہ انصاف کی بات ہے اللہ کے ہاں |
| وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ | اور زیادہ مضبوط رکھنے والی چیز ہے گواہی کو |
| وَاَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا | اور زیادہ قریب ہے اسکے کہ نہ تم شک میں پڑو |
| اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً | مگر یہ کہ ہو (معاملہ) نقد تجارت کا (کہ) |
| تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ | تم لین دین کرتے ہو اسکا اپنے درمیان (آپس میں) |
| فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ؕ | تو نہیں ہے تم پر کوئی گناہ کہ نہ تم لکھو اسے |
| وَاَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ ۪ | اور گواہ بنالیا کرو جب (بھی) تم سودا بازی کرو |
| وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ۬ؕ | اور نہ تکلیف دی جائے کاتب کو اور نہ گواہ کو |
| وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ | اور اگر تم (ایسا) کروگے تو یقیناً یہ گناہ کا کام ہے |
| بِكُمْ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ | تمہاری (طرف) سے اور ڈرتے رہو اللہ سے |
| وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ | اور اللہ تمہیں تعلیم دیتا ہے (مفید باتوں کی) |
| وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿282﴾ | اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿282﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَقْسَطُ : قسط، اقساط، قسطیں۔ | جُنَاحٌ : گناہ۔ |
| عِنْدَ : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ | تَكْتُبُوْهَا : کاتب، کتابت، مکتوب۔ |
| اَقْوَمُ : قائم، قیّم، قیام، مقیم۔ | تَبَايَعْتُمْ : بیع وشرا، بائع ومشتری، بیعانہ۔ |
| لِلشَّهَادَةِ : شاہد، شہادت، عینی شاہد۔ | يُضَآرَّ : ضرررساں، مضرصحت۔ |
| اَدْنٰٓى : ادنیٰ چیز۔ | تَفْعَلُوْا : فعل، فاعل، مفعول۔ |
| تِجَارَةً : تجارت، تاجر، تاجران کتب۔ | فُسُوْقٌ : فسق وفجور، فاسق وفاجر۔ |
| عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اِتَّقُوْا : تقویٰ، متقی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ ❶ | اَقْسَطُ | عِنْدَ اللّٰهِ | وَاَقْوَمُ |
| یہ (لکھ لینا) | زیادہ انصاف کی بات ہے | اللہ کے ہاں | اور زیادہ مضبوط رکھنے والی چیز ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلشَّهَادَةِ ❷ | وَاَدْنٰٓى | اَلَّا ❸ | تَرْتَابُوْٓا ❹ | اِلَّآ اَنْ | تَكُوْنَ ❷ |
| گواہی کو | اور زیادہ قریب ہے (اسکے) | کہ نہ | تم سب شک میں پڑو | مگر یہ کہ | ہو (معاملہ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تِجَارَةً حَاضِرَةً ❷ | تُدِيْرُوْنَهَا ❹ | بَيْنَكُمْ | فَلَيْسَ |
| نقد تجارت کا (کہ) | تم سب گھماتے ہو اسے | اپنے درمیان | تو نہیں ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ | جُنَاحٌ | اَلَّا | تَكْتُبُوْهَا ؕ | وَاَشْهِدُوْٓا | اِذَا |
| تم پر | کوئی گناہ | کہ نہ | تم سب لکھو اسے | اور تم سب گواہ بنالیا کرو | جب (بھی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَبَايَعْتُمْ ❺ ۪ | وَلَا يُضَآرَّ | كَاتِبٌ | وَّلَا | شَهِيْدٌ ۬ | وَاِنْ |
| تم آپس میں سودا بازی کرو | اور نہ تکلیف دی جائے | کاتب کو | اور نہ | گواہ کو | اور اگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَفْعَلُوْا | فَاِنَّهٗ | فُسُوْقٌۢ | بِكُمْ ؕ | وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ | وَ |
| تم سب (ایسا) کروگے | تو یقیناً یہ | گناہ ہے | تمہاری (طرف) سے | اور تم سب ڈرتے رہو اللہ سے | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ | وَاللّٰهُ | بِكُلِّ شَیْءٍ | عَلِيْمٌ (282) |
| اللہ تمہیں تعلیم دیتا ہے (مفید باتوں کی) | اور اللہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے اور یہ بات میں زور پیدا کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، اردو میں ضرورتاً ترجمہ "یہ" کردیا جاتا ہے۔ نیز اگر "ذٰلِكَ" سے اشارہ کیا جارہا ہو اور جن کے لیے اشارہ کیا جارہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ "ذٰلِكُمْ" ہوجاتا ہے البتہ ترجمہ وہی رہتا ہے۔ ❷ "ت" اور "ة" واحد مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ "اَلَّا" "اَنْ" + "لَا" کا مجموعہ ہے ❹ یعنی نقد، ہاتھوں ہاتھ لین دین کرتے ہو۔ ❺ "ت" میں "کام کو باہمی اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّ لَمْ تَجِدُوْا | اور اگر ہو تم سفر پر اور تم نہ پاؤ |
| كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ؕ | کوئی کاتب تو رہن با قبضہ پر (معاملہ طے کرلو) |
| فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ | پھر اگر اطمینان (اعتماد) ہو جائے تم میں سے ایک کو |
| بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِی | دوسرے پر تو چاہیے کہ ادا کردے وہ جس کے پاس |
| اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ | امانت رکھی گئی ہے اس (قرض خواہ) کی امانت |
| وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ؕ | اور چاہیے کہ وہ ڈرے اللہ سے (جو) اسکا رب ہے |
| وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ؕ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا | اور تم مت چھپاؤ گواہی کو اور جو چھپاتا ہے اسے |
| فَاِنَّهٗۤ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ؕ | تو یہ یقینی بات ہے (کہ) گناہ گار رہے اس کا دل |
| ع وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿283﴾ | ع اور اللہ اسے جو تم کرتے ہو خوب جاننے والا ہے ﴿283﴾ |
| لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ | اللہ ہی کیلئے ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے |
| وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا | اور جو کچھ زمین میں ہے اور اگر تم ظاہر کرو |
| مَا فِیْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ | جو تمہارے دلوں میں ہے یا تم چھپاؤ اسے |

ع 39 2 7

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | بَعْضُكُمْ | بعض، بعض اوقات۔ |
| سَفَرٍ | سفر، مسافر، مسافر خانہ۔ | فَلْيُؤَدِّ | ادا، ادائیگی، اداشدہ۔ |
| تَجِدُوْا | وجود، موجود۔ | اؤْتُمِنَ | امانت، امانتداری، امین۔ |
| كَاتِبًا | کاتب، کتابت، مکتوب، کتاب۔ | تَكْتُمُوا | کتمانِ علم، کتمانِ حق (چھپانا)۔ |
| فَرِهٰنٌ | رہن، مرہونِ منت۔ | قَلْبُهٗ | قلبِ اطہر، حرکتِ قلب، قلبی تعلق۔ |
| مَّقْبُوْضَةٌ | قبضہ، مقبوضہ، قابض۔ | تَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، اعمال، معمولات۔ |
| اَمِنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ | تُخْفُوْهُ | مخفی، خفیہ، اخفا۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِنْ كُنْتُمْ | عَلٰى سَفَرٍ | وَّلَمْ تَجِدُوْا | كَاتِبًا | فَرِهٰنٌ | مَّقْبُوْضَةٌ ط ❶ |
| اور اگر ہو تم | سفر پر | اور نہ تم سب پاؤ | کوئی کاتب | تو رہن | قبضہ میں دیکر (معاملہ کرلو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | اَمِنَ ❷ | بَعْضُكُمْ | بَعْضًا | فَلْيُؤَدِّ ❸❹ |
| پھر اگر | اطمینان ہو جائے | تم میں سے بعض کو | بعض پر | تو چاہیے کہ ادا کردے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِى | اؤْتُمِنَ | اَمَانَتَهٗ | وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ ❸ |
| وہ جس کے پاس | امانت رکھی گئی | اس (قرض خواہ) کی امانت | اور چاہیے کہ وہ ڈرے اللہ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبَّهٗ ط | وَلَا تَكْتُمُوا ❺ | الشَّهَادَةَ ط ❶ | وَمَنْ | يَّكْتُمْهَا ❹ |
| (جو) اسکا رب ہے | اور مت تم سب چھپاؤ | گواہی کو | اور جو | چھپاتا ہے اسے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّهٗ | اٰثِمٌ | قَلْبُهٗ ط | وَاللّٰهُ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ |
| تو یہ یقینی بات ہے (کہ) | گناہ گار ہے | اس کا دل | اور اللہ | اسے جو | تم سب کرتے ہو |

ع 39 2 7

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ ❻ ع 283 | لِلّٰهِ | مَا | فِى السَّمٰوٰتِ ❶ | وَمَا |
| خوب جاننے والا ہے | اللہ ہی کے لیے ہے | جو کچھ | آسمانوں میں ہے | اور جو کچھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِى الْاَرْضِ ط | وَاِنْ | تُبْدُوْا | مَا فِىْٓ اَنْفُسِكُمْ | اَوْ تُخْفُوْهُ ❼ |
| زمین میں ہے | اور اگر | تم سب ظاہر کرو | جو تمہارے دلوں میں ہے | یا تم سب چھپاؤ اسے |

**ضروری وضاحت**

❶ "ۃ" اور "ات" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ یعنی تمہیں ایک دوسرے پر اعتماد ہو جائے۔ ❸ "فَ" یا "وَ" کے بعد سکون والا لام ہو تو اس کا ترجمہ "چاہیے کہ" کیا جاتا ہے۔ ❹ "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❺ "لَا" کے بعد اگر فعل کے آخر میں "وْا" ہو تو اس میں "کام نہ کرنے کا حکم" ہوتا ہے۔ ❻ "عَلِیْمٌ" اس سانچے میں ڈھلے ہوئے لفظ کے اندر "مبالغہ" کا مفہوم ہوتا ہے، جیسے: قَدِیْرٌ، کَرِیْمٌ ، رَحِیْمٌ وغیرہ۔ ❼ "وْا" کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "الف" گرا دیتے ہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ | اللہ (ضرور) تم سے حساب لے گا اسکا |
| فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ | پھر وہ بخش دے گا جس کو چاہے گا |
| وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ | اور وہ عذاب دے گا جس کو چاہے گا |
| وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿284﴾ | اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿284﴾ |
| اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ | ایمان لائے رسول (محمد ﷺ) اس پر جو نازل کیا گیا |
| اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ | اسکی طرف اسکے رب کی طرف سے اور سب مومن (بھی) |
| كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ | سب ایمان لائے اللہ پر اور اسکے فرشتوں (پر) |
| وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا | اور اسکی کتابوں اور اسکے رسولوں (پر، اور کہتے ہیں) نہیں |
| نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ | ہم فرق کرتے کسی ایک کے درمیان اسکے رسولوں میں سے |
| وَقَالُوْا سَمِعْنَا | اور کہتے ہیں ہم نے سُنا (اللہ کے احکام کو) |
| وَاَطَعْنَا ۫ غُفْرَانَكَ | اور ہم نے اطاعت قبول کی ، تیری بخشش (چاہتے ہیں) |
| رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿285﴾ | اے ہمارے رب اور تیری طرف ہی لوٹ کر جانا ہے ﴿285﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُحَاسِبْكُمْ | حساب، محاسبہ، احتساب، محتسب۔ | مَلٰٓئِكَتِهٖ | ملک الموت، ملائکہ۔ |
| فَيَغْفِرُ | مغفرت، استغفار۔ | كُتُبِهٖ | کتاب، کتب، کتابچہ۔ |
| يَّشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیّت الٰہی۔ | رُسُلِهٖ | رسول، رسالت، مرسل، امام المرسلین۔ |
| يُعَذِّبُ | جہنم کا عذاب، دردناک عذاب۔ | نُفَرِّقُ | فرق، تفریق، تفرقہ، فرقہ واریت۔ |
| قَدِيْرٌ | قادر، مقدّر، تقدیر، قدرت۔ | بَيْنَ | بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| اٰمَنَ | ایمان۔ مومن، امن۔ | سَمِعْنَا | سمع وبصر، آلہ سماعت، سمعی بصری معاونات۔ |
| اُنْزِلَ | نازل، انزال، شان نزول۔ | اَطَعْنَا | اطاعت، مطیع۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُحَاسِبْكُمْ | بِهِ اللّٰهُ ط ❶ | فَيَغْفِرُ | لِمَنْ يَّشَآءُ | وَيُعَذِّبُ |
| وہ حساب لے گا تم سے | اس کا اللہ | پھر وہ بخش دے گا | جس کو وہ چاہے گا | اور وہ عذاب دے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّشَآءُ ط | وَاللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ (284) | اٰمَنَ |
| جسے | وہ چاہے گا | اور اللہ | ہر چیز پر | قادر ہے | ایمان لائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الرَّسُوْلُ | بِمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِ ❷ | مِنْ رَّبِّهٖ |
| رسول (محمد ﷺ) | اس پر جو | نازل کیا گیا | اس کی طرف | اسکے رب کی طرف سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْمُؤْمِنُوْنَ ط | كُلٌّ | اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَمَلٰٓئِكَتِهٖ ❸ |
| اور سب مومن (بھی) | سب | ایمان لائے | اللہ پر | اور اسکے فرشتوں (پر) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكُتُبِهٖ | وَرُسُلِهٖ قف | لَا | نُفَرِّقُ | بَيْنَ اَحَدٍ |
| اور اسکی کتابوں | اور اسکے رسولوں (پر) | (اور کہتے ہیں) نہیں | ہم فرق کرتے | کسی ایک کے درمیان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ رُّسُلِهٖ قف | وَقَالُوْا ❹ | سَمِعْنَا | وَاَطَعْنَا ز |
| اسکے رسولوں میں سے | اور سب کہتے ہیں | ہم نے سنا (اللہ کے احکام کو) | اور ہم نے اطاعت قبول کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غُفْرَانَكَ | رَبَّنَا ❺ | وَاِلَيْكَ | الْمَصِيْرُ (285) |
| تیری بخشش (چاہتے ہیں) | (اے) ہمارے رب | اور تیری طرف ہی | لوٹ کر جانا ہے |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "ي" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ "ہٖ" کو جب اگلے لفظ سے ملانا ہو یا اس سے قبل جزم ہو تو یہ "ہٖ" کی بجائے "ہِ" ہو جاتی ہے۔ ❸ "مَلٰٓئِكَتِهٖ" میں "ت" مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کی ہے۔ ❹ قَالُوْا کا اصل ترجمہ "انہوں نے کہا" ہے، اس میں گزرے ہوئے زمانے کا مفہوم ہوتا ہے، بعض اوقات اردو ترجمہ کرتے ہوئے ضرورتاً موجودہ زمانے کا ترجمہ کر دیا جاتا ہے۔
❺ اصل میں يَارَبَّنَا تھا، شروع سے "يَا" گرایا گیا جیسا کہ ہم "اے خالد" کی بجائے صرف "خالد" کہہ کر پکارتے ہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ | نہیں تکلیف دیتا اللہ کسی شخص کو مگر اسکی طاقت (کے مطابق |
| لَهَا مَا كَسَبَتْ | اس کے لیے ہے جو (نیکی) اس نے کمائی |
| وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ | اور اس پر (وبال) ہے جو اس نے (برائی) کمائی |
| رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ | اے ہمارے رب ہمارا مواخذہ نہ فرما |
| اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ | اگر ہم سے بھول چوک ہو جائے یا ہم غلطی کر لیں |
| رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا | اے ہمارے رب اور نہ ڈال ہم پر بوجھ جیسا کہ |
| حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ | تو نے ڈالا اسے ان لوگوں پر جو ہم سے پہلے تھے |
| رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا | اے ہمارے رب اور نہ ہم پر بوجھ ڈال |
| مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ | جو ہمیں طاقت نہ ہو (کہ) اس کو (اٹھا سکیں) |
| وَاعْفُ عَنَّا وقفة وَاغْفِرْ لَنَا وقفة | اور درگزر فرما ہم سے اور بخش دے ہمیں |
| وَارْحَمْنَا وقفة اَنْتَ مَوْلٰىنَا | اور ہم پر رحم فرما، تو ہمارا مولیٰ ہے |
| فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿286﴾ ع | پس ہماری مدد فرما کافر قوم پر۔ ﴿286﴾ ع |

ع 40 3 8

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُكَلِّفُ | تکلیف، مکلّف، تکلّف۔ | كَمَا | کما حقّہ۔ |
| اِلَّا | اِلّا ماشاءاللہ، اِلّا قلیل، اِلّا یہ کہ۔ | تَحْمِلْ | حمل، محمول (اٹھانا)۔ |
| وُسْعَهَا | وسعت، وسیع، توسیع۔ | قَبْلِنَا | چند دن قبل، قبل از طعام۔ |
| كَسَبَتْ | کسبِ حلال، کسبی۔ | اُعْفُ | عفو و درگزر، معافی۔ |
| تُؤَاخِذْنَا | آخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | اِغْفِرْ | مغفرت، استغفار۔ |
| نَّسِيْنَآ | نسیان، نسیا منسیا۔ | اِرْحَمْنَا | رحم، رحمت، مرحوم۔ |
| اَخْطَاْنَا | خطا، خطا کار۔ | فَانْصُرْنَا | نصرت، انصار، ناصر، منصور۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُكَلِّفُ اللّٰهُ ❶ | نَفْسًا ❷ | اِلَّا وُسْعَهَا ؕ | لَهَا | مَا |
| نہیں | تکلیف دیتا اللہ | کسی شخص کو | مگر اسکی طاقت (کے مطابق) | اسکے لیے ہے | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَسَبَتْ | وَعَلَيْهَا | مَا | اكْتَسَبَتْ ؕ |
| اس (مؤنث) نے (نیکی) کمائی | اور اس پر (وبال) ہے | جو | اس (مؤنث) نے (برائی) کمائی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبَّنَا ❸ | لَا تُؤَاخِذْنَآ | اِنْ نَّسِيْنَآ | اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ |
| اے ہمارے رب | تو ہمارا مواخذہ نہ فرما | اگر ہم سے بھول ہو جائے | یا ہم غلطی کر لیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَا | وَلَا تَحْمِلْ | عَلَيْنَآ | اِصْرًا | كَمَا | حَمَلْتَهٗ |
| اے ہمارے رب | اور نہ تو ڈال | ہم پر | بوجھ | جیسا کہ | تو نے اس بوجھ کو ڈالا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِنَا ۚ | رَبَّنَا ❸ | وَلَا | تُحَمِّلْنَا |
| ان لوگوں پر جو | ہم سے پہلے (تھے) | اے ہمارے رب | اور نہ | تو ہم پر بوجھ ڈال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا لَا | طَاقَةَ لَنَا ❹ | بِهٖ ۚ | وَاعْفُ عَنَّا ❺ وقفة | وَاغْفِرْ لَنَا وقفة |
| جو نہ | طاقت ہو ہمیں (کہ) | اس کو (اٹھا سکیں) | اور درگزر فرما ہم سے | اور بخش دے ہم کو |

ع 40 3 8

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَارْحَمْنَا وقفة | اَنْتَ مَوْلٰىنَا | فَانْصُرْنَا | عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ❻ ع (286) |
| اور رحم فرما ہم پر | تو ہمارا مولیٰ ہے | پس مدد فرما ہماری | کافر قوم پر |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت ''یُ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ لفظ ''نَفْسٌ'' کا ترجمہ ضرورت کے مطابق کبھی ''جان، شخص، نفس اور کبھی سانس'' کر لیا جاتا ہے۔ ❸ ''رَبَّنَا'' اصل میں ''یَارَبَّنَا'' تھا، یہاں ''یَا'' گرا ہوا ہے، اسی کا ترجمہ ''اے'' کیا گیا ہے۔ ❹ علامت ''ۃ'' واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ یہ ''عَفْوٌ'' سے بنا ہے، یہاں ''وْ'' قواعد کی رو سے گرائی گئی ہے۔ ❻ ''یْنَ'' جمع کی علامت ہے، یہاں اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| رُكُوْعَاتُهَا 20 | 3 سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ 89 | اٰيَاتُهَا 200 |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| الٓمّٓ ﴿1﴾ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | الٓمّٓ ﴿1﴾ اللہ ہے (کہ) کوئی معبود نہیں اس کے سوا |
| الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ﴿2﴾ | (وہ) زندہ ہے، قائم رکھنے والا ہے۔ ﴿2﴾ |
| نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ | اس نے اتاری آپ پر کتاب حق کے ساتھ |
| مُصَدِّقًا لِّمَا | (وہ) تصدیق کرنے والی ہے ان (کتابوں) کی جو |
| بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ | اس سے پہلے تھیں اور اس نے اتاری تورات |
| وَالْاِنْجِيْلَ ﴿3﴾ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ | اور انجیل۔ ﴿3﴾ اس سے قبل ہدایت ہے لوگوں کے لیے |
| وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ | اور اسی نے نازل کیا فرقان (قرآن مجید) |
| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | بیشک وہ لوگ جنھوں نے انکار کیا اللہ کی آیات کا |
| لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ | ان کے لیے سخت عذاب ہے |
| وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿4﴾ | اور اللہ تعالیٰ غالب، انتقام لینے والا ہے ﴿4﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَآ | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب۔ | بَيْنَ | بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| اِلٰهَ | الٰہ العالمین، اُلوہیت، یاالٰہی۔ | هُدًى | ہدایت، ہادی برحق، ہدایت یافتہ۔ |
| اَلْحَيُّ | حیات، احیائے سنت۔ | لِّلنَّاسِ | عوام النّاس۔ |
| اَلْقَيُّوْمُ | قائم، قیام، قیّم، مقیم۔ | اَلْفُرْقَانَ | فرق، فریق، تفرقہ، فرقہ ورانہ۔ |
| نَزَّلَ | نازل، نزول، انزال، شان نزول۔ | كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفّار۔ |
| عَلَيْكَ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | شَدِيْدٌ | شدید، شدت، اشدضرورت۔ |
| مُصَدِّقًا | تصدیق، مصدّقہ ذرائع۔ | ذُوْ | ذومعنی، ذوالجناح، ذواضعاف اقل۔ |

اٰیَاتُهَا 200 | 3 سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ 89 | رُكُوْعَاتُهَا 20

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| الٓمّٓ ۚ (1) | اَللّٰهُ | لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ۙ | الْحَيُّ |
|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓ | اللہ ہے (کہ) | کوئی معبود نہیں | اس کے سوا | (وہ) زندہ ہے |

| الْقَيُّوْمُ ؕ (2) | نَزَّلَ | عَلَيْكَ الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ | مُصَدِّقًا |
|---|---|---|---|---|
| قائم رکھنے والا ہے | اس نے اتاری | آپ پر کتاب | حق کے ساتھ | تصدیق کرنیوالی ہے |

| لِّمَا | بَيْنَ يَدَيْهِ ❶ | وَاَنْزَلَ ❷ | التَّوْرٰىةَ ❸ | وَالْاِنْجِيْلَ ۙ (3) |
|---|---|---|---|---|
| (ان کتابوں) کی جو | اس سے پہلے تھیں | اور اس نے اتاری | تورات | اور انجیل |

| مِنْ قَبْلُ | هُدًى | لِّلنَّاسِ | وَاَنْزَلَ |
|---|---|---|---|
| اس سے قبل | ہدایت ہے | لوگوں کے لیے | اور اسی نے نازل کیا |

| الْفُرْقَانَ ❹ ؕ | اِنَّ | الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ❸ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| فرقان (قرآن) | بیشک | وہ لوگ جن سب نے انکار کیا | اللہ کی آیات کا | ان کے لیے |

| عَذَابٌ | شَدِيْدٌ ؕ | وَاللّٰهُ | عَزِيْزٌ | ذُوانْتِقَامٍ (4) |
|---|---|---|---|---|
| عذاب ہے | سخت | اور اللہ تعالیٰ | غالب | انتقام (لینے) والا ہے |

## ضروری وضاحت

❶ "بَيْنَ" کا ترجمہ "درمیان" ہے اور "يَدَيْهِ" کا ترجمہ "اس کے آگے" ہے، ان دونوں سے مراد "اس سے پہلے گزر چکیں" ہے۔
❷ کبھی فعل کا معنی بدلنے کے لیے فعل کے شروع میں "أ" لاتے ہیں یہ وہی "أ" ہے، مثلاً: "خَرَجَ: نکلا" سے "اَخْرَجَ: نکالا"، "بَلَغَ: پہنچا" سے "اَبْلَغَ: پہنچایا" اور "نَزَلَ: اُترا" سے "اَنْزَلَ: اُتارا"۔ ❸ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے اور "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ اسکا معنی "فرق کرنے والی کتاب ہے" حق وباطل کے درمیان۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ | بیشک اللہ (کہ) نہیں ہے مخفی اس پر کوئی چیز |
| فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ﴿5﴾ | زمین میں اور نہ آسمان میں۔ ﴿5﴾ |
| هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ | وہی ہے جو تمہاری صورتیں بناتا ہے |
| فِي الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ | رحموں (ماؤں کے پیٹ) میں جیسے وہ چاہتا ہے |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿6﴾ | نہیں ہے کوئی معبود مگر وہی غالب، حکمت والا۔ ﴿6﴾ |
| هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ | (اللہ) وہی ہے جس نے آپ پر کتاب اتاری |
| مِنْهُ اٰيٰتٌ مُّحْكَمٰتٌ هُنَّ اُمُّ الْكِتٰبِ | اس کی کچھ آیات محکم ہیں، وہی اصل کتاب ہیں |
| وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ | اور (کچھ) دوسری متشابہ ہیں |
| فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ | پس رہے وہ لوگ جن کے دلوں میں کجی ہے |
| فَيَتَّبِعُوْنَ مَا تَشَابَهَ | تو وہ پیچھے پڑے رہتے ہیں اس کے جو متشابہ ہے |
| مِنْهُ ابْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ | اس میں سے، فتنہ چاہنے کے لیے |
| وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ ؔج | اور (حسبِ منشاء) اس کے معنی کی تلاش کے لیے |

وقف النبی ﷺ

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَخْفٰى : مخفی، اخفا، خفیہ۔ | الْحَكِيْمُ : حکیم، حکمت، حکما۔ |
| الْاَرْضِ : ارض وسما، اراضی، کرّۂ ارض۔ | مُّحْكَمٰتٌ : یقینِ محکم، احکام۔ |
| السَّمَآءِ : ارض وسما، کتبِ سماویہ۔ | اُمُّ : ام الامراض، ام لکتاب، ام الخبائث۔ |
| يُصَوِّرُكُمْ : تصویر، مصور، صورت۔ | اُخَرُ : فکر آخرت، اول وآخر، آخری۔ |
| الْاَرْحَامِ : رحم، رحمِ مادر، صلہ رحمی۔ | مُتَشٰبِهٰتٌ : مشابہ، متشابہ، شبہ، شباہت۔ |
| كَيْفَ : کیفیّت، بہرکیف، پُرکیف۔ | قُلُوْبِهِمْ : قلبِ اطہر، قلبی تعلق، حرکتِ قلب۔ |
| يَشَآءُ : ماشاء اللہ، اِن شاء اللہ، مشیّتِ اِلٰہی۔ | فَيَتَّبِعُوْنَ : اتباع، متبع، تابع فرماں۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | لَا يَخْفٰى ❶ | عَلَيْهِ | شَيْءٌ | فِي الْاَرْضِ | وَلَا | فِي السَّمَآءِ ؕ ﴿5﴾ |
| بیشک اللہ | (کہ) نہیں ہے مخفی | اس پر | کوئی چیز | زمین میں | اور نہ | آسمان میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الَّذِيْ | يُصَوِّرُكُمْ ❶ | فِي الْاَرْحَامِ | كَيْفَ | يَشَآءُ ؕ |
| وہی ہے | جو | صورتیں بناتا ہے تمہاری | رحموں میں | جیسے | وہ چاہتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ ﴿6﴾ | هُوَ |
| نہیں ہے کوئی معبود | مگر وہی | غالب | حکمت والا | (اللہ) وہی ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْٓ | اَنْزَلَ | عَلَيْكَ | الْكِتٰبَ | مِنْهُ | اٰيٰتٌ مُّحْكَمٰتٌ ❷❸ | هُنَّ |
| جس نے | اُتاری | آپ پر | کتاب | اس میں سے | کچھ آیات محکم ہیں | وہی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُمُّ الْكِتٰبِ ❹ | وَاُخَرُ | مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ ❷❺ | فَاَمَّا الَّذِيْنَ | فِيْ قُلُوْبِهِمْ |
| اصل کتاب ہیں | اور کچھ دوسری | متشابہ ہیں | پس رہے وہ لوگ (کہ) | انکے دلوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| زَيْغٌ | فَيَتَّبِعُوْنَ | مَا | تَشَابَهَ |
| کجی ہے | تو وہ سب پیچھے پڑے رہتے ہیں | (اس کے) جو | متشابہ ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْهُ | ابْتِغَآءَ | الْفِتْنَةِ ❷ | وَابْتِغَآءَ | تَاْوِيْلِهٖ ۚ |
| اس میں سے | چاہنے کے لیے | فتنہ | اور تلاش کے لیے | (حسب منشاء) اس کے معنی کی |

وقف النبی ﷺ

**ضروری وضاحت**

❶ "ی" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "ۃ" واحد مؤنث اور "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ قرآن مجید میں عموماً "ات" کی بجائے "کھڑی زبر" اور "ت" کا استعمال ہوتا ہے۔ ❸ "مُحْكَمَاتٌ" سے مراد "واضح مفہوم والی آیات" ہیں۔ ❹ "اُمُّ" کا اصل ترجمہ "ماں" ہے لیکن مراد "اصل" مقصود ہے۔ ❺ "مُتَشٰبِهٰتٌ" سے مراد وہ آیات ہیں جو "غیر واضح" ہیں، جنکے ایک سے زائد مفہوم ہو سکتے ہیں۔ ❻ یہاں "تـ" اور شد میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

وقف لازم / وقف منزل

| | |
|---|---|
| وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ ؔ | حالانکہ وہ نہیں جانتا اس کے (اصل) معنی مراد کو مگر اللہ |
| وَالرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ | اور (جو) علم میں پختہ کار لوگ ہیں |
| يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ | وہ کہتے ہیں ہم ایمان لائے اس پر (یہ) سب کچھ |
| مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۚ | ہمارے رب کی طرف سے ہے |
| وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ⑦ | اور نہیں نصیحت حاصل کرتے مگر عقل والے۔ ⑦ |
| رَبَّنَا لَا تُزِغْ | (وہ دعا مانگتے ہیں) اے ہمارے رب کجی پیدا نہ کر |
| قُلُوْبَنَا بَعْدَ | ہمارے دلوں میں اسکے بعد (کہ) |
| اِذْ هَدَيْتَنَا | جب تو نے ہدایت دے دی ہمیں |
| وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ | اور عطا فرما ہمیں اپنی طرف سے رحمت |
| اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ⑧ | بیشک تو ہی سب کچھ عطا کرنے والا ہے۔ ⑧ |
| رَبَّنَآ اِنَّكَ | اے ہمارے رب بیشک تو |
| جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ | جمع کرنے والا ہے لوگوں کو اس دن (کہ) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، معلومات، تعلیم۔ | اِلَّآ | الّا ماشاءاللہ، الّا قلیل، الّا یہ کہ۔ |
| الرّٰسِخُوْنَ | راسخ، راسخ العقیدہ، رسوخ (پختہ)۔ | اُولُوا | اُولو العزم، اُولو الامر۔ |
| يَقُوْلُوْنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | قُلُوْبَنَا | قلبِ اطہر، حرکتِ قلب، قلبی تعلق۔ |
| اٰمَنَّا | ایمان، مومن، امن۔ | هَدَيْتَنَا | ہدایت یافتہ، ہادیٔ برحق۔ |
| كُلٌّ | کل نمبر، کل کائنات، کل پونجی۔ | هَبْ، الْوَهَّابُ | ہبہ کرنا (تحفے میں دینا)۔ |
| عِنْدِ | عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ | جَامِعُ | جمع، جامع، جماعت، مجموعہ۔ |
| يَذَّكَّرُ | ذکر، اذکار، ذاکر، مذکورہ، تذکرہ۔ | لِيَوْمٍ | یوم، ایام، یومِ آخرت، یومِ آزادی۔ |

وقف لازم
وقف منزل

| وَالرّٰسِخُوْنَ | اِلَّا اللّٰهُ ؔ | تَاْوِيْلَهٗٓ | يَعْلَمُ ❷ | وَمَا ❶ |
|---|---|---|---|---|
| اور (جو) سب پختہ کار (لوگ) ہیں | مگر اللہ | اسکے (اصل) معنیٰ مراد کو | جانتا | حالانکہ نہیں |

| كُلٌّ ❸ | بِهٖ ۙ | اٰمَنَّا | يَقُوْلُوْنَ | فِي الْعِلْمِ |
|---|---|---|---|---|
| (یہ) سب کچھ | اس پر | ہم ایمان لائے | وہ سب کہتے ہیں | علم میں |

| اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝7 | اِلَّآ | يَذَّكَّرُ ❷ | وَمَا | مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۚ |
|---|---|---|---|---|
| عقل والے | مگر | نصیحت حاصل کرتے | اور نہیں | ہمارے رب کی طرف سے ہے |

| بَعْدَ | قُلُوْبَنَا | لَا تُزِغْ | رَبَّنَا ❹ |
|---|---|---|---|
| اسکے بعد کہ | ہمارے دلوں میں | تو کجی پیدا نہ کر | (وہ دعا مانگتے ہیں) اے ہمارے رب |

| رَحْمَةً ۚ | مِنْ لَّدُنْكَ | لَنَا | وَهَبْ | هَدَيْتَنَا | اِذْ |
|---|---|---|---|---|---|
| رحمت | اپنی طرف سے | ہمارے لیے | اور عطا فرما | تو نے ہمیں ہدایت دے دی | جب |

| رَبَّنَآ ❹ | اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ❺ ۝8 |
|---|---|
| (اور وہ یہ بھی دعا کرتے ہیں) اے ہمارے رب | بیشک تو ہی سب کچھ عطا کرنے والا ہے |

| لِيَوْمٍ ❻ | النَّاسِ | جَامِعُ | اِنَّكَ |
|---|---|---|---|
| اس دن (کہ) | لوگوں کو | جمع کرنے والا ہے | بیشک تو |

### ضروری وضاحت

❶ "مَا" کے بعد اگر اسی جملے میں "اِلَّا" آرہا ہو تو اس "مَا" کا ترجمہ "نہیں" ہوتا ہے۔ ❷ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔
❸ یعنی محکم ہو یا متشابہ ہو۔ ❹ یہ اصل میں "يَا رَبَّنَا" تھا "يَا" یہاں سے گرا ہوا ہے، اسی کا ترجمہ "اے" ہے۔ جیسا کہ
ہمارے ہاں "اے خالد" کی بجائے صرف "خالد" کہہ کر پکارا جاتا ہے۔ ❺ "كَ" اور "اَنْتَ" دونوں کا ترجمہ "تو" ہے۔
"اَنْتَ" کے بعد "اَلْ" والا اسم ہے اس لیے اسکا ترجمہ "ہی" کیا گیا ہے۔ ❻ "لِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَا رَيْبَ فِيْهِ ؕ | کوئی شک نہیں اس (کے آنے) میں |
| ع 1 9 9 اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ﴿9﴾ ع | بیشک اللہ تعالیٰ نہیں خلاف ورزی کرتا وعدہ کی ﴿9﴾ ع |
| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ تُغْنِيَ | بیشک وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا ہرگز نہ بچا سکیں گے |
| عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ | ان کو انکے مال اور نہ ان کی اولاد |
| مِّنَ اللّٰهِ شَيْــًٔـا ؕ | اللہ (کے عذاب) سے کچھ بھی |
| وَاُولٰٓئِكَ هُمْ وَقُوْدُ النَّارِ ﴿10﴾ لا | اور وہی لوگ آگ کا ایندھن ہیں۔ ﴿10﴾ |
| كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ | (اوران لوگوں کا حال) آل فرعون کے حال کی طرح ہے |
| وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ | اور ان لوگوں کا جو ان سے پہلے (گزر چکے) |
| كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ | انہوں نے جھٹلایا ہماری آیات کو |
| فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ | تو پکڑ لیا انکو اللہ نے انکے گناہوں کے سبب |
| وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿11﴾ | اور اللہ سخت سزا دینے والا ہے۔ ﴿11﴾ |
| قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا | (اے محمد ﷺ) کہہ دیں ان لوگوں سے جنہوں نے کفر کیا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

رَيْبَ : کتاب لاریب، خدائے لاریب۔

يُخْلِفُ : مخالف، مخالفت، اختلاف، خلاف۔

الْمِيْعَادَ : وعدہ، میعاد۔

كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔

اَمْوَالُهُمْ : مال، اموال، مالیت۔

اَوْلَادُهُمْ : ولد، اولاد، والد، والدین۔

النَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔

كَدَاْبِ : کالعدم، کماحقہ۔

اٰلِ : آل اولاد، آل ابراہیمؑ۔

قَبْلِهِمْ : قبل از طعام، چند دن قبل۔

كَذَّبُوْا : کذب، کذّاب، کاذب، تکذیب۔

بِاٰيٰتِنَا : آیت، آیات۔

فَاَخَذَهُمْ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔

الْعِقَابِ : عُقبیٰ، ناعاقبت اندیش، عقوبت خانہ۔

ع 1 9 9

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا رَیْبَ | فِیْهِ ط | اِنَّ اللّٰهَ | لَا یُخْلِفُ ❶ | الْمِیْعَادَ ﴿9﴾ ع |
| کوئی شک نہیں | اس (کے آنے) میں | بیشک اللہ | نہیں خلاف ورزی کرتا | وعدے کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِیْنَ کَفَرُوْا | لَنْ تُغْنِیَ ❷ | عَنْهُمْ | اَمْوَالُهُمْ |
| بیشک | وہ لوگ جن سب نے کفر کیا | ہرگز نہ بچا سکیں گے | ان کو | انکے مال |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَلَآ | اَوْلَادُهُمْ | مِّنَ اللّٰهِ | شَیْـًٔا ط |
| اور نہ (ہی) | ان کی اولاد | اللہ (کے عذاب) سے | کچھ بھی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاُولٰٓئِكَ هُمْ ❸ | وَقُوْدُ | النَّارِ ﴿10﴾ لا | کَدَاْبِ | اٰلِ فِرْعَوْنَ لا |
| اور وہی لوگ ہی | ایندھن ہیں | آگ کا | جیسے حال (ہوا) | آلِ فرعون کا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَالَّذِیْنَ | مِنْ قَبْلِهِمْ ط | کَذَّبُوْا | بِاٰیٰتِنَا ❹ ج |
| اور ان لوگوں کا جو | ان سے پہلے (گزر چکے) | ان سب نے جھٹلایا | ہماری آیات کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ ❺ | بِذُنُوْبِهِمْ ط | وَاللّٰهُ | شَدِیْدُ |
| تو پکڑ لیا انکو اللہ نے | ان کے گناہوں کے سبب | اور اللہ | سخت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْعِقَابِ ﴿11﴾ | قُلْ | لِّلَّذِیْنَ | کَفَرُوْا |
| سزا دینے والا ہے | (اے محمد ﷺ) کہہ دیں | ان لوگوں کو جن | سب نے کفر کیا |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت ''یـ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ ''تـ'' مونّث کے لیے ہے، ''لَنْ تُغْنِیَ'' کا مفہوم یہ ہے کہ ان کے مال ان کے ''ہرگز کام نہ آئیں گے'' یا ''ہرگز کفایت نہیں کریں گے''۔ ❸ ''اُولٰٓئِكَ'' کا ترجمہ ''وہ'' (Those) ہے اور ''هُمْ'' کا ترجمہ ''وہ'' (They) ہے دونوں کو ملا کر ترجمہ ''وہی لوگ'' کیا گیا ہے۔ ❹ ''ات'' جمع مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ ''هُمْ'' کی میم پر جزم ہوتی ہے، جب اسے اگلے لفظ سے ملانا ہو تو اس پر ''پیش'' آجاتی ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| سَتُغْلَبُوْنَ وَ تُحْشَرُوْنَ | عنقریب تم مغلوب ہو جاؤ گے اور تم اکٹھے کیے جاؤ گے |
| اِلٰى جَهَنَّمَ ؕ وَ بِئْسَ الْمِهَادُ ﴿12﴾ | جہنم کی طرف اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے۔ ﴿12﴾ |
| قَدْ كَانَ لَكُمْ اٰيَةٌ | بیشک ہے تمہارے لیے نشانی (عبرت) |
| فِيْ فِئَتَيْنِ | ان دو گروہوں میں (جو بدر کے دن) |
| الْتَقَتَا ؕ فِئَةٌ تُقَاتِلُ | آپس میں مقابلے میں اُترے، ایک گروہ لڑ رہا تھا |
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ اُخْرٰى كَافِرَةٌ | اللہ کی راہ میں اور دوسرا گروہ کافر تھا |
| يَّرَوْنَهُمْ | وہ (کافر) دیکھ رہے تھے ان (مسلمانوں) کو |
| مِّثْلَيْهِمْ رَاْيَ الْعَيْنِ ؕ | اپنے سے دُگنا، ظاہری (کھلی) آنکھوں سے |
| وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ | اور اللہ تعالیٰ تائید کرتا ہے اپنی مدد سے |
| مَنْ يَّشَآءُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ | جسکی چاہتا ہے بلاشبہ اس (واقعہ) میں |
| لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ ﴿13﴾ | یقیناً عبرت ہے آنکھوں والوں کے لیے ﴿13﴾ |
| زُيِّنَ لِلنَّاسِ | مزیّن کر دی گئی لوگوں کے لیے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَتُغْلَبُوْنَ | غلبہ، غالب، مغلوب۔ | يَّرَوْنَهُمْ | رؤیت ہلال کمیٹی، رائے، آراء۔ |
| تُحْشَرُوْنَ | حشر، محشر۔ | مِّثْلَيْهِمْ | مثل، مثال، امثلہ، مثالیں۔ |
| اِلٰى | مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | الْعَيْنِ | عینی شاہد، بعینہٖ۔ |
| الْتَقَتَا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | يُؤَيِّدُ | تائید، مؤیّد۔ |
| تُقَاتِلُ | قتل، قاتل، مقتول، مقتل۔ | يَّشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیّت الٰہی۔ |
| سَبِيْلِ | فی سبیل اللہ، شاید کوئی سبیل نکل آئے۔ | الْاَبْصَارُ | سمع وبصر، بصارت، بصیرت، مبصر، تبصرہ۔ |
| اُخْرٰى | اُخروی زندگی، آخرت۔ | زُيِّنَ | مزیّن، تزیین۔ |

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَتُغْلَبُوْنَ ❶ | وَتُحْشَرُوْنَ ❶ | اِلٰى جَهَنَّمَ ؕ | وَبِئْسَ |
| عنقریب تم سب مغلوب ہو جاؤ گے | اور تم سب کو اکٹھا کیا جائیگا | جہنم کی طرف | اور وہ بُرا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمِهَادُ (12) | قَدْ كَانَ | لَكُمْ | اٰيَةٌ ❷ | فِيْ فِئَتَيْنِ |
| ٹھکانا | یقیناً ہے | تمہارے لیے | نشانی (عبرت) | (ان) دو گروہوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْتَقَتَا ؕ | فِئَةٌ ❷ | تُقَاتِلُ ❸ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ |
| (جو) دونوں آپس میں مقابلے میں اترے | ایک گروہ | لڑ رہا تھا | اللہ کی راہ میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاُخْرٰى | كَافِرَةٌ ❷ | يَّرَوْنَهُمْ ❹ | مِّثْلَيْهِمْ |
| اور دوسرا گروہ | کافر تھا | وہ سب دیکھ رہے تھے ان (مسلمانوں) کو | اپنے سے دو مثل (دگنا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَاْيَ الْعَيْنِ ❺ ؕ | وَاللّٰهُ | يُؤَيِّدُ ❻ | بِنَصْرِهٖ | مَنْ |
| آنکھ سے دیکھنے میں | اور اللہ | تائید کرتا ہے | اپنی مدد سے | جسکی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّشَآءُ ؕ | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ | لَعِبْرَةً ❷ |
| وہ چاہتا ہے | بلاشبہ | اس (واقعہ) میں | یقیناً عبرت ہے |

| | | |
|---|---|---|
| لِّاُولِي الْاَبْصَارِ (13) | زُيِّنَ | لِلنَّاسِ |
| آنکھوں والوں کے لیے | مزین کردی گئی | لوگوں کے لیے |

## ضروری وضاحت

❶ "سَتُغْلَبُوْنَ، تُحْشَرُوْنَ" اس سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل کا مفہوم عموماً "کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا" ہوتا ہے۔ ❷ "ۃ" اسم کے ساتھ مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ یہاں علامت "تـ" مؤنّث کے لیے استعمال ہوئی ہے۔
❹ "يَرَوْنَهُمْ" اصل میں "يَرْءَيُوْنَهُمْ" تھا یہاں "ءَ" اور "يُ" کو پڑھنے میں آسانی پیدا کرنے کے لیے گرا دیا گیا ہے۔
❺ "رَاْيَ الْعَيْنِ" سے مراد "ظاہری آنکھ سے دیکھنا" ہے۔ ❻ علامت "يـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ | خواہشات نفس سے محبت (مثلاً) عورتوں سے |
| وَالْبَنِيْنَ وَ الْقَنَاطِيْرِ الْمُقَنْطَرَةِ | اور بیٹوں اور جمع کیے ہوئے خزانوں سے |
| مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ | سونے اور چاندی اور نشان زدہ گھوڑوں سے |
| وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ؕ | اور چوپاؤں اور کھیتی سے |
| ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ | یہ (سب کچھ) دنیوی زندگی کا سامان ہے |
| وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ﴿14﴾ | اور اللہ اسکے پاس بہترین ٹھکانا ہے۔ ﴿14﴾ |
| قُلْ اَؤُنَبِّئُكُمْ | (اے نبی ﷺ) آپ کہہ دیں (کہ) کیا میں خبر دوں تمہیں |
| بِخَيْرٍ مِّنْ ذٰلِكُمْ ؕ | (ایسی چیزوں کی جو) اس (دنیوی سامان) سے بہتر ہیں |
| لِلَّذِيْنَ اتَّقَوْا | ان لوگوں کے لیے جو تقویٰ اختیار کریں |
| عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتٌ | ان کے رب کے پاس باغات ہیں (کہ) |
| تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ | ان کے نیچے سے نہریں جاری ہیں |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں ان میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حُبُّ | : محبوب، محبت، محبّ، حبیب۔ | حُسْنُ | : حسن، حسین، احسن۔ |
| الشَّهَوٰتِ | : شہوت۔ | قُلْ | : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اَلنِّسَآءِ | : نسوانی، نسوانیّت۔ | اَؤُنَبِّئُكُمْ | : نبی، انبیائے کرام (خبر)۔ |
| اَلْبَنِيْنَ | : ابن، متبنّٰی، ابن الوقت۔ | بِخَيْرٍ | : خیر وعافیّت، خیریّت، خیر وبرکت۔ |
| مَتَاعُ | : متاع کارواں، مال ومتاع۔ | اِتَّقَوْا | : تقویٰ، متقی۔ |
| اَلْحَيٰوةِ | : حیات، احیائے دین۔ | تَجْرِيْ | : جاری، اِجراء۔ |
| عِنْدَهٗ | : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ | خٰلِدِيْنَ | : خالد، خُلد بریں۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حُبُّ الشَّهَوٰتِ ❶ | مِنَ النِّسَآءِ | وَالْبَنِيْنَ | وَالْقَنَاطِيْرِ |
| خواہشات کی محبت | (مثلاً) عورتوں سے | اور بیٹوں | اور (ان) خزانوں (سے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمُقَنْطَرَةِ ❶ | مِنَ الذَّهَبِ | وَالْفِضَّةِ ❶ | وَالْخَيْلِ | الْمُسَوَّمَةِ ❶ |
| (جو) جمع کردہ ہیں | سونے سے | اور چاندی (سے) | اور گھوڑوں (سے) | نشان زدہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْاَنْعَامِ | وَالْحَرْثِ ؕ | ذٰلِكَ ❷ | مَتَاعُ | الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ ❶ |
| اور چوپاؤں | اور کھیتی (سے) | یہ (سب کچھ) | سامان ہے | دنیاوی زندگی کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | عِنْدَهٗ | حُسْنُ | الْمَاٰبِ ﴿14﴾ | قُلْ |
| اور اللہ (وہ ہے کہ) | اسکے پاس | بہترین | ٹھکانا ہے | (اے نبی ﷺ) آپ کہہ دیں (کہ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَؤُنَبِّئُكُمْ ❸ | بِخَيْرٍ | مِّنْ ذٰلِكُمْ ؕ ❹ | لِلَّذِيْنَ |
| کیا میں خبردوں تمہیں | بہتر (چیز) کی | اس (سامان) سے | ان لوگوں کے لیے جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتَّقَوْا ❺ | عِنْدَ رَبِّهِمْ | جَنّٰتٌ ❶ | تَجْرِيْ ❻ |
| سب تقویٰ اختیار کریں | انکے رب کے پاس | باغات ہیں (کہ) | جاری ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا |
| انکے نیچے سے | نہریں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | ان میں |

**ضروری وضاحت**

❶ "ة" واحد مونث کی اور "ات" جمع مونث کی علامت ہے، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ "وہ" ہے لیکن اردو ترجمہ کرتے ہوئے "یہ" بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❸ یہ لکھنے میں "ؤ" واو پر ہمزہ ہے یہ وہی "أ" ہے جس کا ترجمہ "میں" ہوتا ہے۔ ❹ "ذٰلِكُمْ" جن کے لیے "ذٰلِكَ" سے اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ "ذٰلِكُمْ" ہو جاتا ہے، البتہ ترجمہ وہی رہتا ہے۔ ❺ اگر اس لفظ کی "ق" پر "پیش" ہو تو ترجمہ "تقویٰ اختیار کرو" ہوتا ہے۔ ❻ یہاں "ت" مؤنث کے لیے ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ | اور (ان کو ملیں گی) پاکیزہ بیویاں |
| وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ؕ | اور (ان سب سے بڑھ کر) رضا مندی اللہ کی طرف سے |
| وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۚ﴿15﴾ | اور اللہ خوب دیکھ رہا ہے بندوں کو۔ ﴿15﴾ |
| اَلَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا | جو کہتے ہیں اے ہمارے رب بلاشبہ ہم ایمان لائے |
| فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا | سو تو بخش دے ہمیں ہمارے گناہوں کو |
| وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۚ﴿16﴾ | اور ہمیں بچا آگ کے عذاب سے ﴿16﴾ |
| اَلصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰدِقِيْنَ | (یہ لوگ) صبر کرنے والے اور سچ بولنے والے |
| وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْمُنْفِقِيْنَ | اور فرمانبردار اور (اللہ کی راہ میں) خرچ کرنیوالے ہیں |
| وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ | اور بخشش مانگنے والے ہیں |
| بِالْاَسْحَارِ ﴿17﴾ | رات کے آخری حصہ میں۔ ﴿17﴾ |
| شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ | اور گواہی دی ہے (خود) اللہ نے کہ یہ یقینی بات ہے |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ | کہ کوئی معبود نہیں اسکے سوا اور (یہی گواہی دی ہے) فرشتوں نے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَزْوَاجٌ | زوج، ازواجِ مطہرات، زوجیت۔ | فَاغْفِرْ | مغفرت، استغفار۔ |
| مُّطَهَّرَةٌ | طہر، طہارت، ازواجِ مطہرات۔ | عَذَابَ | عذاب جہنم، دردناک عذاب۔ |
| رِضْوَانٌ | رضا، راضی، مرضی، رضائے الٰہی۔ | اَلصّٰبِرِيْنَ | صبر، صابر۔ |
| بَصِيْرٌ | بصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ | الصّٰدِقِيْنَ | صداقت، صادق، صدق وصفا۔ |
| بِالْعِبَادِ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | الْمُنْفِقِيْنَ | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| يَقُوْلُوْنَ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | الْمُسْتَغْفِرِيْنَ | مغفرت، استغفار۔ |
| اٰمَنَّا | ایمان، مومن، امن۔ | بِالْاَسْحَارِ | سحر، سحری۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّاَزْوَاجٌ ❶ | مُّطَهَّرَةٌ ❷ | وَّرِضْوَانٌ ❸ | مِّنَ اللّٰهِ ؕ | وَاللّٰهُ |
| اور بیویاں | پاکیزہ | اور رضامندی | اللہ کی طرف سے | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَصِيْرٌۢ | بِالْعِبَادِ ۚ (15) | اَلَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ |
| خوب دیکھ رہا ہے | بندوں کو | جو | وہ سب کہتے ہیں | اے ہمارے رب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّنَآ اٰمَنَّا ❹ | فَاغْفِرْ لَنَا | ذُنُوْبَنَا | وَ | قِنَا ❺ |
| بلاشبہ ہم ایمان لائے | سو تو بخش دے ہمیں | ہمارے گناہوں کو | اور | ہمیں بچا |

| | | |
|---|---|---|
| عَذَابَ النَّارِ ۚ (16) | اَلصّٰبِرِيْنَ | وَالصّٰدِقِيْنَ |
| آگ کے عذاب سے | (یہ لوگ) سب صبر کرنے والے | اور سب سچ بولنے والے |

| | | |
|---|---|---|
| وَالْقٰنِتِيْنَ | وَالْمُنْفِقِيْنَ | وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ |
| اور سب فرمانبردار | اور سب خرچ کرنیوالے ہیں | اور سب بخشش مانگنے والے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِالْاَسْحَارِ (17) | شَهِدَ | اللّٰهُ | اَنَّهٗ |
| رات کے آخری حصہ میں | اور گواہی دی ہے | (خود) اللہ نے (کہ) | یہ یقینی بات ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ۙ | وَ | الْمَلٰٓئِكَةُ ❷ |
| (کہ) کوئی معبود نہیں | اسکے سوا | اور | فرشتوں نے (بھی یہی گواہی دی ہے) |

## ضروری وضاحت

❶ اَزْوَاجٌ "زَوْجٌ" کی جمع ہے، یہ لفظ "میاں بیوی" دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ❷ "ة" اسم کے آخر میں مؤنث کی علامت ہے اور "اَلْمَلٰٓئِكَةُ" کے آخر میں "ة" مؤنث کی علامت نہیں بلکہ یہ جمع کی علامت ہے۔ ❸ "رِضْوَانٌ" کے آخر میں "ان" دو چیزوں کو ظاہر کرنے کے لیے نہیں ہے، بلکہ یہ مکمل ایک ہی لفظ ہے۔ ❹ اِنَّنَا اور اٰمَنَّا دونوں میں "نَا" کا ترجمہ "ہم" ہے۔ ❺ یہ لفظ "قِ + نَا" کا مجموعہ ہے، "قِ" کا معنیٰ "بچا" ہے اور یہاں سے کچھ حروف قاعدے کی رو سے گرا دیے گئے ہیں۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

النصف

| | |
|---|---|
| وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ | اور تمام اہل علم نے انصاف پر قائم رہتے ہوئے |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | (کہ) کوئی معبود نہیں اسکے سوا |
| الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ؕ (18) | (جو) غالب ہے حکمت والا ہے۔ (18) |
| اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۟ | بیشک دین تو اللہ کے نزدیک صرف اسلام ہے |
| وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ | اور نہیں اختلاف کیا ان لوگوں نے جنہیں دی گئی کتاب |
| اِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ | مگر اسکے بعد کہ آچکا تھا انکے پاس علم (وحی) |
| بَغْيًا بَيْنَهُمْ ؕ | (اسکی وجہ محض) ان کی باہمی ضد تھی |
| وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | اور جو انکار کرتا ہے اللہ کی آیات کا |
| فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ (19) | تو بیشک اللہ جلد حساب چکانے والا ہے۔ (19) |
| فَاِنْ حَآجُّوْكَ | پھر اگر (یہ اہل کتاب) آپ سے جھگڑا کریں |
| فَقُلْ اَسْلَمْتُ وَجْهِيَ | تو آپ کہہ دیں میں نے تو جھکا دیا ہے اپنا چہرہ (سر) |
| لِلّٰهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ؕ | اللہ کے لیے اور (اس نے بھی) جس نے میری پیروی کی |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولُوْا | : اُولوالعزم، اُولوالامر (والے)۔ | بَغْيًا | : بغاوت، باغی۔ |
| بِالْقِسْطِ | : قسط، اقساط، قسطیں۔ | بَيْنَهُمْ | : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ |
| اِلٰهَ | : اِلٰہ العالمین، اُلوہیت، یا الٰہی۔ | سَرِيْعُ | : سرعت، سریع الحرکت۔ |
| اِلَّا | : اِلّا ماشاءاللہ، اِلّا قلیل، اِلّا یہ کہ۔ | حَآجُّوْكَ | : حجّت، احتجاج۔ |
| اَلْحَكِيْمُ | : حکمت، حکیم، حکما۔ | اَسْلَمْتُ | : سلام، اسلام، سلامتی، تسلیم۔ |
| عِنْدَ | : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب۔ | وَجْهِيَ | : علیٰ وجہ البصیرت، لوجہ اللہ، وجاہت۔ |
| اِخْتَلَفَ | : اختلاف، مختلف، مخالف، خلاف۔ | اِتَّبَعَنِ | : اتباع، متّبع سنّت، تابع فرماں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اُولُوا الْعِلْمِ | قَآئِمًا | بِالْقِسْطِ ؕ | لَآ اِلٰهَ |
| اور | تمام اہل علم نے | قائم رہتے ہوئے | انصاف پر | (کہ) کوئی معبود نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | هُوَ الْعَزِيْزُ ❶ | الْحَكِيْمُ ؕ (18) | اِنَّ الدِّيْنَ | عِنْدَ اللّٰهِ |
| مگر | وہی غالب ہے | حکمت والا ہے | بیشک دین (تو) | اللہ کے نزدیک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاِسْلَامُ ۗ | وَمَا | اخْتَلَفَ | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ |
| (صرف) اسلام ہے | اور نہیں | اختلاف کیا | ان لوگوں نے جن | سب کو دی گئی | کتاب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا مِنْ بَعْدِ ❷ | مَا ❸ | جَآءَهُمُ | الْعِلْمُ | بَغْيًا | بَيْنَهُمْ ؕ |
| مگر اسکے بعد | کہ | آچکا تھا انکے پاس | علم (وحی) | ضد کی وجہ سے | انکے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّكْفُرْ ❹ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | فَاِنَّ اللّٰهَ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ (19) |
| اور جو | انکار کرے | اللہ کی آیات کا | تو بیشک اللہ | جلد | حساب چکانے والا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاِنْ | حَآجُّوْكَ ❺ | فَقُلْ ❻ | اَسْلَمْتُ |
| پھر اگر | یہ سب جھگڑا کریں آپ سے | تو آپ کہہ دیں | میں نے جھکا دیا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجْهِيَ | لِلّٰهِ | وَ | مَنِ | اتَّبَعَنِ ❼ ؕ |
| اپنا چہرہ | اللہ کیلئے | اور | جس نے | میری پیروی کی |

## ضروری وضاحت

❶ "هُوَ" کے بعد "اَلْ" والا اسم ہو تو ترجمہ "وہی" کیا جاتا ہے۔ ❷ لفظ "بَعْد" سے قبل اگر "مِنْ" ہو تو اسکے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❸ اگر "مَا" سے قبل لفظ "بَعْد" ہو تو اس کا ترجمہ "کہ" کیا جاتا ہے۔ ❹ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❺ "وْا" کے ساتھ اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو "الف" کو گرا دیتے ہیں۔ ❻ "قُلْ" "قول" سے بنا ہے، "و" قاعدے کی رو سے گرا دی گئی ہے۔ ❼ یہ اصل میں اِتَّبَعَنِيْ تھا، آخر سے "ی" وقف کی وجہ سے گر گئی ہے۔ اسی کا ترجمہ "میری" کیا گیا ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔ جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورة القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
: قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.baitt-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ ''**بیت القرآن**'' کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: ''**بیت القرآن**'' لاہور، پاکستان